# کریم اللغات



حاجی ملک دین محمد اینڈ سنز تاجران کتب و پبلشرز
کشمیری بازار و بل روڈ لاہور

# کریم اللغات

جسمیں

کتب درسیہ کے فارسی اور عربی مستعملہ الفاظ اور اُنکے معانی جمع کیے گئے ہیں

مرتبہ

مولوی کریم الدین صاحب ڈپٹی انسپکٹر مدارس لاہور

جسے بہ افادہ طلباء

ملک دین محمد اینڈ سنز پبلشرز و تاجران کتب اشاعت منزل بل روڈ

کشمیری بازار = چوک انار کلی

لاہور

# دیباچہ

خدایا مطلعِ انوارِ رحمت ساز جانم را
کلیدِ مخزنِ انوارِ دِل گردان زبانم را

چونکہ حاصل ہونا کسی زبان کا بدون واقفت ہونے اور نحو اور لُغت کے ہو نہیں سکتا اور معنی زباندانی کے بھی یہی ہیں کہ اُس زبان کی لغت سے آشنائی تام حاصل ہو پس بلحاظ اِسکے جو دیکھا جاتا ہے تو کوئی کتاب لغت کی مدارس پنجاب کے لڑکوں کے پاس ایسی نہیں ہے جس سے وے خود معنی الفاظ نامعلوم نکال کر اپنی ترقی اِس زبان میں پیدا کریں اِس لیئے جناب کپتان **فولڈ صاحب بہادر** ڈائرکٹر آف پبلک انسٹرکشن مدارس ممالک پنجاب نے مجھ کمترین **کریم الدین** سے کہ جو صاحب ممدوح کے دفتر میں عہدہ سررشتہ داری پر نامزد ہے ارشاد فرمایا کہ ایک ڈکشنری زبان فارسی کی ایسی تیار کر کہ جس میں سب الفاظ اُن کتابوں کے آجادیں جو سرکاری سکولوں میں پڑھائی جاتی ہیں تاکہ طلبائے پنجاب کو کامل مدد اُنکے مطالعہ اور ترقی استعداد کی حاصل ہو اِس لیے بندے نے حسب الحکم صاحب موصوف کے کتب مروجہ سرکاری اسکولوں کی جمع کر کے ایک کتاب لُغت کی مرتب کی اور معنی اُن الفاظ کے سہل ترین زبان اُردو میں لکھے تاکہ طلبائے کم استعداد جلد تر معانی نکال سکیں اور معلمان دیہات بھی جو الفاظ اُردو سے کم واقف ہیں اِس ڈکشنری کو دیکھکر اچھی طرح طلبا کو مطالب کتاب کے اُردو زبان میں سکھلا سکیں چنانچہ حسب مراد یہ کتاب ماہ جولائی سنہ ۱۸۶۱ء میں تیار ہوئی اور نام اِسکا **کریم اللغات** رکھا گیا!

واضح ہو کہ جو لفظ اِس کتاب میں لکھا ہے اُسکے معنی **قاموس** اور **منتہی الارب** و **برہان قاطع** وغیرہ کتب لغت سے تصحیح اور تحقیق کر کے لکھے گئے ہیں پس اب کوئی مقام شک کا اُن لوگوں کے واسطے نہیں رہا ہے جو معتقد عظم رحیم کے ہیں اگر کسی کو کوئی شک ہو کتب مذکور میں دیکھ لیوے سائیتہ

جناب باری سے یہ ہے کہ اس کتاب کو درجہ قبولیت کا عطا فرما کر طلبائے ہند کو اس سے فائدہ بخشے
آمین

## نشانات

چونکہ فارسی اور عربی اور بعضے لفظ ترکی بھی فارسی کتب میں مستعمل ہوتے ہیں اس لیئے یہ نشان
ان زبانوں کے بتلانے کے واسطے لکھے گئے ہیں۔

ع عربی - معرب اُس لفظ کو کہتے ہیں جو کسی غیر زبان کا لفظ ہو
ف فارسی اور اُس میں کچھ تغیر یا تبدل کر کے مثل عربی کے بنا لیں
ت ترکی جیسے صنج اصل میں چنگ تھا چ کو ص سے اور گ کو
مب معرب ج سے بدل لیا اُس کو معرب کہیں گے۔

# باب الالف

آب - ف لغوی معنی پانی اصطلاحی
آبرو - عزت فیض - دولت معرفت
موتی - جوہر - تیغ - تلوار جوہر دار
اَب - ع - باپ - پدر
اِبا - ع - انکار کرنا - نہ ماننا
ابابیل ع دیو دلائی نام ایک
چھوٹے پرند کا ہے جو اکثر
گھر دن میں رہتا ہے۔
آباد - ف بسا ہوا ضد ویران
بمعنے خوش و خوب
آبادی - ف - بستی۔
آباد انیدن - ف سراہنا
تعریف کرنا۔
آبان - ف آٹھواں مہینہ
فارسی زبان کا اور نام اُس
فرشتہ کا جو بے پر مؤکل ہے
آبپاشی - ف - سینچنا کھیتی کو
پانی دینا - چھڑکاؤ پانی کا کرنا
آبتاب - ف - رونق چمک
ابتدا - ع - شروع آرمبھ
ابتذال - ع بیہودہ خرچ کرنا
ذلیل رکھنا۔
ابتر - ع - لغوی معنی اسکے دم
کٹا ہوا مرادی یہ کہ بیخبر آدمی بد
چلن - بگڑا ہوا۔
ابتسام - ع مشتق ہے بسم سے
ہنسنا مسکرانا - اور پھول کا کھلنا
ابتہاج ع خوشی کھلنا خوش ہونا
ابجد ع حروف تہجی - الف بے
آبحیات - ف امرت جسکے
پینے سے موت نہیں آتی مرادی
معنی شعرا در معشوق کا منہ
آبجو رو ف - ان جل - آبجورش
آبخورہ - ف پانی پینے کا برتن
ابد - ع - جسکی انتہا نہ ہو - ہمیشگی
آبدار - ف چمکدار اور پانی رکھنے والا
نوکر اور دولتمند آدمی۔
آبداری - ف - چمک صفائی
ابر - ف بادل۔
ابرام - ع - تنگ کرنا - ملول کرنا
محکم کرنا کسی کام کا۔
آبراہ ف - موری - بدرو - سیلاب
ابرص - ع - کوڑھی چتلا چتکبرا اور
گرگٹ جو چھپکلی کی قسم ہے اسکو بھی کہتے ہیں
ابرش - ع جسپر سیاہ یا سفید داغ ہوں
ابرق - ع - ابرک اور چمکدار
ابرقوہ ف } عراق و عجم میں ایک شہر ہے
ابرکو - ع }
ابرو - ف - بھوں جو آنکھ کے اوپر ہوتی ہے
آبرو - ف - عزت رتبہ نیکنامی
آب ریختن ف - بے عزت ہونا
ذلیل کرنا۔
ابریسم - ع } ابریشم
ابرشیم - ف }
ابریق ع - روشن - چھاگل
پانی کی اور تلوار چمک دار
عورت خوبصورت۔
آبستن - ف - حاملہ ہونا پیٹ
سے ہونا۔
آبستنی - ف - پیٹ والی عورت
اور چاپلوسی کرنیوالا۔
آبشار - ف جھرنا - جہاں پر
پانی گرتا ہو اور چشمہ پہاڑ کا۔
آبشم - ف - کویا ریشم کا ایک کیڑا ریشم
کا کویا جو کیڑا بناتا ہے۔
آبکار - ف - کلال شراب فروش
آبشخور - ف - قسمت - جہاں پانی
کا چشمہ یا تالاب۔

آبگیر ت - جو بڑ یعنی وہ گڑھا
جہاں پر پانی کھڑا رہے،
آبگینہ - ت کانچ - شیشہ - بلور
شراب انگوری - دل عاشق
کا آنسو آنکھ کے
ابل ع - اونٹ - شتر
ابلاء ع محنت میں ڈالنا آزمائش
میں ڈالنا - بلا میں پھنسانا کہنہ
کرنا کسی چیز کا -
ابلاغ - ع پہونچانا - بھیجنا
ابلج - ع - روشن ظاہر رو ابرو کشادہ
ابلق - ع جسکے اسپید دست
و پا گھوڑا -
ابلہ ع - نادان - سادہ بیوقوف
آبلہ ت پھپھولا - پھنسی -
ابلہی ع بیوقوفی - احمق پن
ابلیس - ع - شیطان - فریب
دینے والا - بد - ناامید -
ابن ع - بیٹا - فرزند - پسر
ابنا - ع جمع ہے ابن کی بیٹے
ابنت ع - بیٹی - دختر
ابن سبیل - ع - مسافر راہی
آبنوس ع - نام ایک درخت کا
آب نقرہ - ت - پارہ
آب نخوردن - ت مراد دیر
تک نہ توقف کرنا -
ابواب - ع - جمع باب کی ہے
دروازے اور کتاب کے حصے
آب و دانہ - رزق خوراک -
کھانا پینا -
ابو - ع - باپ - صاحب
ابوالفضل - ع - اکبر بادشاہ کا وزیر
ابوبکر ع - نام خلیفہ اول پیغمبر خدا کا
ابہام - ع - انگوٹھا اور کھول کر بیان نہ کرنا
ابہت - ع - بزرگی - رونق - شکوہ
آبی - ت - مرطوب - نم - پتیلا
ابیات - ع - جمع بیت کی گھر شعر
ابیض - ع سفید - تلوار چاندی
ابیضان - ع - دو رگ ہیں چھاتی
میں شتر کے اور شیر اور آب
چربی اور جوانی - روٹی اور پانی
اور دو روز یا دو ماہ -
اتابک - ع - بادشاہان شیراز
کا لقب ہے -
اتالیق - ت - ادب سکھانیوالا استاد
اتباع - ع پیروی کرنا تابع ہونا
اتحاد - ع - ایک ہونا - دوستی
اتحاف - ع تحفہ دینا سوغات دینا
اتراب - ع - مٹی میں ملانا
اتراب - ع - ہم عمر برابر کے یار
اتساق - ع - ترتیب دینا - تمام ہونا
فراہم ہونا - درست ہونا
اتسام - ع - نشان کرنا مشتق
وسم سے ہے -
آتش - ت آگ - نور رواج
غصہ اور شیطان
آتشبار - ت - جو شخص آتشبازی
کرے جو بیچے -
آتشبازی - ت - آگ سے
کھیلنا اور نام آتشبازی کے
کھلونوں کا
آتش پیکر - ت - مراد شیطان
و جن وغیرہ -
آتشخوار - ت - نام ایک جانور
کا ہے بڑا ور ظالم آدمی کو بھی کہتے ہیں
آتشدان - ت - انگیٹھی -
آتشدادن - ت - مراد چھوڑ دینا
اور ترک کرنا اور کسی کو بھڑکانا
آتش زبان - ت - یادہ گو اور
سخت مزاج آدمی -
آتش سرد - ت - شراب - لب
معشوق اور سونا - چاندی
آتشی آتشین - ت - آگ کا گرم
اتصاف - ع - کوئی صفت
اختیار کرنا - تعریف کیا جانا
باہم وصف کرنا کسی چیز کا
اتصال - ع - ملنا - لگاتار
ہونا کسی کام کا اور پہونچنا -
اتفاق ع - باہم ملنا - اچانک
اتفاقاً ع - اچانک - اچانک سے
اتفاقی ع - جو اتفاق سے بات ہوجائے
اتقا - ع بچنا پرہیز کرنا گناہ سے بچنا
اتقیا - ع پرہیزگار لوگ جمع تقی کی ہے
اتکا ع بھروسہ کرنا - تکیہ کرنا
اتکال - ع - اعتماد کرنا بھروسہ کرنا
اتلاف ع - ضائع کرنا - تلف
کرنا - کھو دینا -
اتم - ع - بہت پورا کامل - تمام تر
اتمام - ع - پورا کرنا انجام کو پہونچانا
آتون - ت - وہ عورت ہوتی ہے
جو لڑکیوں کو علم پڑھانا کپڑے
سینا جالی نکالنا وغیرہ تعلیم کرتی ہے
اتہام - ع تہمت لگانا کسی پر دوش کسیکا غلطی میں ڈالنا
اتہاب - ع بخشش قبول کرنا سمجھنا
اتیان - ع - رسیدگی - دخول
قدوم آنا -
اثاث ع - اسباب خانگی گھر
کا اسباب
آثار - ع - نشان - پرانے نشان
زمین پر پیروں کے نشان
اثفیہ - ع - دیگ پایہ - چولہے کا
پایا کھا - جمع اسکی اثافی ہے -
اثم - ع - گناہ جرم جمع اسکی آثام
ہے اور شراب و جوا اور جو کام کرنا
ناروا ہو اسکو بھی اثم کہتے ہیں
اثبات ع - ثابت کرنا ثبوت
کو پہونچانا -
اثر - ع - تاثیر - نشان کھنڈ کھوج
اثقال - ع - جمع ہے ثقل کی
معنی اسکے بوجھ - بھار -
اثمار ع - جمع ہے ثمر کی معنی پھل
اثنا ع - بیچ درمیان - عرصہ
درمیان
اثنا راہ - ت - درمیان راستہ کے
اثنین - ع - دو - (۲)
اثیل ع - بنیادی محکم جڑ سے خاندانی اصل کا

اجابت - ماننا - منظوری
اجاج - ع - آب تلخ - آب شور
کھاری - یا کڑوا پانی
اجارہ ع ٹھیکہ یا ٹھیکہ لینا
اجازت - ع - حکم دینا - پروانگی
دینی -
اجتباع - پسند کرنا چھانٹنا
اجتماع - ع - اکٹھا ہونا جمع ہونا
اجتناء - ع - پھل چننا - میوہ اکٹھا
ہونا
اجتناب - ع - پرہیز کرنا بچنا
گوشہ پکڑنا
اجتہاد - ع - کوشش کرنا - دل
سے سوچ کر نئی بات نکالنا
اجداد - ع - باپ دادا وغیرہ
آجر - ع - اینٹ - خشت
اجراجرت - ع - انعام - بدلا
مزدوری
اجراء - ع - جاری کرنا - کام چلانا
اجل - ع - وقت مقرر موت
کا وقت تقدیر
اجل - ع - واسطے - سبب لیے
اجل - ع - بڑا بزرگ بڑا ذیشان
اجلاس - ع بیٹھنا کچہری کرنیکو بیٹھنا
اجلال - ف - بزرگی - علو شانی
اجماع - ع - اکٹھے ہونا سب کی
رائے متفق ہونی
اجمال - ع - کھول کر نہ کہنا - بہت
کو تھوڑا کر دینا - پراگندہ کو اکٹھا

کرنا بہت درستی سے کام کرنا
اجمعین - ع - سب تمام سب کے سب
اجنبی اجنب - ع - پردیسی - کسی
اور دیس کا آدمی یا شے
اجوبہ - ع - جمع جواب کی یعنی
بہت سے جواب
اجورہ - ع - مزدوری
اجوف - ع - کھوکھلا پیٹ شکم خالی
اور وہ لفظ جسکے عین کلمہ میں حرف
علت کا ہو -
اجیر - ع - مزدور - محنتی -
اچار - ف - چار - ف - مشہور ترشی
ہے جو روٹی کے ہمراہ کھاتے ہیں
ملا ہوا یہ معنی اسکے ہیں
اح - ع - آواز کھانسی کی آنسو ہلکے
احاطہ - ع - گھیرنا - اور گھری ہوئی
چار دیواری
احباب - ع - جمع حبیب کی معنی دوست
احتباس - ع - روکنا اور خون
بند ہو جانیکی بیماری عورتوں کو
احتراز - ع - بچنا - پرہیز کرنا
احتراس - ع - نگہبانی کرنی
احتراق - ع - جلانا پھونکنا
احتساب - ع - حساب کرنا
آزمائش کرنا -
احتشام - ع - شکوہ - نوکر چاکر کا
مالک ہونا صاحب حشمت ہونا
احتلام - ع - خواب میں ناپاک
ہونا - خواب دیکھنا

احتظاظ - ع - لذت اٹھانا - مزہ
لینا - بخت مند ہونا
احتمال - ع - برداشت کرنا -
بوجھ اٹھانا - بات کا سہنا
احتیاج - ع حاجت ہونا ایک
چیز کی خواہش ہونی -
احتیاط - ع - بچنا گناہ سے - پرہیز
کرنا - بری بات سے بچنا -
احتیال - ع - فریب کرنا - حیلہ
کرنا - مکر کرنا -
احد - ع - یک ایک
احدیت - ع - یکائی ایک ہونا
احداث - ع - نیا پیدا کرنا نئی بات نکالنا
احراز - ع - بچانا - گھبرانا -
استوار کرنا -
احراق - ع - جلانا - پھونکنا
احرام - ع - حرم میں آجانا ماہ ہائے
حرم میں داخل ہونا - حج کرنیکی
نیت کرنی مکہ کے قریب جاکر
احزان - ع - غم میں ڈالنا - غمگین کرنا
احساس - ع - چھونا - حس کرنا
احسان - ع - کسی کے ساتھ نیکی کرنا
احسانمند - ف - وہ شخص جس
کے ساتھ کسی نے سلوک
کیا ہو -
احسنت - ع - بہت اچھا کیا
تو نے اور یہ کلمہ آفرین کے
مقام پر بولا جاتا ہے -
احسن - ع - بہت نیک

بہت خوب
احضار - ع - حاضر کرنا موجود
کر دینا کسی چیز کا -
احفاد - ع - جمع حفد کی معنے
اسکے پوتے نواسے ہیں
احقر - ع - زیادہ حقیر بڑا ذلیل
اپنے تئیں بسبب کسر نفسی
کے بولا کرتے ہیں -
احلی - ع - نہایت شیریں
احمر - ع - بہت سرخ
احمق - ع - نہایت بیوقوف
احوال - ع - ابتر نکور بھینگا
احوال - ع - جمع حال کی ہے
احیاء - ع - زندہ کرنا جان ڈالنا
احیان - ع - جمع حین کی ہے
یعنے زمانہ اور وقت کے
احیاناً - ع - اتفاقاً - اور شاید
کسی زمانے میں یا کسی وقت
اخ - ع - بھائی - برادر
آخ - ف - کلمہ تحسین کا ہے بجائے
آفرین کے بولتے ہیں -
اخبار - ع - جمع خبر کی یعنی
خبریں -
اخبار - ع - خبر کرنا - بتلانا
اطلاع دینا -
اخت - ع - بہن - ہمشیرہ
اختتام - ع - ختم کرنا - پورا کرنا
اختر - ع - ستارہ
اختراع - ع - نئی بات نکالنا

ایجاد کرنا
اختراع ع۔ پھاڑنا۔ پھٹنا۔ پارہ
پارہ ہونا۔ اور فراخدستی کرنا۔
اختصار ع۔ کم کرنا۔ بہت کو
تھوڑا کرنا۔
اختصاص۔ ع۔ خاص کرنا
خصوصیت رکھنا۔
اختفاء ع۔ چھپانا پوشیدہ کرنا
اختلاط۔ ع۔ ملانا محبت دوستی
اختلاف۔ ع۔ فرق۔ تفاوت
باہم فرق ہونا۔
اختلال۔ ع۔ خلل ڈالنا خلل
پڑنا۔ خلل۔
آختن ف۔ تلوار کھینچنا۔
آختہ۔ ف۔ تلوار کھینچی ہوئی
اور نامرد کیا ہوا جانور
اختیار۔ ع پسند کرنا ایک کو مانند
اخذ۔ ع۔ لے لینا۔ پکڑنا اخذ کرنا
آخری۔ ع۔ پچھلی عورت یا
چیز یہ لفظ مونث ہے
آخر ع پچھلا۔ دوسرا
اخراج۔ ع۔ نکالنا
اخراجات ع۔ جمع خرچ کی
بمعنی خرچ کے ہے
آخر الامر۔ ع۔ آخر کو اسباب کے آخر
آخرت ع انجام۔ دوسری
دنیا۔ قیامت
اخرس ع۔ گونگا اسکی جمع
خرس اور خرسان آتی ہے

اخضر ع۔ سبز چیز جبر رنگ
اخفاء ع۔ پوشیدہ۔ پوشیدہ کرنا
اخفش۔ ع۔ نام ہے تین نحویوں کا
جو اس فن نحو میں امام گذرے ہیں
قاموس۔ چھوٹی آنکھ والا
اخگر۔ ف۔ آگ کی چنگاری شروع
عشق کا۔
اخلاص ع۔ دوستی خالص کرنا
اخلاصمند۔ ف۔ دوست
خو خیر خواہ ہو۔
اخوان ع۔ بھائی بند جمع اخ کی ہے
اخوات ع بہنیں جمع اخت
کی ہے۔
آخور سالار۔ ف۔ طویلہ کا سردار
آخور۔ ف۔ وہ جگہ جہاں پر چارپائے
گھاس کھاتے ہیں ہندی میں
اسکو گھوڑسے کہتے ہیں
آخون
آخوند } ف۔ معلم اُستاد
اخوی۔ ع۔ میرا بھائی
اخیر۔ ع۔ پچھلا
اخی ع۔ فارسی میں صاحب
مروت عربی میں میرا بھائی
اداء ع۔ پورا کرنا۔ اترانا۔ ناز
آداب ع۔ جمع ادب کی بمعنی
عزت کرنی سلام کرنا تعظیم کرنا
ادات ع۔ بمعنی اوزار اور ہتھیار
اور علم صنعت۔
ادامت ع۔ ہمیشگی

ادب ع۔ سلام قاعدہ علم زبان
ادبانہ ف۔ بطور ادب کے
ادبار ع۔ نحوی معنی پیٹھ پھیرنا
اصطلاحی بداقبالی۔ نحوست
کم قسمتی۔ بدنصیبی۔
ادرار۔ ع۔ روزینہ۔ جاری کرنا
پیشاب جاری ہونا
ادراک۔ ع۔ پانا عقل یا دریافت کرنا
ادریس۔ ع۔ نام ایک پیغمبر کا
ادعاء ع۔ دعوی کرنا بیدلیل
ایک بات کہنی
ادق ع بہت باریک بہت مشکل
آدم ع۔ نام ہے پہلے آدمی کا
جس سے انسان کی نسل چلی
ادمان۔ ع۔ ہمیشگی اور مشق
ادہم ع۔ نام ایک بادشاہ بلخ
کا جو تخت کو چھوڑ کر فقیر ہوگیا تھا
اور لوہے کی بیڑی جو قیدیوں کے
پیروں میں ڈالتے ہیں اور سیاہ
سانپ اور گھوڑا مشکی رنگ کا
آدمی۔ ف۔ وہ جو اولاد آدم کی سے
آدمیت ف۔ انسانیت
خلق۔ نیک ہونا۔
ادنی ع۔ بہت نزدیک نالائق
کم رتبہ
ادوات ع ہتھیار۔ اوزار
جمع ادات کی
ادویہ۔ ع۔ جمع دوا کی
ادیان۔ ع۔ جمع دین کی

بمعنے مذہب
ادیب۔ ع۔ جو علم ادب سے
واقف ہو یعنی زبان دان اور
قاعدہ دان۔
ادیم۔ ع۔ ادھوڑی چمڑا
ادینہ۔ ع۔ روز جمعہ۔
اذا ذا۔ ع جب جسوقت جبکہ
اذن۔ ع۔ اجازت۔ پروانگی
حکم۔ اب۔
اذان۔ ع۔ آواز۔ اور نماز
کے وقت کی بانگ
اذی۔ ع۔ ایذا۔ تکلیف۔ دکھ
آذر۔ ف۔ اگ اور کنایہ عشق
سے ہے اور نام اس فرشتہ
کا ہے جو سورج کا موکل ہے
اذعان۔ ع۔ یقین۔
اذقان۔ ع۔ جمع ذقن کی یعنی
ٹھوڑی
اذکار۔ ع۔ ذکر کرنا یاد دلانا
آذوقہ۔ طعام۔ کھانا رزق
آذیت۔ ع۔ دکھ مصیبت تکلیف
آر۔ ف۔ لاؤ۔ لے آؤ
آرائے
آرا } ف۔ آراستہ کرنیوالا
ارابہ۔ ف۔ گاڑی
ارادت۔ ع۔ ارادہ کرنا مرید ہونا
ارادی ع۔ اختیاری ارادہ کا
آراستگی۔ ف۔ زیبائش کرنا
آراستن۔ ف۔ زیبائش کرنا سنوارنا

آراستہ ۔ ف ۔ زیبایش کیا ہوا۔
اراضی ۔ ع ۔ جمع ارض کی یعنی زمینیں
آرام ۔ ف ۔ سکھ ۔ چین
آرامش ف ۔ فراغت آرام ہونا
آرامیدن ف آرام کرنا آرام پانا
آرائیدن ف ۔ آراستہ کرنا
آرائش ف ۔ زیبائش آراستگی
ارباب ع ۔ جمع رب یعنی صاحب یا مالک
اربع ع ۔ چار یعنی ۴، ربع،
اربعین ع ۔ چالیس یعنی چلہ
ارتباط ع دوستی ۔ ربط کرنا ۔ ملانا
ارتجال ع ۔ بدوں سوچنے کے
بولنا ۔ جلد بولنا
ارتحال ع ۔ کوچ کرنا موت آنا
ارتداد ع ۔ مذہب سے پھر جانا پھر جانا
ارتسام ع منقش ہونا تصویر کھینچنا
ارتشا ع رشوت کھانا گھوس لینا
ارتضا ع ۔ باہم راضی ہونا
اخوش ہونا آپس میں
ارتفاع ۔ ع ۔ اونچا ہونا ۔
بلندی نفع محصول
ارتقا ع ۔ چڑھنا ۔ ترقی کرنا
ارتکاب ۔ ع ۔ اختیار کرنا
پسند کرنا ۔
ارتیاح ۔ ع ۔ راحت پانا
ارث ۔ ع ۔ مردے کا مال
ارج ۔ ف ۔ قسمت ۔ قدر
مرتبہ ۔ حد ۔ اندازہ ۔
ارجمند ۔ ف ۔ صاحب قدر
اور صاحب رتبہ کا ۔
ارحم ۔ ع ۔ بڑا رحم کرنے والا اور بہت مہربان
آرد ۔ ف ۔ آٹا ۔ اناج پسا ہوا اور
تقصیر کے معنی میں بھی آیا ہے
ارذل ۔ ع ۔ بہت ذلیل برا نیچ
ارزاق ع ۔ جمع رزق کی روزی
ارزان ۔ ف ۔ سستا جو مہنگا نہ ہو
ارزانی ۔ ف ۔ سستا پن
آرزو ۔ ف ۔ امید ۔
آرزومند ۔ ف ۔ صاحب امید
ارزیدن ۔ ف ۔ قیمت پانا لائق ہونا
ارزیز ۔ ف ۔ ٹن یعنی انگریزی
لوہا جس پر رانگ کی قلعی ہوتی ہے
ارسال ۔ ع ۔ بھیجنا ۔ بھیجنا
ارسطو ۔ ع ۔ نام حکیم کا جو سکندر کا استاد اور افلاطون کا شاگرد تھا
ارشاد ع ۔ ہدایت کرنا ۔ راہ بتلانا
ارشد ع بہت ہدایت یافتہ آدمی
ارض ۔ ع ۔ زمین دھرتی
ارضہ ع دیمک مشہور کیڑے ہیں جو بڑا نقصان کرتے ہیں
ارضی ع زمینی ۔ زمین کا
ارغنون ع ۔ نام باجہ کا ہے
جسکو ارگن کہتے ہیں
ارغوان ع ۔ سرخ اور نیلگی رنگ
ارقام ۔ ع ۔ لکھنا ۔
ارکان ع ۔ جمع رکن کی یعنی ستون
وزیر ۔ امیر ۔ قوم
ارکان دولت ع ۔ امرا وزرا
ارم ۔ ع ۔ نشان میل کا اور بہشت
جو شداد نے بنائی تھی اس دنیا پر
ارم ۔ ع ۔ نشان میل کا اور بہشت
جو شداد نے بنائی تھی اس دنیا پر
ارمان ۔ ف ۔ آرزو ۔ اور حسرت
آرمانیدن ف ۔ آرزو کرنا حسرت کرنا
ارمغان ۔ ف ۔ تحفہ ۔ انوکھی چیز
سوغات ۔
آرمیدن ۔ ف ۔ آرام کرنا ۔
بدن کو سکھ دینا ۔
ارنب ۔ ع ۔ خرگوش سسا
آرنج ۔ ف ۔ کہنی اور بازو کو بھی
کہتے ہیں
آرندہ ف ۔ لانیوالا کسی چیز کا
ارنہ ۔ ف ۔ ورنہ نہیں تو ۔ واگرنہ
ارواح ۔ ع ۔ جمع روح کی
آروغ ۔ ف ۔ ڈکار اسکو آروق
بھی بعضوں نے لکھا ہے
آروغیدن ۔ ف ۔ ڈکار لینا
ارہ ۔ ف ۔ لکڑی چیرنیکا اوزار
اور چرخا توبھی ۔
آروین ف امتحان تجربہ آزمائش
آرے ۔ ف ۔ ہاں ۔
اریب ع ۔ عقلمند عالم
آز ۔ ف ۔ حرص ۔ لالچ ۔ اور
نام ایک شہر کا بھی ہے ۔
از ۔ ف ۔ سے ۔
آزاد ۔ ف ۔ بے قید ۔ بے عیب
اور سوسن سفید ۔ اور درخت
بکائن اور درخت بے میوہ کو بھی کہتے ہیں
آزادی ۔ ف ۔ بے قید ۔ بے عیب ہونا
آزار ۔ ف ۔ دکھ ۔ بیماری
ازاربند ۔ ف ۔ ناڑا ۔
آزاردن ۔ ف ۔ دکھ دینا ۔ آزردہ
کرنا ۔
آزاری ۔ ف ۔ بیمار ۔
ازالت ع ۔ دور کرنا ۔ زائل کرنا
ازان باز ۔ ف ۔ اسوقت سے
ازبر ۔ ع ۔ حفظ ۔ یاد
ازبس ۔ ف ۔ بہت
ازدن ۔ ف ۔ سوئی چبھو دینی
ازدواج ۔ ع ۔ نکاح کرنا
شادی کرنا
اژدہا ۔ ف ۔ بڑا سانپ
ازدحام ع ۔ انبوہ لوگوں کا
اور جماؤ ۔ اور لوگوں کی بھیڑ
ازدیاد ع ۔ زیادہ ہونا ۔ بڑھنا
آزردگی ۔ ف ۔ رنج خفگی ناراضی
آزردن ۔ ف ۔ آزردہ کرنا ۔
ستانا ۔ آزردہ ہونا
آزردہ ۔ ف ستایا ہوا خفا کیا ہوا
ازرق ۔ ع ۔ گربہ چشم ۔ نابینا
ازکیا ع ۔ جمع زکی کی ۔ ذہین آدمی
ازل ع ۔ جسکا شروع نہ ہو ہمیشگی
ازلی ۔ ع ۔ انادی ۔ ازل والا
آزما ۔ ف ۔ آزمانے والا ۔
ازمان ۔ ع ۔ جمع زمانے کی
ازمن بھی اسکی جمع آتی ہے
آزمائش ۔ ف ۔ پرکھنا آزمانا
امتحان ۔

آزمند - ف - لالچی - حریص -
ازمنہ - ع - جمع زمانے کی -
آزمودن - ف - آزمانا جانچنا
آزد - ف - سوئی چبھانا
ازداج - ع - جمع زنج کی بمعنی جھڑنا
آزوقہ - یہ لفظ ذوق سے بنا
ہے اصل اسکی آزافہ تھا اسکو بگاڑ
کر فارسی میں آزوقہ بنا لیا ہے معنے
اسکے طعام کھانا ہے -
ازہار - ع - کلیاں پھولوں کی غنچے
ازہر - ع - بہت کھلا ہوا چمکتا ہوا
آسا - ف - مانند -
اسابیع - ع - ہفتے جمع ہے اسبوع
کی اسکے معنے ہفتے کے ہیں یعنی سات دن
اساءت - ع - برائی - برا پن بدی کرنا
اساتین }
اساطین } ف کھمبے ستون
اساس - ع - بنیاد - نیو - جڑ
اساطیر - ع - کہانیاں قصے
اسافل - ع - نیچ لوگ کم رتبہ کے
اسالیب - ع - طریق - طور
راہیں جمع ہے اسلوب کی
اسامی - ع - جس سے لین دین ہوتا ہے
آسان - ف - سہل
آسانی - ف - سہل پن
آسایش - ف - آرام
اسپ - ف - گھوڑا
اسباب - ع - جمع سبب کی
اسکے معنی رسی وسیلہ اور اتم
اسباط - ع - قومیں - ذاتیں

اسبق - ع - سب سے اول سب سے بڑھا
است - ف - ہے -
اوستاد - ف - سکھلانیوالا
استادن - ف - کھڑا ہونا
استاکار - ف - اُستاد
آستان - ف - دہلی دہلیز
استبداد - ع - ہٹ کرنا استقلال سے
مضبوطی -
استبرا - ع - بری ہونیکی خواہش پاکی
چاہنا عیب یا قرض سے برأت چاہنا
استتار - ع - پوشیدہ کرنا چھپانا
استثنا - ع - نکالنا - الگ کرنا
استجابت - ع - جواب کہنا قبول کرنا
استحسان - ع - نیکی طلب کرنا
نیک گننا -
استحقاق - ع - طلب حق کی کرنا
حقدار ہونا - حق -
استحکام - ع - مضبوطی - مضبوطی
کرنے کی خواہش -
استخراج - ع - نکالنے کی خواہش
کرنا - ایک بات نکالنا
استخلاص - ع - چھوڑ چاہنا
خلاصی کرنا -
استخوان - ف - ہڈی - ہاڑ
استدامت - ع - ہمیشگی - چاہنا
استدعا - ع - خواہش کرنا
استدلال - ع - دلیل طلب کرنا
دلیل لانا
استر - ف - وہ کپڑا جو رضائی

کے نیچے لگاتے ہیں وہ مشہور ہو گیا
یہی کہتے ہیں کہ یہ اختراع -
فرعون کا ہے -
استراحت - ع - آرام طلب راحت کی کرنا
استرخاص - ع - رخصت
چاہنا - طلب رخصت کرنا
استرداد - ع - لوٹا لینا - لوٹا
لینا چاہنا -
استردن - ف - مونڈنا صاف کرنا
استرضا - ع - طلب رضا کی کرنا خوشنودی
اُستره - ف - چھرا بال کاٹنے کا اوزار
استسعاد - ع - طلب سعادت
کی - طلب نیکی کی -
استسقا - ع - طلب سیرابی
کی نام ایک بیماری کا ہے جسمیں
پیاس بہت ہوتی ہے -
استشمام - ع - طلب سونگھنے
کی سونگھنا -
استطاعت - ع - طاعت
طاقت - طلب تابعداری کی
استظہار - ع - مدد چاہنا - مدد
طلب کرنا - ظاہر کرنیکی طلب
استعاره - ع - مانگنا -
استعجاب - ع - تعجب کرنا -
استعانت - ع - مدد کرنا -
مدد طلب کرنا -
استعجال - ع - شتابی مانگنا
جلدی کرنا - طلب شتابی کی
استعداد - ع - مادہ طاقت علمی
سامان

استعفا - ع - طلب عفو نوکری
چھوڑنے کے واسطے استعفا کہتے ہیں
کہ گویا وہ نوکری چاہتا ہو کہ اب مجھ کو نوکری
کرنے سے معاف کرو جو لوگ اسکو استیعفا کہتے
ہیں غلطی کرتے ہیں -
استعلام - ع - جتانا - خبر کرنا
طلب جاننے کی کرنا
استعمال - ع - کام میں لانا عمل
میں لانا -
استغاثہ - ع - طلب فریاد رس کی کرنا
استغراب - ع - عجیب بات کرنا
تعجب دلانا -
استغراق - ع - محو ہونا - غرق
ہونا - ڈوب جانا -
استغفار - ع - طلب بخشش گناہ
بخشوانے خواہش
استغنا - ع - بے پروائی -
استفسار - پوچھنا طلب معنی کرنا
استفہام - پوچھنا - سمجھنا چاہنا
استقامت - سیدھا پن مستقیم ہونا
استقبال - ع - آیندہ پیش
روی آگے جانا -
استقرار - ع - ٹھہرنا آرام کرنا
قرار کسی جگہ پکڑنا
استقصا - ع - کوشش اہتمام
اور کسی چیز کی انتہا کو پہونچنا -
استقصار - ع - کم کرنا - طلب
کمی - کم جاننا
استقلال - ع - استحکام مضبوطی

استکبار۔ ع۔ بڑا سمجھنا۔ غرور کرنا۔
استکراہ۔ ع۔ نفرت کرنا
استیلام۔ ع۔ ہاتھ یا منہ سے چومنا پتھر کا۔ کھیتی کا خوشہ نکل آنا
استماع۔ ع۔ سننا
استمالت۔ ع۔ اپنی طرف بلا لینا۔ مائل کرنا۔
استمداد۔ ع۔ مدد مانگنا۔
استمرار۔ ع۔ ہمیشگی۔
استمراری۔ ع۔ ہمیشگی اور ہمیشگی والا۔
استمزاج۔ ع۔ مزاج پوچھنا رائے دریافت کرنی۔
استنباط۔ ع۔ بات کھودنی ایک بات سے دوسری بات نکالنی چننا
استنثار۔ ع۔ ناک جھاڑنی سنکنا۔ پراگندہ کرنا۔
استنجا۔ ع۔ ترک کرنا دھونا ناپاکی دور کرنا۔
استوا۔ ع۔ برابری ہموار کرنا
استوار۔ ع۔ مضبوط۔ محکم
استواری۔ ع۔ محکم۔
استہزاد
استیصال۔ ع۔ جڑ سے اکھیڑنا
استیفا۔ ع۔ پورا کرنا۔
استیلا۔ ع۔ غالب ہونا
آستین۔ ف۔ کرتے یا انگرکھے کی باہنہ۔
استیناس۔ ع۔ طلب انس محبت بڑھانا۔ انس ہوجانا۔
اسحاق۔ نام ہے ابراہیم کے بیٹے کا۔
اسد۔ ع۔ شیر ببر۔
اسرار۔ ع۔ جمع ہے سر کی یعنی بھید پوشیدہ گیان
اسراف۔ ع۔ بیفائدہ۔ خرچ کرنا۔ فضول خرچی
اسرافیل۔ ع۔ نام ہیں فرشتہ کا جو قیامت کو صور پھونکیں گے
اسرع۔ ع۔ بہت جلد بہت شتاب
اصطبل۔ ع۔ وہ مکان جہاں گھوڑے باندھے جاویں۔
اصطرلاب۔ ع۔ وہ اوزار جس سے شمس کا ارتفاع اور انحطاط اور سعادت اور نحوست دریافت کرتے
اسعاد۔ ع۔ نیک کرنا۔ بخشنا اور کردینا
اسعاف۔ ع۔ حاجت روا کردینا کسیکا کام کردینا اسکی حسب خواہش
اسعد۔ ع۔ بہت نیک بڑا سعید
اسفار۔ ع۔ جمع سفر کی اور کتابیں اگلے وقتوں کی جیسے توریت وغیرہ انجیل
اسفاناخ۔ ف۔ پالک کا ساگ
اسفل۔ ع۔ سب سے نیچا کم۔ فرومایہ
اسفنج۔ ع۔ اسپنج ف۔ ہوا بادل ابر مردہ
اسقاط۔ ع۔ گرانا۔ ٹال دینا
اسقام۔ ع۔ بیماریاں۔ دکھ جمع سقم کی ہے۔
اسلاف۔ ع۔ بزرگ۔ اگلے وقت کے لوگ۔ جمع سلف کی
اسلام۔ ع۔ مسلمان ہونا خدا کی راہ پر گردن رکھنی۔
اسلحہ۔ ع۔ جمع سلاح کی ہے یعنی ہتھیار اور اوزار
اسلم۔ ع۔ بہت بچا ہوا سالم تر اور سانپ کا کاٹا ہوا
اسلوب۔ ع۔ طریق راہ۔ طور
اسم۔ ع۔ نام۔
اسمار۔ ع۔ جمع سمر کی رات کو جو کہانی کہتے ہیں اسکو سمر بولتے ہیں یعنی کہانیاں وغیرہ رات کی باتیں۔
اسماع۔ ع۔ جمع سمع کی یعنی کان اور گوشش۔
اسمر۔ ع۔ گندم گون یعنے گیہوان رنگ
اسنان۔ ع۔ دانت۔ دندانہا جمع سن کی۔
اسواط۔ کوڑے۔ تازیانہا۔ جمع سواط کی۔
اسوار۔ ف۔ کنگن جو ہاتھوں میں پہنتے ہیں
اسود۔ ع۔ کالا۔ اور کالا سانپ
آسودگی۔ ف۔ آرام۔ چین بے فکری۔ صلح امن
آسودن۔ ف۔ آرام کرنا چین کرنا۔ آسودہ ہونا
آسودہ۔ ف آرام یافتہ چین یافتہ
اسہال۔ ع۔ پیٹ چلنا۔ دست آنا
اسہل۔ ع۔ بہت آسان سہل تر
اسی۔ ع۔ رنج۔ دکھ۔ مصیبت
آسیا۔ ف۔ چکی آٹا پیسنے کی
آسیاب۔ ف۔ چکی۔
آسیب۔ دکھ۔ دھکا۔ خطرہ
اسیر۔ ف۔ قیدی۔ بندی
اسیری۔ ف۔ قید۔ بند
آش ف۔ شوربا۔ حریرہ پتلی شے پکی ہوئی۔
اشارت۔ ع۔ سین رنا۔ اشارہ کرنا
اشاعت۔ ع۔ مشہور کرنا۔ پراگندہ کرنا۔ پھیلانا۔
اشتباک ع۔ شبکہ سے شبکہ ملنا درزین ملانا۔ چھید کرنا بال بنانا
آشامیدن۔ ف۔ پینا۔ پلانا
اشباہ۔ ع۔ صورتیں۔ شکلیں
اشتباہ۔ ع۔ شک۔ شبہ
اشتداد۔ ع۔ سختی کرنا۔ شدت کرنا۔ مضبوطی کرنا۔
اشتر۔ ف۔ مشہور جانور باربردار ہے اونٹ۔
اشترا۔ ع۔ خرید کرنا۔ مول لینا
اشتراک۔ ع۔ ساجھا۔ شراکت

اشتعال ع۔ روشن ہونا لپٹ مارنا
اشتغال۔ ع۔ مشغول ہونا کسی کام میں لگنا۔
اشتقاق۔ چیرنا۔ نکالنا۔ ایک لفظ سے دوسرا لفظ بنانا
اشتمال۔ شامل ہونا شامل کرنا ملانا
اشتہا ع۔ بھوک۔ خواہش
اشتہار۔ ع۔ شہرت دینا مشہور کرنا۔
آشتی۔ ف۔ دوستی۔ صلح
اشتیاق۔ ع۔ شوق ہونا
اشجار۔ ع درختہا۔ بہت درخت جمع شجر کی
اشخاص ع۔ بہت شخص جمع شخص کی
اشد [illegible]
اشداء۔ ع۔ تیز مزاج سخت مزاج جمع اشدا کی
اشر۔ ع۔ بہت بد۔ بڑا شریر
اشرار۔ ع۔ جمع شریر
اشراف۔ ع جھانکنا اوپر سے نظر ڈالنا۔
اشراف۔ ع۔ بھلے مانس جمع شریف کی واحد پر بھی استعمال ہوگیا ہے
اشراق۔ ع۔ روشنی دینا طلوع کرنا
اشربہ۔ ا جمع شراب کی پینے کی چیزیں۔
اشرف۔ ع۔ بہت شریف بڑا بھلا مانس۔ بزرگ تر
اشعار ع۔ ابیات جمع شعر کی

اشعاع۔ ع جمع شعاع کی روشنی چمک۔ شعاعیں۔
اشغال ع جمع شغل کی بمعنی کاروبار
اشفاق ع مہربانی کرنا خوف کرنا
آشفتن ف۔ پریشان ہونا خفا ہونا۔
آشفتگی۔ ف۔ پراگندگی
آشفتہ / آشفتہ حال } ف۔ وہ شخص جو پراگندہ حال ہو پریشان مثل عاشق
آشفتہ موے ف بال بکھرے ہوئے اور وہ شخص جسکے بال بکھرے ہوں
اشقیا ع۔ جمع شقی کی بمعنی بدبخت
اشک۔ ف۔ آنسو آنکھ سے جو رونے سے پانی نکلتا ہے۔
آشکار۔ ف۔ ظاہر۔ کھلا ہوا۔
اشکال ع۔ جمع شکل کی بمعنی صورتیں
اشکال۔ ع۔ مشکل کرنا
اشل۔ ع۔ ٹنڈا اور جسکا ہاتھ سوکھ جاوے
اشمام۔ ع۔ سونگھنا
آشنا۔ ف۔ دوست واقف مطلبی
آشوب۔ ف۔ گھبراہٹ فتنہ
آشوردن۔ ف۔ خمیر کرنا ملانا۔ مرکب کرنا۔
استشہاد۔ ع۔ گواہی دینا
اشہب۔ ع۔ جنگل کا شیر کا نام سخت۔ بکری جو سفیدی رکھتی ہو۔ گھوڑا سبز رنگ۔

اشہر۔ ع۔ مشہور۔ زیادہ۔
اشیاء۔ ع۔ چیزیں جمع شے کی۔
آشیان۔ ف۔ گھونسلا آشیانہ جانور۔
اصابع۔ ع۔ انگلیاں ہاتھ اور پیر کی جمع اصبع کی
اصاغر۔ ع۔ چھوٹی۔ خرد جمع اصغر کی۔
اصالت۔ ع اصل پن ذاتی پن جڑ
اصبع۔ ع۔ انگلی
اصح۔ ع۔ جمع اس کی اصحا ہے۔ تندرست بہت صحیح
اصحاب ع۔ دوست یار جمع صحب کی
اصدار ع۔ نکالنا ایک بات کا صادر کرنا۔
اصداف۔ ع۔ جمع صدف کی معنی سیپی۔
اصدقا۔ ع۔ جمع صدیق کی معنی دوست رفیق۔
اصرار ع۔ تاکید کرنا۔ ہٹ کرنا
اصراف۔ ع۔ خرچ کرنا
اصطباغ۔ ع۔ غوطہ دینا رنگنا۔
اصطبل ع۔ گھوڑونکے بندھنے کی جگہ۔
اصطفا ع۔ چھانٹنا برگزیدگی
اصطلاح ع۔ اتفاق ایک قوم کا۔

اصغا۔ ع۔ سننا کسی بات کا کان جھکانا کسی بات کے سننے کو
اصغر۔ ع۔ بہت چھوٹا
آصف۔ ع۔ سلیمان بادشاہ کے وزیر کا نام ہے
اصفار ع۔ جمع صفر کی بمعنی خالی
اصفہان۔ ف۔ نام شہر کا جو فارس میں ہے۔
اصفیا۔ ع۔ برگزیدہ اور پاک لوگ جمع صفی کی۔
اصل۔ ع۔ جڑ۔
اصلا۔ ع۔ از روے اصل کے
اصلاح۔ ع۔ درست کرنا۔
اصلح ع۔ بہت دوست
اصلی۔ ع۔ ذاتی بے بناوٹ
اصم ع۔ بہرا جو سنتا نہیں ہے
اصنع۔ ع۔ کرنا صنعت سے۔ مشتق ہے۔
اصناف ع۔ اقسام۔ قسمیں جمع صنف کی۔
اصنام ع۔ بت اور معشوق جمع صنم کی۔
اصوات ع۔ آوازیں جمع صوت کی۔
اصول۔ ع۔ جڑیں اصلیں جمع اصل کی۔
اصیل۔ ع۔ شام کا وقت اصل آدمی نیک پیدائش محکم۔ ثابت رائے۔

اضاءت ع - روشن کرنا روشنی کرنا
اضاعت - ع - ضائع کرنا کھو
دینا - ظاہر کرنا -
اضافت - ع - لگاؤ - لگانا -
اضافہ ع - زیادتی - بڑھاؤ
اضافی ع - نسبتی جو اصلی نہ ہو
اضحاک ع - تعجب دلانا کسی کو
ہنسانا - حوض اسقدر بھر دینا
کہ رواں ہو جائے گھاس اُگنا
اضداد - ع - جمع ضد کی -
اضرار ع - نقصان کرنا - ضرر پہونچانا
ڈرنا ظلم سے کسی کو ایک کام پر لگانا
اضراس ع - داڑھ دانت -
اضطراب ع - گھبراہٹ بیقراری
اضطرار ع - ناچار کرنا حاجتمند
کرنا ضرورت ہونی کسی شے کی
اضعف ع - بہت ضعیف بہت ناتواں
اضلاع ع - پسلیاں جمع ضلع کی
اضلال ع - گمراہ کرنا راہ بھلانا
اطاعت ع - تابعداری کرنا حکم ماننا
اطباء ع - حکیم لوگ - جمع طبیب کی
اطراف ع - جمع طرف کی کنارے
اطلس ع - نرم - ملائم نام ایک
قسم کے ریشمی کپڑے کا
اطعمہ ع - جمع طعام کی خوراک کھانا
اطفاء ع - بجھانا - آگ کو ٹھنڈا
کرنا چراغ گل کرنا
اطلاع - ع - خبر دینا -
اطلاق ع - چھوڑنا بے قید کرنا

اطماع ع - لالچ میں ڈالنا -
اطمینان ع - تسلّی دلاسا
اطہار ع - جمع طاہر کی بہت
پاک لوگ -
اظہار - ع - کھولنا - ظاہر کرنا
اظہر - ع - بہت ظاہر
اعادہ - ع - لوٹانا - پھر لانا
اعادی - ع - دشمن لوگ
جمع عدو کی -
اعاظم - ع - جمع اعظم کی بہت
بڑے -
اعالی ع - بہت بلند جمع اعلی کی
اعانت ع - مدد کرنا -
اعتبار - ع - بھروسہ کرنا ایک کو
دوسرے پر قیاس کرنا نصیحت
پکڑنا - امتحان کرنا -
اعتدال - ع - برابر کرنا -
اعتذار - ع - عذر کرنا
اعتراض - ع - مشتبہ کرنا
کوئی قباحت پیش کرنی -
اعتزال ع - گوشہ گزینی کرنا
گوشہ نشینی کام سے الگ کرنا
اعتراف - ع - اقرار کرنا
اعتساف - ع - جور کرنا راہ سے
بیراہ چلنا - کسی سے کام چاہنا
اعتصام ع - چنگل مارنا کچھ شے
پکڑنا واسطے بچنے کے
اعتضاد ع - مدد چاہنا بازو
بنانا - قوت پانا -

اعتقاد - ع - یقین کرنا گرویدہ ہونا
اعتکاف ع - گوشہ نشین ہونا
اپنے تئیں باز رکھنا - انتظار کرنا
اعتلا - ع - بلند ہونا -
اعتلال - ع - بیمار ہونا
اعتماد - ع - بھروسہ کرنا تکیہ کرنا
اعجاز - ع - عاجز کرنا - ناتواں کرنا
اعجوبہ ع - عجیب تر - انوکھی شے
اعدا - دشمن - بیری - جمع
عدو کی -
اعداد - ع - جمع عدد کی -
اعدال - ع - بہت عدل کرنیوالا
اعذار - ع - عذر کرنا
اعراب اعرابی ع - گنوار آدمی
جو جنگل میں خانہ بدوش رہتے ہیں
اعراض - ع - روگردانی کرنا
منہ پھیرنا -
اعراف - ع - نام ایک مقام کا
ہے جو دوزخ اور بہشت کے
درمیان ہے اور سب سے بلند ہوا
اعراق ع - ملک عراق کو جانا اور
جڑ سخت ہونا شراب میں پانی ملانا
اعزاز - ع - عزت کرنا -
اعضا ع - جمع عضو کی یعنی جوڑ
ہاتھ اور پاؤں کے -
اعسر - ع - بہت دقیق بہت مشکل
اعطاف - ع - مہربانیاں
اعظم - ع - بہت بڑا -
اعلی - ع - بہت بلند -

اعلام - ع - جمع علم کی - نشان
جھنڈے لڑائی کے -
اعلام - ع - خبر دینا - جتلانا -
اعلان - ع - ظاہر کرنا کھول دینا
اعم - ع - جو سب جگہ ہو جس کو
سب بولتے ہوں -
اعمار ع - جمع عمر کی -
اعمال - ع - جمع عمل کی
اعوان - ع - جمع عون کی یعنی
خادم مددگار
اعیان - ع - عجیب تر انوکھی شے
آغا - ف - صاحب مالک خداوند
آغازیدن - ف - قصد کرنا اور
ابتدا کرنا -
آغاز - ف - شروع ابتدا
آغازیدن - ف - شروع کرنا
آغاشتن - ف - فراہم کرنا جمع
کرنا حاصل کرنا -
آغالیدن - ف - بھڑکانا لڑائی
کے واسطے - تیز کرنا لوگوں کا
اغذیہ - ع - جمع غذا کی طعام
آغشتن - ف - آلودہ ہونا بھیگ
جانا -
اغلاق - مشکل کرنا - بند کرنا
اغلب - ع - قریب یقین کے
اغلمش - ف - نام بادشاہ کا
اغماض ع - چشم پوشی کرنا -
درگذر کرنا -
اغوا - ع - بہکانا - برانگیختہ کرنا

آخوشس ۔ ف ۔ گود ۔
اغیار ۔ ع ۔ جمع غیر کی ۔
آفت ۔ ف ۔ سورج ۔
اُف ۔ ع ۔ افسوس ۔
آفات ۔ ع ۔ جمع آفت کی
افادہ ۔ فائدہ پہونچانا
افاضل ۔ ع ۔ جمع افضل کی
آفاق ۔ ع ۔ جمع افق کی کنارے
آسمان کے
افاقت ع ۔ کسی کام سے فرصت
پانا ۔ دُکھ سے آرام پانا ۔
آفت ع ۔ مصیبت ۔ دُکھ
آفتاب ۔ ف ۔ سورج اور دھوپ
آفتابگیر ۔ ف ۔ چھتری ۔
آفتابہ ف ۔ پانی کا لوٹا
افتتاح ۔ ع ۔ شروع کرنا
اُفتادگی ۔ ف ۔ عاجزی ۔
اُفتادن ۔ ف ۔ گر پڑنا
افتخار ۔ ع ۔ فخر کرنا ۔ غرور کرنا
شیخی کرنا ۔
افترا ۔ ع ۔ جھوٹ بات
بنانا ۔ بہتان ۔
افتقار ۔ ع ۔ احتیاج افلاس
فقیری ۔
افراختن ۔ ف ۔ کھڑا کرنا
بلند کرنا ۔
افراد ۔ ع ۔ جمع فرد کی
افراشتن ۔ ف ۔ بلند کرنا
افراط ۔ ع ۔ بہت روشن کرنا

افروختن ۔ ف ۔ روشن کرنا
آفریدن ۔ ف ۔ پیدا کرنا ۔ بنانا
آفریدگار ۔ ف ۔ پیدا کرنیوالا
آفریدگان ۔ ف ۔ پیدا کیے ہوئے
دنیا کے لوگ
آفرین ۔ ف ۔ شاباش
تحسین کا کلمہ ہے ۔
آفرینندہ ۔ ف ۔ پیدا کرنیوالا
یعنی خدائے تعالیٰ
آفرینش ۔ ف ۔ پیدا کرنا
افزا ۔ ف ۔ بڑھانے والا ۔
افزائیدن ۔ ف ۔ بڑھانا
افزودن ۔ ف ۔ بڑھنا اور بڑھانا
افزوں ۔ ف ۔ زیادہ اور بڑھا ہوا
افزونی ۔ ف ۔ زیادتی ۔
افسانہ ۔ ف ۔ کہانی ۔ قصہ
افسر ۔ ف ۔ کلاہ ۔ ٹوپی ۔ حاکم
افسردن ۔ ف ۔ مُرجھانا ۔ ٹھٹھرنا
افسردہ ۔ ف ۔ مُرجھایا ہُوا
افسوس ۔ ف ۔ افسوس
افسون ۔ ع ۔ منتر ۔ جادو
افشا ع ۔ ظاہر کرنا ۔
افشاندن ۔ ف ۔ جھاڑنا ۔
افشان ۔ ف ۔ بوندیں پڑی ہوئی
چھڑکی ہوئی کوئی پانی کی چیز ۔
افشاندن ۔ جھاڑنا ۔ چھوڑنا
افشردن ۔ ف ۔ نچوڑنا ۔
افصح ۔ ع ۔ بہت فصیح صاف
عبارت بولنے والا ۔

افضل ۔ ع ۔ صاحب فضل سب سے بہتر
افطار ۔ ع ۔ روزہ کھولنا ۔
افعال ۔ ع ۔ جمع فعل کی ۔
افعی ۔ ع ۔ کالا سانپ
افغان ۔ ف ۔ فریاد و زاری اور نام
ایک قوم مشہور کا جو پشاور کے
قریب بستی ہے ۔
افق ۔ ع ۔ کنارہ آسمان
افقر ع ۔ بہت فقیر ۔ بہت محتاج
افگن ۔ ف ۔ ڈال دے ۔
افگندن ۔ ف ۔ ڈالنا ۔ گرانا
افلاح ۔ ف ۔ نیکی کرنا ۔ بھلائی کرنا
افلاس ۔ ع ۔ احتیاج ۔ غریبی ۔
پیسہ نہ ہونا ۔
افلاطون ۔ ع ۔ نام مشہور حکیم
کا جو ارسطو کا اُستاد تھا ۔
افلاک ۔ ع ۔ جمع فلک کی بمعنی
آسمان ۔
افنان ۔ ع ۔ جمع فن کی شاخہا
اور علوم صنعتیں ۔
افواج ۔ ع ۔ جمع فوج کی
افواہ ۔ ع ۔ جمع فوہ کی یعنی منہ
افواہ بہت سے منھ ۔
افہام ۔ ع ۔ سمجھانا ۔
افیال ۔ ع ۔ جمع فیل کی ہاتھی
افیون ۔ ف ۔ افیم ۔ تریاک
آقا ۔ صاحب ۔ مالک ۔ خداوند
اقارب ع ۔ رشتہ دار لوگ
جمع قریب کی ۔

اقاصی ۔ ع ۔ بعید بہت دور
جمع اقصیٰ کی ۔
اقالیم ۔ ع ۔ جمع اقلیم بمعنی
ولایت کے ۔
اقامت ۔ ع ۔ قائم ہونا ایک
جگہ رہنا ۔ وطن کرنا ۔
اقبال ۔ قسمت نیک
لغوی اِسکے معنے میں سامنے آنا
اقبالمند ۔ ف ۔ صاحب اقبال
اقتباس ۔ ع ۔ بتی روشن
کرنا ۔ مراد روشنی لینا اور کسی
کے کلام کو اپنے کلام میں بلا
ذکر اُسکے نام کے درج کرنا
اقتدا ع ۔ پیروی کرنا ۔
اقتدار ۔ ع ۔ صاحب قدرت
طاقتور ہونا ۔
اقتران ۔ ع ۔ نزدیک ہونا
اقتسام ع ۔ آپس میں بانٹ لینا
اقتصار ۔ ع ۔ ایک بات پر
ٹھہرنا ۔ بس کرنا ۔
اقتضا ۔ ع ۔ خواہش کرنا
اقداح ۔ ع ۔ جمع قدح
کی ۔ پیالہ ۔
اقدام ۔ ع ۔ قدم رکھنا
اقدام ۔ ع ۔ جمع قدم کی ۔
پاؤں پیرے ۔
اقدس ۔ ع ۔ زیادہ پاک
اقدم ع ۔ بہت مقدم سب سے اول
اقرار ۔ ع ۔ ہاں کرنا ۔

اقران - ع - جمع قرن کی سو برس
اقرب - ع - بہت نزدیک
اقربا - ع - رشتہ دار
اقرع - ع - گنجا جس کے سر
پر بال نہوں -
اقساط - ع - جمع ہے قسط
کی بمعنی حصے
اقسام - ع - حصے اور سوگندیں
اقصلی - ع - بہت دور نہایت بعید
اقطار - ع - جمع قطر کی کنارے اور اگر
کی بتی جو خوشبو کیواسطے جلاتے ہیں
اقطاع - ع - جمع قطع کی ٹکڑے
اقطع - ع - کٹا ہوا آدمی - چور - رہزن
اقل - ع - بہت چھوٹا
اقلیم - ع - ساتواں ٹکڑا ربع
مسکون کا اقالیم جمع -
اقمشہ - ع - جمع قماش کی پونجیاں
اکابر - ع - جمع اکبر بہت بڑے
اکارم - ع - جمع اکرم کی بہت بخشنے
والے - بہت بزرگ
آگاہ آگاہی - ف - خبردار واقف
خبرداری -
آگاہیدن - ف - خبردار ہونا
جتانا - آگاہ کر دینا -
اکبر - ع بہت بڑا
اکتتاب - ع - لکھنا اور لکھنا
سیکھنا اور کچہری میں نام اپنا لکھانا
اکتساب - ع - پیدا کرنا کام اختیار
کرنا - کمانا -

اکتفا - ع - کفایت کرنا بس کرنا
اکثر - ع - بہت سب سے زیادہ
اگر - ف - جو - اگر -
اکرام - ع - بخشش عطا بزرگ کرنا
اکراہ - ع - نفرت کرنا کسی سے
زبردستی کوئی کام کرانا
اگرچہ - ف - اگرچہ
اکرم - ع - بہت بخشنے والا
بزرگ تر -
اکسیر - ع - رسایان -
اکل - ع - کھانا -
اکلیل - ع - تاج عصابہ مرصع
جواہرات کا -
اکمل - ع - بہت کامل -
اکناف - ع - اطراف -
آگندن - ف - بھرنا پُر کرنا
اکنون - ف - اب - ابھی
آگین - ف - بھرا ہوا پُر
آل - ع - اولاد اور بیٹی
کی اولاد کو خصوصًا بولتے ہیں
الا - ع - نہیں تو اگر نہ - ورنہ
آلات - ع - اوزار - ہتھیار
الآن - ع - ابھی اسوقت
الٰہ - ع - خدائے تعالےٰ
اللہ - ع - خدائے تعالےٰ
آلائش - ف - آلودگی عیب
گناہگاری - خیانت
آلائیدن - ف - ستھرا نکھرنا
البتہ - ف - بے شک

آلت - ع - اوزار - ہتھیار رچھہ
التباس - ع - شبہہ پڑنا شک پڑنا
التجا - ع - آرزو کرنا
التذاذ - ع - لذت اٹھانا مزہ
اٹھانا -
التزام - ع - لازم پکڑنا -
گردن پر مارنا -
التفات - ع - توجہ کرنا -
مہربانی کرنا - توجہ میلان
التماس - ع - کچھ ڈھونڈھنا
تلاش کرنا - عرض کرنا -
التمغا - ت - فرمان - بادشاہی
مہر بادشاہی -
التہاب - ع - شعلہ بھڑکنا -
بھڑکنا آگ کا -
التیام - ع - زخم بھرنا ملنا گھاؤ کا
الحاح - ع - گڑگڑانا منت
کرکے مانگنا -
الحاصل - ع - آخر کلام خلاصہ
کلام کا -
الحاق - ع - ملانا ایک کو
دوسرے سے لگا دینا -
الحال - ع - ابھی اسیوقت
الحان - ع - گیت - آوازیں گانیکی
الزام - ع - لازم کرنا کسی بات
کا کسی پر لگا دینا -
السن - ع - جمع لسان کی
یعنی زبانیں -
الصاق - ع - لگانا چپکانا -

الش - ت - جھوٹا کھانا یا بچا ہوا طعام
الطاف - ع - مہربانیاں
جمع لطف کی -
الغاز - چیستان اور پہیلیاں
جمع لغز کی -
الغرض - ع - القصہ حاصل مطلب
الغیاث - ع - فریاد - دہائی -
الفت - ع - دوستی -
القا - ع - ڈالنا دل پر ایک بات فلانا
القاب - ع - اور نام جو بادشاہ
یا کسی امیر کبیر کیطرف سے دیا جاوے
القصہ - ع - حاصل کلام مطلب
الکن - ع - توتلا ہکلا جو صاف
نہ بول سکے -
الم - ع - غم - رنج - دکھ -
الماس - ع - ہیرا مشہور قیمتی پتھر ہے
النگ - ت - چال - دیوار جوانی
حفاظت پر قلعہ کے فتح کرنیکو بناتے ہیں
اولنگ - ت - سبزار - چمن سبز
الواح - ع - جمع لوح کی تختیاں
الوان - ع - رنگہا - جمع لون کی
آلودن - ف - ستھرنا - آلودہ ہونا
آلودگی - ف - آلائش - ناپاکی
الوس - ف - بسبب غصہ اور ناز
کے کن آنکھوں سے دیکھنا
الوف - ع - ہزارہا - جمع الف کی
الوہیت - ع - خدائی - خداوندی
الہام - ع - دل پر خدا کی
طرف سے کچھ بات آنی -

آلہی ۔ ع ۔ میرا خدا ۔ اے میرے خدا
الیم ۔ ع ۔ دُکھ دینے والا ۔ رنج دینے والا ۔
اُم ۔ ع ۔ ماں ۔ مادر ۔ مائی
امّا ۔ ع ۔ لیکن ۔ مگر ۔
آماج ۔ ف ۔ نشانہ جہاں تیر مارتے
اماجد ۔ ع ۔ بزرگ بڑے رئیس جمع امجد کی ۔
آمادن ۔ ف ۔ مہیا کرنا ۔ آمادہ کرنا
امارت ۔ ع ۔ امیر ہونا ۔ حکومت کرنا
آمارت ۔ ع ۔ دور کیئے جلئے اور وقت اور نشان ۔
آماس ۔ ف ۔ سوج ۔ ورم
آماسیدن ۔ ف ۔ سوجنا ورم سے پھولنا
اماکن ۔ ع ۔ مکانات ۔ جمع مکان کی ۔
آمال ۔ ع ۔ امیدیں جمع امل کی
امام ۔ ع ۔ پیشوا ۔ بادشاہ ۔ ہادی
امامت ۔ ع ۔ پیشوائی
امان ۔ ع ۔ پناہ ۔ تکلیف نہ دینا
امانت ۔ ع ۔ دھروہر ۔ کسی کی چیز کی حفاظت رکھنی ۔
امانی ۔ ع ۔ امیدیں آرزوئیں جمع اُمنیہ کی ۔
اُمّت ۔ ع ۔ ایک گروہ جو تابع کسی پیغمبر کا ہو جیسے مسلمان نصاریٰ یہود
امتثال ۔ ع ۔ حکم ماننا داستان کہنا تصور کرنا کسی کی پیروی کرنا ۔ بدلا خون کا لینا کسی سے مثل بیان کرنا

امتحان ۔ ع ۔ آزمانا ۔ آزمائش مصیبت میں ڈالنا ۔
امتداد ۔ ع ۔ دراز اور کشیدہ ہونا
امتزاج ۔ ع ۔ ملانا کسی چیز کو ملا دینا
امتعہ ۔ ع ۔ جمع متاع کی پونجی اسباب فروخت کا
امتلا ۔ ع ۔ پُر باد ہونا پیٹ بھرنا ایک بیماری شکم کی ہے جو بد ہضمی سے ہوتی ہے ۔
امتناع ۔ ع ۔ منع کرنا ۔ روکنا ۔ رک
امتنان ۔ ع ۔ احسان رکھنا ۔ کسی پر منت رکھنا ۔
امتیاز ۔ ع ۔ فرق کرنا ۔ تمیز کرنا
امثال ۔ ع ۔ جمع مثل کی ہے
امجد ۔ ع ۔ بزرگ ترین
آمد ۔ ف ۔ آیا ۔
امداد ۔ ع ۔ مدد کرنا ۔
آمدن ۔ ف ۔ آنا
آمدنی ۔ ف ۔ پیدا وار ۔ آمد
آمد و شد ۔ ف ۔ آنا جانا
آمد و رفت ۔ ف ۔ آنا ۔ جانا
اُمرا ۔ ع ۔ جمع امیر کی
امراۃ ۔ ع ۔ عورت
امراض ۔ ع ۔ جمع مرض کی ۔
امرد ۔ ع ۔ جس شخص کی ابھی تک ڈاڑھی مونچھ نہ نکلی ہو
آمرزش ۔ ف ۔ بخشائش ۔ گناہ معاف کرنا ۔
آمرزگار ۔ ف ۔ بخشنے والا ۔

آمرزیدن ۔ ف ۔ بخشنا گناہ معاف کرنا ۔
امساک ۔ ع ۔ بند کرنا روکنا بخل کرنا ۔
امروز ۔ ف ۔ آج کا دن
امس ۔ ع ۔ شام وقت شام کل
امساس ۔ ع ۔ چھونا مس کرنا
امصار ۔ ع ۔ جمع مصر کی شہر
امسال ۔ ف ۔ اب کا برس
امشب ۔ ف ۔ آج کی رات
امضا ۔ ع ۔ جاری کرنا ۔ حکم اجرا کا دینا ۔
امعان ۔ ع ۔ گہری نظر کرنا خوب سوچنا ۔
امکان ۔ ع ۔ ہو سکنا
امکنہ ۔ ع ۔ جمع مکان کی
امل ۔ ع ۔ امید و آرزو
املا ۔ ع ۔ لکھنا ۔
املاک ۔ ع ۔ جمع ملک کی
املاک ۔ ع ۔ مالک کر دینا
امم ۔ ع ۔ جمع امّت کی
امن ۔ ع ۔ چین ۔ آرام ۔ صلح
امنا ۔ ع ۔ جمع امین کی جو امانت دار ہو ۔
امنیت ۔ ع ۔ بے خوف ہونا آرام پانا ۔
آموختن ۔ ف ۔ سیکھنا اور سکھلانا ۔
آمودن ۔ ف ۔ بھرنا ۔ سنوارنا

امور ۔ ع ۔ جمع امر کی ۔
آموزش ۔ ف ۔ سیکھنا اور سکھلانا
آموزگار ۔ ف ۔ سکھلانے والا
امہال ۔ نرمی اور آہستگی ۔ دیر کرنا ۔ تاخیر کرنا ۔
اُمّی ۔ ع ۔ وہ شخص جس نے علم نہ پڑھا ہو ۔
آمیختن ۔ ف ۔ ملنا ۔ ملانا
امید ۔ ف ۔ آرزو آس
امیدوار ۔ ف ۔ امید رکھنے والا
امیر ۔ ع ۔ رئیس ۔ سردار
آمیز ۔ ف ۔ ملا ۔ باہم ملا دے
آمیزش ۔ ف ۔ ملانا
آمین ۔ ع ۔ خدا یوں ہی کرے
امین ۔ ع ۔ وہ شخص جو امانت دار ہو ۔
آن ۔ ع ۔ وقت ۔ لمحہ لحظہ
آن ۔ ف ۔ وہ شخص ۔
ان ۔ ع ۔ اگر جو ۔
انا ۔ ع ۔ ہم ۔ ہم لوگ ۔
انابیب ۔ ع ۔ انبوب کی جمع پوریں درخت کی جیسے لاٹھی میں ہوتی ہیں ۔
اناث ۔ ع ۔ عورتیں ۔ زناں
انامل ۔ ع ۔ انگلیاں ۔
انابت ۔ ع ۔ قائم مقامی
انار ۔ ف ۔ مشہور درخت ایک میوہ کا ہے ۔
انارت ۔ ع ۔ روشن کرنا ۔

انام۔ ع۔ خلق اللہ لوگ دنیا کے
آناں۔ ف۔ وے لوگ وہ شخص
انابت۔ ع۔ میں پن خودبینی
انبار۔ ف۔ ڈھیر۔ تودہ
انباردن۔ ف۔ پاٹنا
ڈھیر کرنا۔
انبازش۔ ف۔ کسی کو کھلی چیز
کو پُر کرنا۔ بھرنا۔
انباز۔ برابر کا شریک ساتھی
انبازی۔ ف۔ شریک پن
ساتھی پن۔
انباشتن } پاٹنا۔ بھرنا
انباشتن } ڈھیر کرنا
انبان۔ ف۔ ادھوڑی چرم
انبساط۔ ع۔ خوشی
کھلنا۔ پھیلنا۔
انبعاث۔ ع۔ اٹھنا
کھڑا ہونا۔
انبوہ۔ ف۔ ہجوم۔ گروہ
انبودن۔ ایک دوسرے
پر چڑھنا۔
انبہ۔ انبہ پھل مشہور ہے
انبیا۔ ع۔ جمع نبی کی
انت۔ ع۔ تو ایک مرد۔
انتِ۔ ع۔ تو ایک عورت
انتباہ۔ ع۔ مطلع ہونا
خبردار ہونا۔
انتخاب۔ ع۔ چننا پسند کرنا
انتساب۔ ع۔ نسبت کرنا لگاؤ
لگاؤ

انتشار۔ ع۔ پھیلنا پراگندہ ہونا
انتظار۔ ع۔ راہ دیکھنا درنگ کرنا
انتظام۔ ع۔ بندوبست سلسلہ
دار ہونا مروارید کا لڑی کا ہونا
انتفا۔ ع۔ نفی ہونا۔ کھو نا۔
جانا۔ نہ ہونا۔
انتفاع۔ ع۔ فائدہ پانا
نفع پانا۔
انتقال۔ ع۔ ایک جگہ سے
دوسری جگہ چلا جانا
انتقام۔ ع۔ بدلہ لینا۔ بغض
نکالنا۔ خفگی کرنا۔
انتہا۔ انجام۔ اخیر۔
انتہاب۔ ع۔ لوٹنا
غارت کرنا۔
انجاح۔ ع۔ مطلب پورا
کرنا۔ مراد پوری کرنا
انجام۔ ف۔ آخر۔ انتہا
انجامیدن۔ ف۔ تمام ہونا
انجمن۔ ف۔ مجلس۔ محفل
انجیر۔ ف۔ جو کچھ
انجیل۔ ع۔ مژدہ۔ خوشخبری
وہ کتاب ہے جو حضرت عیسٰی کی ہے
انحا۔ ع۔ برطرف کرنا۔ ہٹا
دینا۔ پیش آنا۔ متعرض ہونا
انحراف۔ ع۔ پھر جانا حکم عدولی کرنا
انحصار۔ ع۔ گھیر لینا۔ احاطہ
انداختن۔ ف۔ ڈالنا پھینکنا
انداز۔ ف۔ ڈال ڈھال وضع

اندام۔ ف۔ بدن۔ جسم
اندر
اندرون } ف درمیان بیچ
اندمال۔ ع۔ زخم بھرنا
اندوختن۔ ف۔ جمع کرنا
جوڑنا۔ اکٹھا کرنا!
اندودن۔ ف۔ لیپنا۔ پوتنا
اور ملمع کرنا۔
اندوہ۔ ف۔ غم۔
اندوہگین۔ ف۔ غمگین رنجیدہ
اندیش۔ ف۔ سوچ فکر کر۔
اندیشہ۔ ف۔ فکر۔ سوچ
اندیشیدن۔ ف۔ سوچنا
بچارنا۔ فکر کرنا
انزال۔ ع۔ اتارنا۔ اترنا
انزوا۔ ع۔ گوشہ نشینی۔
کونے میں بیٹھنا۔
انیس۔ ع۔ آدمی انسان
انس۔ ع۔ محبت۔ پیار
انسان۔ ع۔ آدمی۔
انسانیت۔ ع۔ آدمیت
انسب۔ ع۔ بہت مناسب
انسداد۔ بند کر دینا
انشا۔ ع۔ عبارت لکھنا
کوئی بات دل سے پیدا کرنا
انصار۔ ع۔ مددگار لوگ
جمع ناصر کی
انصاف۔ ع۔ نیاؤ
چکانا۔ دو ٹکڑے کرنا

انصرام۔ ع۔ انجام کو پہنچانا
انتظام کرنا۔
انطفا۔ ع۔ بجھ جانا
افسردہ ہونا۔
انعام۔ ع۔ نعمت دینا تحفہ دینا
انفجار۔ ع۔ پھوٹنا۔ چشمہ
پھوٹ کر بہنا
انفاس۔ ع۔ سانس دم
جمع نفس کی
انفصال۔ ع۔ جدا کرنا
انفعال۔ ع۔ شرمندہ ہونا
انقباض۔ ع۔ پکڑنا بھینچنا
انقضا۔ ع۔ گذرنا پورا ہونا
انقطاع۔ ع۔ کٹ جانا
منقطع ہونا۔
انقلاب۔ ع۔ دور زمانے
کا۔ اولٹ۔ پلٹ
انقیاد۔ ع۔ قید کرنا
مقید کرنا۔ تابع ہونا
انکار۔ ع۔ نہ ماننا۔
انگاردن۔ ف۔ معلوم کرنا
انگاشتن۔ اٹکل کرنا معلوم
انگیختن۔ ف۔ اٹھنا بھڑکانا اکسانا
انکس۔ ف۔ آنکس
ہاتھی کے ہانکنے کا۔
انکسار۔ ع۔ عاجزی
انکشاف۔ ف۔ کھولنا۔ کھلنا
انگشت۔ ف۔ کویلا جلکر کو جلا تیر
انگشت۔ ف۔ اونگلی۔

انگشتانہ - ف - وہ ٹوپی جو انگلی پر
چڑھا کر دھات کا خون بنا کر پہنتے ہیں
انگشتری - ف - انگوٹھی -
انگور - ف - نام میوے کا ہے
انگوزہ - ف - ہینگ
انگہ - ف - اسوقت -
انوار - ع - جمع نور کی روشنیاں
انواع - ع - جمع نوع کی - اقسام
انہدام - ع - ڈھا دینا گر جانا
انہلال - ع - زور سے مینہ
پڑنا - آنسوؤں کا بہنا
انہزام - ع - شکست کی نا[illegible]
انیس - ع - دوست محبت کرنیوالا
انیقہ - ع - عجیب - نادر -
انوکھا - خوش آیندہ
او - ف - وہ چیز - وہ شخص
آوارجہ - ف - بہی - دفتر کی کتاب جسمیں
آوارہ - ف - بیہودہ جس کا
پھر ٹھکانا نہ ہو
آوارگی - ف - بے سروسامانی پریشانی
آواز - ف - آواز - بول منہ کا
آوازہ - ف - شہرت - ناموری
اوامر - ع - جمع امر کی - احکام
آوان - ع - وقت کے لمحے
اوانی - ع - جمع آنیہ کی معنی
برتن ظروف -
اوائل - ع - جمع اول کی
اوباش - ع - لچا - بدمعاش
اوتاد - ع - جمع - وتد کی میخیں

اوج - ع - بلندی -
اوداج - ع - جمع ودج کی ورید گلو
اوراد - ع - جمع ورد کی - وظیفے
روز جو تھوڑا قرآن وظیفہ پڑھا جاوے
اوراق - ع - جمع ورق کی
اورام - ع - جمع ورم کی -
آوردن - ف - لانا -
اورنگ - ف - تخت بادشاہی
عقل و دانش - فریب حیلہ اور مکر
ایک کرم کا ہے جسے دیمک کہتے ہیں
اوزار - ع - ہتھیار کام کرنے
کا ہتھیار -
اوسط - ع - درمیانی یعنی بیچ والا
اوصاف - ع - جمع وصف کی
اوضاع - ع - جمع وضع کی
اوفتادن - ف - گر پڑنا
اوفق - ع - بہت موافق
زیادہ موافق -
اوقیہ - ع - مقدار وزن کی ہے
یعنی ایک تولہ سات ماشہ
اول - ع - پہلا - سرے کا
اولے - ع - بہتر سب سے اچھا
اولی - ع - پہلی عورت -
پہلی چیز -
اولاد - ع - نسل - بیٹا بیٹی
اولیا - ع - جمع ولی کی اور معنی
مالکان دوست -
اولیائے دولت - ع - صاحبان
سلطنت اور رئیس اور امیر

اولیں - ع - پہلے آدمی -
آوند - ف - باسن - برتن اور قریب
آویختن - ف - لٹکانا اور لٹکنا
آویز - ف - لٹکا -
آویزش - ف - لٹکاؤ - لاگ
آویزہ - ف - لٹکا ہوا اور
ایک قسم کا زیور جو کانوں میں پہنتے ہیں
آہ - ع - ہائے - افسوس
اہالی - ع - مالک صاحبان
کام والے لوگ
اہانت - ع - برا جاننا -
نفرت کرنا - ذلیل کرنا
اہتدا - ع - راہ پر لانا - ہدایت کرنا
اہتزاز - گھاس کا جھنڈا ہلنا
اور خوش ہو کر ہلنا - اونٹ کا
آواز ساربان سے اور ستارہ
چمکنا اور خوشی اور غمخواری -
اہتمام - ف - غمگین ہونا اور
غمخواری کرنا -
آہختن - ف - لٹکانا تلوار کھینچنا
آہستہ - ف - ہولا - دھیما
آہک - ف - چونا -
اہل - ع - گھر کے لوگ -
لائق صاحب مالک -
اہلیت - ع - لیاقت -
اہلیہ - ع - جورو - گھر کی عورت
اہم - ع - جسکی بڑی ضرورت ہے
اہمال - ع - بے معنی چھوڑنا
بے مطلب چھوڑ دینا -

آہن - ف - لوہا -
آہن ربا - مقناطیس -
آہنگ - ف - وقت - قصد - انداز - راگ
آہنگر - ف - لوہار -
آہنی -
آہنین } لوہے کی چیز -
آہو - ف - ہرن - اور بمعنی عیب
آہو برہ - ف - ہرن کا بچہ -
اہویہ - ع - جمع ہوا کی - خواہشیں
اے - حرف ندا یعنی او میاں
یا او بی بی -
ایادی - ع - جمع ید کی ہاتھ نعمتیں
ایالت - ع - سرداری -
ایام - ع - جمع یوم کی - بمعنی دن
آیت - ع - نشانیاں - فقرہ قرآن
یا توریت اور انجیل وغیرہ کا -
ائتلاف - ع - مجتمع ہونا اور ساز
داری کرنا - الفت کرنا -
ایثار - اختیار کرنا دوسرے
کا - مطلب مقدم کرنا - بزرگی
ایجاب - ع - ماننا - منظور کرنا
ایجاز - ع - مختصر کرنا - تھوڑا کرنا
بہت مضمون کا -
ایذا - ع - دکھ - دکھ دینا -
ایراد - ع - وارد کرنا - لانا
ایزد - ف - نام خدائے تعالیٰ
ایزدی - ف - خدائی
ایستادن - ف - کھڑا ہونا
ایشان - ف - یہ لوگ - ایسے
ایصال - ع - پہنچانا مطلب کا پہنچانا

ایضاً - ع - یہی -
ایفا - ع - پورا کرنا - وفا کرنا
ایکہ - ع - درخت گنجان باہم پیچیدہ
یا جنگل درختوں کا جہاں پر
بہت گنجان درخت ہوں جنکو
سبھ ہندی میں کہتے ہیں -
ایک اس کی جمع آئی ہے -
ایل - ت - ترکی زبان میں قوم ست
اور تابعدار - موافق آدمی اور
جماعت کو بھی کہتے ہیں -
ایلچی - ت - قاصد نامہ بر تابعدار
فرمانبردار -
ایلغار - ت - تاخت چڑھائی
دشمن پر -
ایما - ع - اشارہ کرنا - اشارہ
ایمان - ع - یقین دل سے تصدیق کرنا
ایمن - ع - بے خوف - نڈر
این - ف - یہ -
اینان - ف - یہ لوگ -
آیندہ - ف - آنے والا -
اینک - ف - یہ کہ -
ایوان - ف - محل - محل شاہی
ایوب - ع - نام ایک پیغمبر کا ہے
آئین - ف - قاعدہ - دستور
آئینہ - ف - منہ دیکھنے کا شیشہ

## باب الباء

با - ف - ساتھ - بادہ - بہ - تا وغیرہ
باب - ع - دروازہ - حصہ کتاب کا

باب زن - ف - سیخ کباب
کی خواہ لوہے کی ہو - خواہ لکڑی کی
بابا - ف - باپ - دادا - نانا -
سردار - سفید داڑھی - فقیر آزاد
بابت - ف - پئے - واسطے
بابل - ع - ایک شہر مشہور دریائے
عراق کے دریائے فرات پر
مشرق کی طرف واقع تھا -
بابک - ف - ایمن اسفندیار
اور نام بادشاہ عظیم الشان
کا جسکا بھانجہ اردشیر تھا -
باج - ف - کر - محصول - ٹکس -
باجدار - ف - محصول دینے والا نوکر
باج - ف - جو سرکاری محصول
ادا کرتا ہے -
باج گیر - ف - جو محصول لیوے
باخبر - ف - واقف جاننے والا
باختن - ف - کھیلنا - ہار دینا
باختہ - ف - ہارا ہوا -
باد - ف - ہوا باد -
بادام - ف - ایک میوہ مشہور
بادبان - ف - جہاز کی پال
بادپا - ف - گھوڑا - تیز رو
بادبروت - ف - مغرور شیخی
اور مغرور آدمی -
باد صبا } ف وہ ہوا جو ہمیں
باد پرین }
مشرق اور شمال سے چلتی ہے
بادگرد - ف - بگولا - گرد باد

بادکش - ف - پنکھا -
بادنجان - ف - بینگن مشہور
ترکاری ہے -
بادہ - ف - شراب - دارو
بادی - ہوائی ہوا کا - اور
ہمیشہ رہیو تو -
بادی - شروع کرنے والا
ابتدا کرنے والا -
بادیان - ف - سونف نام
مشہور دوا کا ہے -
بادیہ - ع - جنگل - صحرا
بار - ف - بوجھ - وقت - باری
باربردار - ف - بوجھ اٹھانیوالا
باران - ف - زیادہ مینہ بارش
بارانی - ف - زیادہ اوڑھنا جو بر
وقت بارش مینہ کے اوڑھتے ہیں
بارجہ - ع - شب گذشتہ پچھلی
رات گذری ہوئی -
بارخانہ - ف - اسباب رکھنے
کا مکان - گودام -
بارخدا - ف - اے پیدا
کرنے والے خدا -
بارد - ع سرد - ٹھنڈا - خنک
بارش - ف - مینہ کا برسنا - برکھا
بارعام - ف - عام کچہری
بادشاہ کی -
بارق - ع چمکنے والا روشنی
چمک بجلی -
بارقہ - ع - بجلی - روشنی - چمک بجلی

بارگہ - ف - کچہری کی جگہ -
محل شاہی کسی بزرگ کا مکان
بارکش - ف - بوجھ لیجانے والا
بارگیر - ف - کسی دوسرے
شخص کے گھوڑے پر نوکر ہو
اور اپنا گھوڑا نہ رکھتا ہو -
بارہ - ف - مضمون - ایک دفعہ بات
بارہا - ف - اکثر - بہت دفعہ
کئی بار -
بارے - ف - ایکدفعہ ایکبار
باری - ع - خدا - پیدا کرنیوالا
باریاب - ف - کچہری میں آنے
والا کچہری میں داخل ہونیوالا
باری تعالیٰ - ع - خداوند تعالیٰ
باریک - ف - پتلا -
باریدن - ف - برسنا - اور برسانا
باز - ع - نام ایک پرند کا ہے جو
چڑیوں کو شکار کر کے کھاتا ہے
بازپرس - ف - پوچھنا ...
تحقیقات ہونی -
بازخواست - مطالبہ - پھیر
مانگنا - واپس کرنا - چاہنا -
بازغ - ع - چمکتا ہوا - روشن
بازرگان - ف - سوداگر بیوپاری
بازرگانی - ف - سوداگری
بازگشت - ف - لوٹنا - پھر
کر آنا - لوٹ کر آنا -
بازندہ - ف - کھلاڑی کھیلنے
والا - بہت کھلاڑی -

بدآموز۔ ف۔ ایسا جس کی
تعلیم خراب ہوئی ہو
بداندیش۔ ف۔ دشمن
بدایت۔ ع۔ شروع ہر کام کا اور
اور اچانک اور بے سوچ
کوئی بات ہو جانی اور
سخن بے سوچ۔
بدائع۔ ع۔ نادرات بے مثل
بدتبار۔ ف۔ نالائق کنبہ
کا آدمی۔ بد اصل۔
بدخشاں۔ ف۔ نام ایک ملک کا
جو درمیاں ہندوستان اور
خراساں کے واقع ہے
وہاں ہیر کان لعل اور سونے کی ہے
بددل۔ ف۔ ڈرپوک و بیگانہ
بدر۔ ع۔ چودھویں رات کا
چاند۔ پورا چاند۔
بدرستی۔ ف۔ ٹھیک ٹھیک
بدرقہ۔ ع۔ محافظ۔ نگہبان
بدرہ۔ ع۔ ہزار روپیہ کی تھیلی
بدستور۔ ف۔ موافق قاعدہ
کے حسب عادت۔
بدسگال۔ ف۔ دشمن بدکردار
بدعت۔ ع۔ نئی بات اور
نئی رسم نکالنی۔
بدکردار۔ ف۔ بدفعل اوباش
حرام کار۔
بدکیش۔ ف۔ بدمذہب ناپاک
بدلا۔ ف۔ بدلا عوض پلٹا۔

بدمستانہ۔ ف۔ مثل بدمست
بدن۔ ف۔ تن۔ دیہ۔ جسم۔
بدنام۔ ف۔ جسکا نام برا ہوگیا ہو
بدنژاد۔ ف۔ بد اصل جسکی
پیدائش میں بدی ہو۔
بدنہاد۔ ف۔ بد ذات۔
بدون۔ ف۔ سوائے مگر
سوائے اسکے۔
بدو۔ [illegible]
بدء۔ ع۔ شروع۔ ابتدا
بدوی۔ ع۔ جنگلی۔ گنوار۔
بدولت۔ ف۔ آسرا۔ آسرے
بدیع۔ ع۔ انوکھا نادر۔ نئی بات
بدیہہ۔ ع۔ بے سوچ کہنا
نظم یا نثر۔
بذل۔ ع۔ بخشش۔ عطا اور
دوڑ گھوڑے کی۔
بذلہ۔ ع۔ لطیفہ چٹکلہ۔
بر۔ ف۔ اوپر۔ بغل۔
بر۔ ع۔ خشک زمین۔
برات۔ ف۔ حصہ۔ بخرہ
برادہ۔ ف۔ چورا۔
براری۔ ع۔ جنگل جمع ہے بریہ کی
برار۔ ع۔ کھلا ہوا میدان جہاں
درخت نہ ہوں۔
براز۔ ع۔ پخانہ۔ گوہ۔ گندگی
براعت۔ ع۔ فضل فصاحت
اور بلاغت اور دانش۔
براق۔ ع۔ چمکتا ہوا چمکیلا۔

براق۔ ع۔ اس گھوڑے کا نام
ہے جسپر شب معراج کو
محمد رسول اللہ صلعم سوار ہوئے
خچر سے کم اور گدھے سے بڑا تھا
برآمد۔ ف۔ نکاس۔
برآمدن۔ ف۔ باہر نکلنا یا آنا
برّان۔ ف۔ کاٹنے والا۔ تیز
برآورد۔ ف۔ آنکنا۔ ماپنا
تنخواہ کا کاغذ۔
برآوردن۔ باہر لانا۔ لانا
برآویختن۔ ف۔ لٹکانا۔
براہمہ۔ ف۔ برہمن لوگ۔
براہین۔ ع۔ دلیلیں جمع۔
برہان کی۔
برای۔ ف۔ واسطے۔ لیے
برایا۔ ع۔ رعیت دنیا کے
لوگ جمع برائی۔
بربط۔ ع۔ نام ایک ساز
کا ہے۔ جسکو عود کہتے ہیں
برتافتن۔ ف۔ موڑنا۔ بل دینا
برج۔ ع۔ گڑھی۔ گنبد۔ بارھوں
حصہ آسمان کا۔
برجستن۔ ف۔ کودنا
برجستہ۔ ف۔ ٹھیک۔ چست تحفہ
برچیدن۔ ف۔ چگنا۔
برجیس۔ ف۔ مشتری ستارہ
برحق۔ ف۔ سچ۔ درست
برخاستن۔ ف۔ اٹھنا
برخوردار۔ ف۔ خوش [illegible]

برسد۔ ف۔ [illegible] کچھ ایک
برد۔ ع۔ سردی۔ اولا۔
برداشتن۔ ف۔ اٹھانا۔
بردبار۔ ف۔ سہنے والا۔
بروجرد۔ ف۔ نام ایک قصبہ کا
ہے۔ جو ہمدان کے قریب
واقع ہے۔
بردن۔ ف۔ لے جانا۔
بردیمانی۔ ع۔ یمن کی چادر
برز۔ ف۔ اونچائی۔
برزن۔ ف۔ کوچہ گلی۔
برشتن۔ ف۔ بھوننا۔
برزگال۔ ف۔ برسات
برص۔ ع۔ [illegible] کا
بگڑ [illegible]
برطرف۔ ف۔ دور۔ کام الگ
برعکس۔ ف۔ الٹا۔
برق۔ ع۔ بجلی اور چمک
بجلی کی۔
برقرار۔ ف۔ قائم ٹھہرا ہوا
برقع۔ ف۔ عورت کے
چھپنے کا پردہ۔ جو سر پر
ڈال کر باہر نکلتی ہیں
برگ۔ ف۔ پتا درخت کا
برکات۔ ع۔ جمع برکت کی
برکت۔ ع۔ افزائش۔ زیادتی
و نیک بختی۔
برگردیدن۔ ف۔ پھر جانا [illegible]
بات [illegible] ہونا۔

برگزیدن - ف - پسند کرنا چھانٹنا
برگستوان - ف - گھوڑے کی
گردانی اور لڑائی کا لباس جو بر
وقت لڑائی کے آپ بھی پہنتا اور
گھوڑے کو بھی پہناتے ہیں -
برگشتن - ف - پھر جانا - حکم نہ ماننا
برگشتہ - ف - پھرا ہوا -
برگ و نوا - ف - کھانے کا سامان
توشہ خوراک کھانا -
برملا - ف - برسر مجلس لوگوں کے سامنے
برنا - ف - جوان - گبھرو - ظریف
برنج - ف - چاول - پیتل کی کانسی
برنجن بند - دست بند بازو بند
برنجانیدن - ف - جھلانا
برنغار - ف - لڑائی کے وقت
بادشاہ کے دست راست کی فوج
بروت - ف - مونچھ
بروج - ع - جمع برج کی -
[illegible] - ف - [illegible] وجہ پر
بروز - ع - باہر نکلنا - ظاہر ہونا
برون - ف - باہر - باہر کی طرف
برّہ - ف - بکری کا بچہ - حلوان
[illegible] - بکری کا بچہ -
بیرون - ف - باہر - باہر
کی طرف -
برہختن - ف - کھینچنا - اختصار
کرنا - تقسیم کرنا -
برہم - ف - اُلٹ پلٹ -
خفا - ناراض -

برہنگی - ف - ننگا پن ننگ پن
برہنہ - ف - ننگا - ننگا -
بری - ع - پاک - الگ بے قصور
بریان - ف - بھنا ہوا -
بریۃ - خلق اللہ - مخلوق
دنیا کے لوگ -
بریدن - ف - کاٹنا -
بریشم - ف - ریشم
بریق - ع - درخشک روشن
چمکا چوندہ لگانے والا
برین - ف - بلند بہت اور برتر
بز - ع - کپڑا - جامہ - پونجی گھر
کے اسباب کی -
بزاز - کپڑا بیچنے والا - اسباب
بیچنے والا -
بزاق - ع - تھوک تف -
بزر - ع - بیج - تخم -
بزرقطونا - ع - بیرجا ایک قسم
کا گوند سا ہوتا ہے مشہور ہے
بزرگ - ف - بڑا -
بزرگوار - ف - مانند بزرگ
کے - بزرگ -
بزغالہ - ف - بکری کا بچہ
بزل - ع - سختی - شدت -
بذلہ - ع - باتیں لطیف اور
سخن - ظریفانہ - اور لطیفہ
بزمگاہ - بیٹھک - مجلس - شراب
کی اور جگہ عیش کی -
بزور - ع - جمع بزر کی - بیج تخم

بزور - ف - ساتھ زور کے
بزہ - ف - گناہ - خطا - بد
نصیب - ظلم -
بزہ کار - ف - گنہگار خطاکار
بس - ف - بہت اور بس کہاہ
کر نیکی بیج کو کہتے ہیں -
بسا - ف - بہت اکثر - تمام
ایک شہر فارس میں
بسان - ف - مانند - ویسا ہی
بست - ف - بیس یعنی عدد
بستان - ف - پھلواری - باغ
بستر - ع - بچھونا - چٹائی - وغیرہ
بستم - ف - [illegible]
بستن - ف - باندھنا -
بسط - ع - بچھانا - پھیلانا -
بساط - بچھونا - چٹائی وغیرہ
بسمل - ع - زخمی گھائل -
بسم اللہ - ع - خدا کے نام سے
شروع کرتا ہوں -
بستہ - ف - بس کیا ہوا -
پسند کیا ہوا -
بسے
بسیار - ف - بہت
بسیط - ع - جو کہ مرکب نہ ہو
بے خبر و فراخ -
بشارت - ع - خوشخبری
بشاشت - ع - کشادہ روئی
اور لطف سے پیش آنا -
خوش ہو کر بات کہنا -

بشر - ع - آدمی اور انسان اس میں
مؤنث اور مذکر برابر ہیں -
بشرہ - ع - چہرہ - مکھڑا
بشریٰ - ع - خوشخبری - اچھی خبر
بشریت - ع - آدمیت
بشیر - خوشخبری دینے والا اور
خوب صورت -
بصارت - ع - نظر - بینائی -
بصر - ع - آنکھ اور بینائی
بصائر - جمع بصیرت کی - بینائی
اور زیرکی دل کی -
بصرہ - ع - نام مشہور شہر کا ہے
بصل - ع - پیاز - بصلہ ایک
گنٹھ پیاز کا اور لوہے کا خود
بصیر - ع - دانا - بینا اور نابینا
بصیرت - ع - بینائی - دانائی
یقین بصائر جمع -
بضاعت - ع - پونجی - متاع - سامان
جس سے سوداگری کیجاوے
بط - ع - بطخ -
بطال - ع - ناچیز آدمی اور
معطل اور بیکار اور دلاور
بطالت - ع - دلیری بیکاری
اور ہزل -
بطانت - ع - راز پوشیدہ اور
رہنمائی کا استر -
بطش - ع - حملہ کرنا عدو پر
بطل - ع - بہادر - پہلوان -
جمع ابطال -

بطلان۔ جھوٹ۔ بے اصل
بطن۔ پیٹ۔ شکم
بعث۔ اٹھنا اور لشکر جو کسی
طرف روانہ کیا جائے۔ روانہ کرنا اور
زندہ کرنا نیند سے جگانا اور پراگندہ کرنا
بعثرت۔ ع۔ پراگندگی اشتاد
بیداری اور پراگندگی۔
بعد۔ ع۔ پیچھے۔ پس
بعد۔ ع۔ دوری۔
بعض
بعضے } ع۔ کچھ۔ کوئی۔ ایک
بعید۔ ع۔ دور۔
بعینہ۔ ع۔ عین مین۔ وہی۔
بغاوت۔ ع۔ دنگا اور پھر جانا
بغتۃً۔ ع۔ اتفاقاً۔ فوراً۔
اچانک دفعتہً۔
بغچہ۔ ت۔ چھوٹی سی گٹھری
کپڑوں وغیرہ کی۔
بغرا۔ ع۔ ایک قسم کا کھانا
جو گوشت چاول ڈال کر پکاتے
ہیں۔ بانی اس کھانے کا بغرا خان
بادشاہ خوارزم کا تھا اس واسطے
بغرا کہتے ہیں۔ اور سور نر اور
کلنگ کو بھی کہتے ہیں۔
بغض۔ ع۔ کینہ۔ دشمنی
بغل۔ ع۔ گلا بازو کے نیچے
کا جسم اور خچر۔
بغی۔ ع۔ جو پھرا ہو۔
بفت۔ ف۔ بلنا۔ کپڑا بننا

بقا۔ ع۔ باقی رہنا موجود رہنا
بقاع۔ ع۔ جمع بقعہ کی یعنی
مکان اور جگہ۔
بقایا۔ ع۔ جمع باقی کی۔
بقر۔ ع۔ گائے۔
بقچہ۔ ت۔ گٹھری کپڑوں کی
بقعہ۔ ع۔ مکان رہنے کا
خانقاہ۔ مندر۔
بقل۔ ع۔ ساگ پات جو تخم سے اگے
بقیہ۔ ع۔ بچا ہوا۔ بچت۔
بکا۔ ع۔ رونا۔
بکارت۔ ع۔ بیرہ۔ دوشیزگی
کنوارپن۔
بکاول۔ ف۔ بھنڈاری
باورچی۔
بکتر۔ ف۔ ایک قسم کی
زرہ جو لڑائی میں پہنتے ہیں
بکر۔ ع۔ دوشیزہ۔ کنواری۔
بکم۔ ع۔ جمع ابکم کی یعنی گونگے
لوگ جو بول نہیں سکتے ہیں
بل۔ ع۔ بلکہ۔
بلا۔ ع۔ بپت۔ مصیبت دکھ
بلاد۔ ع۔ جمع بلد کی۔
بلاغ۔ ع۔ پہونچانا۔
بلاغت۔ ع۔ حسب موقع گفتگو
کرنی۔ جیسا حال دیکھنا ویسی گفتگو
بلاہت۔ احمق پن بیوقوفی
سادگی۔
بلبل۔ ع۔ نام ایک پرند

خوش الحان کا ہے۔
بلبلہ۔ ع۔ غم اور وسوسہ ہونا جو
بات بجھ میں نہ آوے۔ عیب
اور بلبلہ پانی کا آبلہ۔
بلخ۔ ع۔ نام مشہور شہر کا ہے
ملک خراسان میں۔
بلدان۔ ع۔ جمع بلد کی یعنی شہر
بلد
بلدہ } ع۔ نگر۔ شہر۔ بستی
بلشت۔ ف۔ بالشت۔ یعنی
انگلی سے انگوٹھے تک کی ناپ
بلغا۔ ع۔ جمع بلیغ کی۔
بلکہ۔ ف۔ بلکہ۔
بلقیس۔ ع۔ ملکہ قوم سبا کی اوس
کا نکاح سلیمانؑ نے ملک تیمج
اسغر سے کر دیا تھا۔ اس سے اولاد
بھی ہوئی جو لوگ سلیمان کی
جورو کہتے ہیں۔ غلط ہے۔
بلند۔ ف۔ اونچا۔
بلوہ۔ ف۔ وہ آزمائش۔
سعی اور دریافت کرنا کسی چیز کا
بلوہ۔ ع۔ نام ہے ایک درخت
کا جسکی چھال سے چمڑے
رنگے جاتے ہیں۔
بلوغ۔ ع۔ پہونچنا۔ بالغ ہونا
بلہ۔ ع۔ احمق۔ بے وقوف
بلے۔ ف۔ ہاں۔ ہاں جی ہاں صاحب
بلید۔ ع۔ کند ذہن آدمی
کم سمجھ۔ افسردہ دل۔

بلیغ۔ ع۔ جو حسب حال گفتگو
کرے جس کی زبان بہت فصیح ہو
بلیات۔ ع۔ جمع بلا کی
مصائب اور مصیبتیں۔
بم۔ ف۔ آواز راگ کی جو اونچی ہو
بمجرد۔ ف۔ تت۔ فوراً۔ جبھی
بن۔ ع۔ بیٹا۔ ولد۔
بن۔ ف۔ جڑ اور بن باغ
اور کھیتی۔
بنا۔ ع۔ ساختہ ہمارے
بنات۔ ع۔ جمع بنت کی
بیٹیاں۔ لڑکیاں۔
بنابر۔ ف۔ ایسلئے۔ اس سبب
بنادر۔ ف۔ جمع بندر کی منڈیاں
سوداگروں کی۔
بناگوش۔ ف۔ کان کی نہ
بنان۔ ع۔ انگلیوں کی پوریاں
بنای۔ ف۔ نمیاد
دیوار۔ مکان۔
بنت۔ ع۔ بیٹی۔ لڑکی۔
بنج۔ مب۔ عینک۔
بندر۔ ف۔ سوداگری کی جگہ دریا
کے کنارے پر۔
بندگی۔ ف۔ خدمت کرنی۔
تابعداری۔ غلامی۔ سلامی
بندان۔ ف۔ باندھنا۔
بند۔ قید۔ بند میں بند کا جوڑ
بندہ۔ ف۔ غلام۔
داس۔

بندی۔ ف۔ قید۔ جیلخانہ۔
بنگ۔ ف۔ بھنگ
بنگاہ۔ ف۔ مکان۔ اور جگہ
جہاں پر نقد اور جنس رکھیں۔
بنی۔ ع۔ جمع ابن کی پسران بیٹے
بنیاد۔ ف۔ نیو۔ کسی چیز کی جڑ
بو۔ ف۔ گندہ بو۔
بواب۔ ع۔ دربان۔ چوکیدار
دروازے کا۔
بواطن۔ ع۔ جمع باطن کی
بوالعجب۔ ع۔ الو کہا آدمی جس
کو دیکھکر تعجب آوے۔
بوالفضول۔ ع۔ سست آدمی
جو بیٹھا ہوا باتیں بنایا کرے
بوالہوس۔ ع۔ جسکو ہوس زیادہ ہو
بیوتات۔ ع۔ کارخانات۔
جمع بیوت کی اور وہ جمع
بیت کی ہے۔
بوتہ۔ ف۔ سونا چاندی
دھالنے کی کٹھالی اونٹ کا بچہ
درخت شاخدار۔ تکلہ۔
بوتیمار۔ ف۔ بگلا جو دریا کے
کنارے بیٹھا رہتا ہے۔
بود و باش۔ ف۔ رہنا سہنا
بودن۔ ف۔ ہونا۔
بورہ۔ ف۔ کھانڈ یہ لفظ فارسی
سے معرب اسکا بورق ہے
بورو۔ ف۔ سوراخ۔ گڑھا
غار آگ کا۔

بوزنہ۔ ف۔ بندر۔ جانور مشہور ہے
بوزہ۔ ف۔ ایک قسم کی ہلکی
شراب جسکو انگریزی میں بیر
شراب کہتے ہیں۔
بوس۔ ف۔ چوسنا۔ بوسہ
بوس۔ ع۔ شدت۔ شکوہ۔ رنج
بوستان۔ ف۔ پھلواری۔ باغ
بوس و کنار۔ ف۔ پیار کرنا
اور بغل میں لینا
بوسہ۔ ف۔ چومنا۔ پیار
بوسیدن۔ ف۔ چوسنا۔ بوسیدہ
ہونا۔
بوسیدہ۔ ف۔ کہنہ پرانا
گلا ہوا۔ سڑا ہوا۔
بوشرہ۔ ف۔ ایک قسم کا کھانا
ہے۔ گوشت اور آٹا ڈال
کر پکاتے ہیں۔
بوق۔ ع۔ کرنائے۔ سرنائی
شکار کے وقت جو سینگ کر
بجاتے ہیں اس سینگ کو بوق
کہتے ہیں۔
بوقلمون۔ ف۔ رنگارنگ۔
طرح بطرح۔
بول۔ ع۔ موت۔ پیشاب
بوم۔ ف۔ الو۔ جانور پرندہ ہے
زمین جس میں ہل نہ چلا ہو
سرشت۔ طینت۔
بوئیدن۔ ف۔ سونگھنا۔ سونگھنا
بہ۔ ف۔ اچھا

بہا۔ ف۔ مول۔ قیمت۔
بہا۔ ع۔ روشنی۔ رونق۔ زیبائی
بہار۔ ف۔ بسنت فصل ربیع
بہادر۔ ف۔ پرسورما۔ شجاع
بہانہ۔ ف۔ حوالہ سبب وجہ
بہائم۔ ع۔ جمع بہیمہ کی چوپائے
جانور۔
بہبود۔ بہبودی۔ ف بھلائی
کسی کے حق میں اچھی بات
ہونی۔
بہتان۔ ع۔ دوش جھوٹ
لگانا۔ افترا۔
بہتر۔ ف۔ بہت اچھی چیز
بہجت۔ ع۔ خوشی۔ تازگی
اور زیبائش۔ خوبی۔
بہر۔ ف۔ واسطے لیے باعث
بہرام۔ ف۔ ستارہ مریخ
اور نام ایک بادشاہ عراق کا
جسکو بہرام گور بھی کہتے ہیں
بہرحال۔ ف۔ ہر طرح سے
ہر ریت سے سب طرح
بہشت۔ ف۔ جنت۔ باغ
بہق۔ ع۔ چھیپ۔ منہ پر داغ
جو پڑ جاتے ہیں۔
بہم برآمد۔ ف۔ خفا ہوگیا۔
خفا ہوگیا۔
بہم۔ ف۔ ساتھ
بہمن۔ ف۔ گیارھواں مہینا
فارسی ہندی بھاگن اور نام

بادشاہ جو اسفندیار کا بیٹا
تھا۔ نام فرشتہ کا۔
بہی۔ ف۔ بہتری۔ بہبودی
اور نام ایک میوہ کا جس کا
تخم بہیدانہ ہے۔
بہی۔ ع۔ روشن۔ تابان
بہیمہ۔ ع۔ چوپایہ۔ مثل
گائے بھینس وغیرہ کے۔
بہین۔ ف۔ بہت بہتر سب
سے تحفہ۔
بے۔ ف۔ بنا۔ بدون۔ سوائے
بیاض۔ سفیدی۔
بیباق۔ ف۔ جو کچھ باقی
رہے۔
بیت۔ ع۔ گھر۔ شعر۔
بیت اللہ۔ ع۔ خدا کا گھر
خانہ کعبہ۔
بیت العتیق۔ ع۔ خانہ کعبہ
پرانا گھر۔
بیت الحرام۔ ع۔ خانہ کعبہ
بیت الاقصیٰ۔ ع۔ بیت المقدس
بیت المقدس۔ ع۔ رحمنہ
دوزلم اورشلیم۔
بیت المال۔ ع۔ خزانہ سرکاری
بیت الخلا۔ ع۔ پیخانہ۔ جا ضرور
بیت الشرف۔ بہت اونچا
مقام سیارہ کا۔
بینات۔ جمع بینہ کی۔ روشن
کرنے والیاں اور روشن

گداہاں مصادف دالائی۔
بیتوتت۔ ع۔ شب باشی
کرنا۔ کسی جگہ۔
بیچ بیہ۔ ف۔ ایک قسم کا بیمہ
جس میں پیچ ب نہ ہو۔
بیچون۔ ف۔ بے مانند جس
کا ہمسر کوئی نہ ہو اور اللہ تعالیٰ سے
بے حمیت۔ ف۔ بیحیا بے شرم
بیخ۔ ف۔ جڑ۔ اصل۔
بیختن۔ ف۔ چھاننا۔
بید۔ ف۔ بیت کا درخت
بیدار۔ ع۔ بیدان پیوند اور
ہلاک ہونا۔ اسکی جمع بیدائی آیے
بیداد۔ ف۔ ظلم ستم۔
بیدار۔ ف۔ جاگتا ہوا جو سوتا
ہوا نہ ہو۔
بیدق۔ ع۔ ایک زد شطرنج
کی معرب پیادہ کا ہے
بیر۔ ع۔ کنواں۔ چاہ۔
بیرق۔ ت۔ چھوٹا نیزہ
چھوٹا جھنڈا۔ اور کپڑا جو علم
پر لگاتے ہیں۔
بیرون۔ ف۔ باہر خارج
بیش۔ ف۔ زیادہ اور بہت
بیشا ئبہ۔ ف۔ بیشک
بیشبہ۔ بے مثل۔
بیشہ۔ ع۔ جنگل شیر کے رہنے کی جگہ
بیشی۔ ف۔ زیادتی۔ ادھکائی
بیضا۔ ع۔ روشن سفید۔ سورج
نام شہر کا جو فارس میں ہے۔

بیضوی۔ ع۔ انڈے کی مانند شکل۔
بیضاوی۔ ع۔ کسی رہنے
والا۔ بیضا شہر کا۔
بیضہ۔ ف۔ انڈا تخم۔ ع۔
بیطار۔ ع۔ جو چار پاؤں گھوڑوں
وغیرہ کا علاج کرے۔
بیع۔ ع۔ بیچنا۔ فروخت کرنا۔
بیعانہ۔ ع۔ سائی جو فروخت
کے واسطے کچھ پیشگی دیں۔
بیعت۔ ع۔ مرید ہونا کسی پیر کا
شاگرد بننا۔
بیغل وغش۔ ف۔ بیشک دبے
شبہ لغوی معنی ہے کھوٹ اور
ملاپ کے۔
بیگ۔ ت۔ خداوند۔ امیر
بیگم۔ ت۔ امیر کی بی بی۔ لیڈی
خاتون بی بی۔
بیگلر بیگ۔ ت۔ امیر الامرا
سپہ سالار۔
بیل۔ ف۔ کدال یا پھاوڑا
زمین کھودنے کا۔
بیم۔ ف۔ خوف۔ ڈر۔
بیمار۔ ف۔ روگی۔ آزاری
بیمہ۔ ف۔ بخوف۔ رہزنی جو کسی
ساہوکار کو حصول نقد یا مال
کے پہونچانے کا دیا جاوے اور
وہ ذمہ وار اُس کا ہو۔
بینش۔ ف۔ دیکھنا۔ دید
بینائی۔

بین۔ ع۔ ف۔ بیان۔
بیّن۔ ع۔ ظاہر آشکار۔ گواہ
بینوا۔ ف۔ بے توشہ۔ فقیر
بے سامان۔
بینی۔ ف۔ ناک۔
بے نیاز۔ ف۔ بے پروا۔
بیوتات۔ ف۔ گھر۔ محل شاہی
جس میں بیگمیں رہتی ہوں۔
بیوہ
بیوہ } ف۔ رانڈ جسکا خصم مر گیا ہو
بیہودہ۔ ف۔ بیفائدہ جس سے
کچھ فائدہ نہ نکلے۔

# باب پا

پا۔ ف۔ ٹانگ۔ ٹنگڑی۔
بیخ۔ بنیاد۔
پا افراز۔ ف۔ جوتی۔ کفش
پا انداز۔ ف۔ وہ بچھونا جو آمد
ورفت کی جگہ دروازے کے
مقام پر بچھاتے ہیں۔
پا بلند کردن۔ ف۔ بھاگ
جانا۔ دوڑ جانا۔
پا برجا۔ ف۔ ثابت۔ قائم۔ ہمیشہ
پا برنجن۔ ف۔ پیر کا گہنا جس
کو گوجری اور پلے
زینت کہتے ہیں۔
پابند۔ رسی۔ اور جال۔
پابوس۔ ف۔ پیر چومنے

والا۔ اور پیر چومنا۔
پابوسی۔ ف۔ پیر چومنا
پاپوش۔ ف۔ جوتا۔ پیزار۔
پاجامہ۔ ف۔ وہ کپڑا جو کمر
کے نیچے ٹانگوں میں پہنتے
ہیں۔ اپنی ستھن۔
پاجی۔ ف۔ نالائق کمینہ۔ بنہ
پاچک۔ ف۔ اوپلہ۔ گوبار۔
پاچیلہ۔ ف۔ جوتی۔ جراب
پاچامہ۔ ف۔ جولاہے کے پیر
ٹکانے کا گڑھا۔ کونڈی۔
پاداش۔ ف۔ بدلا۔ عوض بدلہ
پارچہ۔ ف۔ کپڑا۔ ٹکڑا۔
پارس۔ ف۔ ملک فارس
پارسا۔ ف۔ پرہیزگار۔
پارسال۔ ف۔ گذشتہ
سال۔ پچھلا برس۔
پارسا۔ ف۔ فقیر۔ گدا۔
پارہ۔ ٹکڑا۔ حصہ۔ نام ایک
دھات کا اور۔ شوت بر پرانی
فارسی ہے۔ تحفہ۔ تبرک
پارہ کار۔ ف۔ شوخ۔ لچا۔
پارہ دوز۔ ف۔ وہ شخص جو
خیمے کو سیتا اور پیوند لگاتا ہے
پاریدن۔ ف۔ ٹکڑے ہونا
پھٹ جانا۔
پارینہ۔ ف۔ پرانا۔ قدیم
پاس۔ ف۔ واسطے تین
گھنٹے کا پہرا محافظت۔

پاسبان ف ۔ چوکیدار ۔ پہرہ دار
پاشان ۔ ف ۔ اگلا ۔ گندا ہوا
پاسخ ۔ ف ۔ جواب ۔
پاس خاطر ۔ ف ۔ کے لیے
واسطے کسی کے خاطر رکھنا
پاسداری ۔ ف ۔ طرفداری
نگہبانی ۔
پاسدار ۔ ف ۔ طرفدار ی
نگہبان ۔
پاسنگ ۔ ف ۔ وہ پتھر
جو ترازو کے پلڑوں کے
برابر کرنیکو رکھتے ہیں ۔
پاشش ۔ ف ۔ پھٹنا ۔ ٹکڑے
ٹکڑے ہونا اور پراگندہ ہونا
پاشنہ ۔ ف ۔ ایڑی پیر کی اور
ککڑی اور خربوزہ اور زیور
کو بھی پاشنہ کہتے ہیں ۔
پاشیدن ۔ ف ۔ چھڑکنا ۔ بکھیرنا
پاک ۔ ف ۔ پوتر جس میں کچھ
ناپاکی نہ ہو ۔ بیگناہ ۔
پاکباز ۔ ف ۔ نیک آدمی
پاکوفتن ۔ ف ۔ ناچنا
گت بھرنا ۔
پاکی ۔ ف ۔ صفائی پوترتائی
اور استرہ بال مونڈنے کا
پاکیزہ ۔ ف ۔ پاک صاف پوتر
پالان ۔ ف ۔ گدھے کے اوپر
کی کاٹھی چھت گون
پالودن ف ۔ پاک کرنا صاف

پالودہ ۔ ف ۔ پاک و صاف
صفا کیا ہوا ۔
پالودہ ۔ ف ۔ ایک قسم کی چیز
جانوروں کی جمی ہوئی پکا کر قند
میں ملا کر پکاتے ہیں
مشہور شے ہے ۔
پالہنگ ۔ ف ۔ شکاربند
وہ رسی جو گھوڑے کے لگام
میں باندھتے ہیں باگڈور ۔
پالیدن ۔ ف ۔ پاک کرنا
چھاننا جستجو کرنا ۔
پالیز ۔ ف ۔ خربوزہ ۔ تربوز یا
ککڑی کا کھیت ۔ تباہ اور خستہ
پامال ۔ ف ۔ مصیبت زدہ
پان ۔ ف ۔ مشہور پتا ہے
جس کو سب ہندوستانی
کھایا کرتے ہیں ۔
پانزدہ ۔ ف ۔ پندرہ یعنی
(۱۵) حصے ۔
پائے ۔ ف ۔ پیر ۔ پاؤں پا
پایاب ۔ ف ۔ تھوڑا پانی
دریا کا جس کو کوئی آدمی
نکل جاوے ۔
پایان ۔ ف ۔ انتہا
اور آخر انجام ۔
پائے بند ۔ ف ۔ کسی کام
میں پھنسا ہوا ۔ بیڑی
پائتابہ ۔ ف ۔ جراب
موزہ چمڑے کا ۔

پائے تخت ۔ ف ۔ وہ شہر
جہاں پر بادشاہ رہتا
ہو ۔ راجدھانی ۔
پائخانہ ۔ ف ۔ جگہ پیخانے کی
پائیدن ۔ ف ۔ ٹھہرنا ۔ پائدار
ہونا ۔ نظر میں رکھنا ۔
پائیدار ۔ ف ۔ مضبوط ۔ ہمیشہ
صاحب قدر اور مرتبے کا ۔
پاہی کاشت ۔ ف ۔ وہ
کسان جو دوسرے
گاؤں سے جوتنے کو آتا ہو
پائے زیب ۔ ف ۔ ایک
قسم کا زیور جو پاؤں میں
پہنتے ہیں ۔
پائیستن ۔ ف ۔ منتظر رہنا
توقع رکھنا ۔
پایگاہ ۔ ف ۔ رتبہ ۔ درجہ
پائمال ۔ ف ۔ پامال ۔
پائمرد ۔ ف ۔ مددگار مدد
دینے والا ۔
پائمردی ۔ ف ۔ مددگاری
بل زور ۔
پائمزد ۔ ف ۔ مزدوری جو
قاصدوں کو ملتی ہے ۔
پائندہ ۔ ف ۔ قائم استوار
پایہ ۔ ف ۔ پاؤں ۔ رتبہ
درجہ ۔ تخت ۔
پائین ۔ ف ۔ نیچے ۔
تحت زیر ۔

پتک ۔ ف ۔ ہتھوڑا ۔
پتیل ۔ ف ۔ بتی چراغ کی
پجاوہ ۔ ف ۔ اینٹ
پکنے کا آوہ ۔
پختن ۔ ف ۔ پکانا ۔
پختہ ۔ ف ۔ پکا ہوا ۔
پدر ۔ ف ۔ باپ ۔
پدرانہ ۔ ف ۔ باپ کے مانند
پدروار ۔ ف ۔ موافق باپ
کے ۔
پدری ۔ ف ۔ باپ کا ۔
پدید ۔ ف ۔ ظاہر پر نکلش
پدیدار ۔ ف ۔ ظاہر نمودار
پذیر ۔ ف ۔ قبول کر ۔ مان
ماننے والا ۔
پذیرائے ۔ ف ۔ قبولیت
پذیرفتن ۔ ف ۔ قبول کرنا منظور کرنا
پر ۔ ف ۔ جانور کا پر ۔
پُر ۔ بھرا ہوا ۔
پراگندگی ۔ ف ۔ تتربتر ہونا
پراگندن ۔ ف ۔ تتربتر کرنا
پراگندہ ۔ ف ۔ تتربتر ۔ بکھرا ہوا
پرانیدن ۔ ف ۔ اڑانا ۔
پرتاب ۔ ف ۔ تیر جو دور جا
سکتا ہو ۔ اور ڈالنا
پرتو ۔ ف ۔ شعاع روشنی کرن
پرخاش ۔ ف ۔ لڑائی جھگڑا
پرچم ۔ ف ۔ کپڑا جو نیزے پر
باندھتے ہیں ۔

پرچین۔ باڑ کمیت کی باغ کی باڑ جو خار دار درختوں کی شاخوں سے بناتے ہیں۔
پرداختن۔ ف۔ آراستہ کرنا خالی کرنا سنوارنا۔
پردگی۔ ف۔ پوشیدگی
پردہ۔ ف۔ چلمن۔ چک کرنے کا پردہ اوٹ۔
پردہ پوش۔ ف۔ بھید پوشیدہ کرنے والا۔
پردہ نشین۔ ف۔ عورت جو پردے میں رہتی ہے۔
پرزہ۔ ف۔ ٹکڑا۔ چیتھڑا
پرس۔ ف۔ پوچھ۔ دریافت
پرستار۔ ف۔ غلام۔ کنیز باندی خدمتگار۔
پرستش۔ ف۔ پوجا۔ عبادت
پرسش۔ ف۔ پوچھ یا چھ کرنا
پرستک۔ ف۔ ابابیل دیوالائی ایک پرند مشہور ہے۔
پرستن۔ ف۔ پوجنا۔
پرستیدن۔ ف۔ پوجنا
پرسیدن۔ ف۔ پوچھنا
پرسان۔ ف۔ پوچھنے والا
پرسیدنی۔ ف۔ لائق پوچھنے کے۔
پرکار۔ ف۔ موٹا شخص
پرکالہ۔ ف۔ ٹکڑا۔ حصہ۔ چیتھڑا
پرگنہ۔ ایک حصہ ضلع کا۔

پرنیان۔ ف۔ دیبا ایک قسم کا کپڑا۔
پرند۔ ف۔ اڑنے والی چڑیا
پروا۔ ف۔ طاقت آرام خبر۔ توجہ۔ رغبت التفات خوف۔ پرورش۔
پرواری۔ ف۔ موٹا۔ تازہ چربی دار۔
پرواز۔ ف۔ اڑنا۔ اور نثار کرنا زر کا۔
پروانگی۔ ف۔ اجازت۔ اگیا
پروانہ۔ سنتری کیڑا۔ اڑنے والا پتنگا۔ حکمنامہ۔ حکم۔
پروبال۔ ف۔ پر اور بار وقوت
پرور۔ ف۔ پالنے والا۔
پروردگار۔ ف۔ خدائے تعالیٰ پالنے والا۔
پرورانیدن } ف۔ پالنا
پروردن }
پروردہ۔ ف۔ پلا ہوا۔
پرورش۔ ف۔ پالنا۔ اور حکمت اور علم سے بھی مراد ہوتی ہے
پرویز۔ ف۔ فتحمند مچھلی۔ نام نوشیروان کے بیٹے کا۔
پرویزن۔ ف۔ چھلنی جس میں آٹا چھانتے ہیں۔
پروین۔ ف۔ نام چند ستاروں کا۔ ثریا موتی۔
پرہ پرہ۔ ف۔ صف دامن

طرف۔ کنارہ ہر چیز کا۔
پرہ بینی۔ ف۔ نتھنے کا پردہ
پرہیز۔ ف۔ بچنا گناہ یا کسی چیز سے۔
پرہیزگار۔ ف۔ بچنے والا۔
پرہیزیدن۔ ف۔ گناہ سے بچنا۔ پرہیز کرنا۔
پری۔ ف۔ پر سوں خوبصورت عورت۔ دیو کی ضد۔ پری
پری پیکر۔ ف۔ خوبصورت شکل۔ معشوق۔
پری خوان۔ ف۔ منتر جاننے والا۔ اور وہ شخص جسکے حکم میں کوئی موکل ہو۔
پریدن۔ ف۔ بھرنا پر کرنا۔
پریدن۔ ف۔ اڑنا۔
پریروز۔ ف۔ پرسوں کا دن گزرا ہوا۔
پریزاد۔ ف۔ پری کی اولاد خوبصورت شخص۔
پریشان۔ ف۔ پراگندہ مصیبت زدہ۔
پریشانی۔ ف۔ پراگندگی۔
پریشب۔ ف۔ پچھلی رات سے جو آگے ہو گذری۔
پزانیدن۔ ف۔ پکوانا۔
پزاوہ۔ ف۔ اینٹ پکانے کا آوہ۔
پزشک۔ ف۔ طبیب جراح

پزشکی۔ ف۔ طبابت۔ بیدک
پژمان۔ ف۔ مرجھایا ہوا۔ پیردق۔ غمگین۔
پژمردن۔ ف۔ مرجھانا کمھلانا
پژمردہ۔ کمھلایا ہوا۔ مرجھایا ہوا۔
پژوہش۔ ف۔ تلاش کھوج لگانا۔
پژوہیدن۔ ف۔ کھوجنا تلاش کرنا فکر کرنا۔
پزیدن۔ ف۔ پکانا۔
پس۔ ف۔ تو اس لیئے آخرش پیچھے۔
پست۔ ف۔ نچائی۔ نیچ پن
پستان۔ ف۔ چھاتی چوچی تھا
پستی۔ ف۔ نچائی۔ نیچ پن
پس خوردہ۔ ف۔ جھوٹا کھانا بعد کھانے کے جو بچ رہے
پسر۔ ف۔ لڑکا۔ بیٹا۔
پس رو۔ ف۔ پیچھے چلنے والا۔
پس فردا۔ ف۔ پرسوں آیندہ۔
پسندیدن۔ ف۔ پسند کرنا
پسند۔ ف۔ اپنی خوشی کچھ
پس وپیش۔ ف۔ دھکا۔ بکھیڑا سوچ بچار۔
پسین۔ ف۔ پچھلا۔
پشت۔ ف۔ پیٹھ

پشتارہ ۔ ف ۔ بوجھ ۔ گٹھری
پشت دادن ۔ ف ۔ بھاگ جانا
پشت پناہ ۔ ف ۔ حمایت کرنے
والا ۔ اور حمایت ۔
پشتہ ۔ ف ۔ تودہ ۔ ٹیلا
پشتی ۔ ف ۔ تائید ۔ مدد
پرورش ۔ ٹیکنی ۔
پشتیبان ۔ ف ۔ سہارا دینے
والا ۔ مددگار ۔ معاون ۔ لکڑی یا
جو دیوار کے استحکام کے
واسطے کھڑی کریں ۔
پشم ۔ ف ۔ اون ۔
پشمینہ ۔ ف ۔ اون کا کپڑا
پشیز پشیزہ ۔ ف ۔ بوتہ نہ قلب
اور کھوٹا ثانی ۔
پشیمان ۔ ف ۔ پچھتانے
والا ۔ شرمندہ ۔
پشیمانی ۔ ف ۔ پچھتاوا ۔
پشنہ ۔ ف ۔ مچھر ۔
پگاہ ۔ ف ۔ سویرا ۔ صبح ۔
پل ۔ ف ۔ دریا پر راہ بنا ہوا
پلاس ۔ ف ۔ موٹا کپڑا ڈھاک
کا درخت ۔ جاجم موٹی ۔
پلاؤ ۔ گوشت اور چاول کے
مشہور کھانا ہے ۔ پلاؤ پیش کی
سے غلط ہے ۔
پلپل ۔ ف ۔ مرچ سیاہ
پلک ۔ ف ۔ آنکھ کے
پردے کا بال ۔

پلہ ۔ ف ۔ ترازو کا پلڑا ۔
درجہ ۔ سیڑھی ۔
پلہ ۔ ف ۔ ڈھاک کا درخت
پلیتہ ۔ ف ۔ چراغ کی بتی ۔
بٹی ہوئی بتی ۔
پلید ۔ ف ۔ ناپاک ۔
پناہ ۔ ف ۔ بچاؤ ۔ بچنے
کا ٹھکانا ۔
پنبہ ۔ ف ۔ روئی ۔
پنبہ دوز ۔ ف ۔ اسکو کہتے
ہیں جو پرانے پارچے اور
چیتھڑے سیوے ۔ گودڑیا
پنج ۔ ف ۔ پانچ یعنی (۵) عدد
پنجم ۔ ف ۔ پانچواں یعنی (۵)
پنجاہ ۔ ف ۔ پچاس یعنے
(۵۰) عدد ۔
پنجاہم ۔ ف ۔ پچاسواں یعنی (۵۰)
پنجرہ ۔ ف ۔ قفس ۔ پنجرہ ۔
پنجشنبہ ۔ ف ۔ جمعرات
کا دن ۔
پند ۔ ف ۔ نصیحت ۔ بھلائی
کی بات ۔
پندار ۔ ف ۔ غرور ۔ سمجھ ۔ اٹکل
پنداشتن ۔ ف ۔ پہچاننا ۔
معلوم کرنا ۔
پنہان ۔ ف ۔ پوشیدہ ۔
چھپا ہوا ۔
پوچ ۔ ف ۔ نالائق و بیہودہ
خالی ہمیشہ ۔ پنجابہ آدمی کا

پود ۔ ف ۔ بانا بننے کا سوت ۔
پور ۔ ف ۔ بیٹا نام ایک راجہ
قنوج ۔
کا ۔ جو لاہور پر سکندر سے
لڑا تھا ۔ اور تیز جو ایک
پر ندے ہے ۔ اسکو بھی کہتے
ہیں ۔ اور سادہ کار ۔
پوزش ۔ ف ۔ عذر اور
معذرت کرنا ۔
پوست ۔ چھلکا اور غیبت
بدگوئی ۔
پوستین ۔ ف کھال کے کرتے
بدگوئی کرنے کے معنی بھی
آتے ہیں ۔
پوش ۔ ف ۔ غلاف ۔ زرہ پوش
اور ایک یہ معنی بھی اسکے
ہیں کہ الگ ہو جاؤ چنانچہ اکثر
لوگ پوش پوش بولا کرتے ہیں
پوشانیدن ۔ ف ۔ کپڑا پہنانا
پوشاک ۔ ف ۔ لباس پہننے
کے کپڑے ۔
پوشش ۔ ف ۔ لباس
پوشیدن ۔ ف ۔ پہننا چھپانا
پوشیدہ ۔ ف ۔ چھپا ہوا
ڈھکا ہوا ۔
پوطہ دار ۔ ف ۔ نقد روپیہ
رکھنے والا خزانچی ۔
پوے ۔ ف ۔ پویہ جانا یعنی
نہ تیز اور نہ آہستہ

پویہ ۔ ف ۔ ایک قسم کی چال
گھوڑے کی جو نہ تیز ہو اور نہ
آہستہ اور اس معنی میں بھی
آتا ہے ۔ چلو قدم اٹھاؤ ۔
پوئیدن ۔ ف ۔ تلاش کرنا
ادھر ادھر پھرنا ۔ اڑنا ۔
پول ۔ ف ۔ پیسہ ۔ تانبے کا
سکہ ۔ دریا کا پل ۔
پہلوان ۔ ف ۔ سورما بہادر
طاقتور آدمی ۔
پہلو کردن
پہلو تہی کردن } ف ۔ انکار کرنا
بات سے پھر جانا ۔
پہلوی ۔ ف ۔ ایک پرانی زبان
فارسی کی ۔
پہن ۔ ف ۔ فراخ ۔ اور چوڑاؤ
پہنا ۔ ف ۔ چوڑائی ۔ چوڑاؤ
پے ۔ ف ۔ پاؤں ۔ کھوج
پیاپے ۔ ف ۔ پے در پے
پیام ۔ ف ۔ سندیسا ۔ کوئی بات
کہلا بھیجنا
پیچش ۔ ف ۔ پیچتاب ۔ مروڑ
پیچیدن ۔ ف ۔ لپیٹنا اور لپٹنا
پیداوار ۔ ف ۔ فصل کی پیداوار حاصل
پیر ۔ ف ۔ بوڑھا ۔ بڑی عمر کا
آدمی ۔
پیراستن ۔ ف ۔ زیبائش
کرنا ۔ کمتر کرنا ۔ چھانٹنا ۔
پیرزال ۔ ف ۔ بوڑھی عورت
پیرسال ۔ ف ۔ بوڑھا ۔ بوڑھی

ایک حادثہ فرو... کا علم۔
واقعات اور حادثات کا۔
تاریک۔ ف۔ سیاہ کالا جس کے
ار پار نظر نجا سکے۔
تاریکی۔ ف۔ اندھیرا۔
تاز۔ ف۔ حملہ۔ ہلہ
تازگی۔ ف۔ تازہ ہونا تازہ پن
تازہ۔ ف۔ نیا۔ حدت کا۔
تازی۔ ف۔ عربی۔
تازیانہ۔ ف۔ کوڑا۔ چابک
تازیدن۔ ف۔ دوڑنا
تاسع۔ ع۔ نواں یعنی ۹
تاسف۔ ع۔ افسوس کرنا
افسوس۔
تاسیس۔ ع۔ بنیاد رکھنا جڑ
بنانا۔ مضبوط کرنا۔
تاش۔ ف۔ یار صاحب خدا
وند شریک۔
تاغی۔ ت۔ باغی پھرا ہوا بادشاہ سے
تافتن۔ ف۔ بٹنا چمکنا۔
تافتہ۔ ف۔ بٹا ہوا۔ ریشمی کپڑا
تاقی۔ ت۔ ٹوپی۔ کلاہ۔
تاک۔ ف۔ انگور درخت
تاکید۔ ع۔ بار بار کہنا۔ پختہ
کرنا۔ مستحکم کرنا۔
تالاب۔ ف۔ جوہڑ چھوٹا پانی رکنے کا
تالف۔ ع۔ باہم الفت کرنا
محبت کرنا۔ دوستی۔
تالیف۔ ع۔ کتاب بنانا

جمع کرنا۔ الفت ڈالنا۔
تمام۔ ع۔ پورا۔ تمام۔ کامل
تامل۔ ع۔ خیال کرنا۔ سوچنا
تانی۔ ع۔ دیر کرنا۔ تاخیر کرنا
تانیث۔ ع۔ عورت۔
تاؤ۔ ع۔ گرمی۔ طاقت۔
تاوان۔ ف۔ جرمانہ۔ عوض
تاویل۔ ع۔ بیان کرنا۔ تعبیر
خواب کی کسی چیز کو ظاہر سے
پھیرنا اور اس کے اصلی
معنی بیان کرنا۔
تاہل۔ ف۔ شادی کرنا۔ جورو
کرنا۔ کنبہ دار ہونا۔
تائب۔ ع۔ توبہ کرنے والا
باز آنے والا۔
تائید۔ ع۔ مدد کرنا۔
تب۔ ف۔ تپ۔ بخار آتش
تبادر۔ ع۔ باہم دوڑنا اور کسی
کام میں پیشی ہونا۔
تبادل۔ ع۔ بدل کرنا باہم ایک
دوسرے کی تبدیل ہونی۔
تباہی۔ ت۔ اجڑنا۔
تباین۔ ع۔ مخالف جدا ہونا
دو چیز کا آپس میں۔
تبار۔ ف۔ خاندان نسل اولاد
تبجیل۔ ع۔ بزرگی کرنا
عزت کرنا۔
تبحر۔ ع۔ مثل دریا کے علم میں
ہونا۔ بہت عالم ہو جانا۔

تبختر۔ ع۔ مٹک کر چلنا۔ ناز
کر کے چلنا۔
تبخیر۔ ع۔ بو کا اٹھنا۔ بخار
بنانا۔ دھواں بنا کر اٹھانا
تبدل۔ ع۔ عوض کرنا۔ بدلنا
تبدیل۔ ف۔ بدلنا۔ بدل ڈالنا
تبر۔ ف۔ ایک قسم کی کلھاڑی ہے
تبر۔ ع۔ سونا۔ زر۔ طلا۔ کندن
تبرا۔ ع۔ نفرت کرنا بری ہونا
بیزار ہونا۔
تبرک۔ ع۔ برکت لینا۔ اور
وہ چیز جس سے برکت
لیجاوے پرشاد۔
تبرکات۔ ع۔ برکت لینے کی
چیزیں۔ جمع تبرک کی ہے
تبرید۔ ع۔ سرد کرنا۔ اور
ٹھنڈائی۔
تبسم۔ ع۔ مسکرانا۔ کلی کا کھلنا
تبصر۔ ع۔ دیکھنا۔ نظر
تبعہ۔ ع۔ انجام بد۔ نتیجہ
بد۔ عذاب۔
تبعیت۔ ع۔ تابعداری
حکم ماننا۔ پیروی کرنا۔
تبعات۔ ع۔ کسی چیز کے
لوازم گینہ کے عذاب۔ دکھ
سختی۔ خرابیاں۔
تبلیغ۔ ع۔ پہنچانا کسی پاس
کچھ روانہ کرنا۔
تبنی۔ ع۔ بیٹا بنانا۔ گود لینا

تبیین۔ بیان کرنا۔ تبلانا۔
تبہ۔
تبہ کار } ف۔ برباد اور اجڑا ہوا
تبیان۔ ع۔ خوب بیان کرنا معنی
کا روشن آشکارا کرنا۔
تپ۔ ف۔ تپش۔ بخار۔ بخاری
تپاک۔ ف۔ چالاکی۔ گرم
جوشی۔
تپش۔ ف۔ تڑپنا۔ اور
گرم ہونا۔
تپک۔ ف۔ بندوق۔
تپیدن۔ ف۔ تڑپنا
اور گرم ہونا۔
تتبع۔ ع۔ ڈھونڈھنا تلاش
کرنا۔ پیروی کرنا۔
تتری۔ ع۔ ملک تاتار کا رہنے
والا اور اس ملک کی کوئی چیز
تتمہ۔ ع۔ تمامی البقیہ۔ آخر ہر
شے کا۔
تتمیم۔ ع۔ تمام کرنا۔ پورا کرنا
آخر کو پہونچا دینا۔
تثریب۔ ع۔ سرزنش کرنا۔
ملامت کرنا۔
تثنیہ۔ ع۔ دوگنا۔ دو کرنا
تثلیث۔ ع۔ تین حصوں میں
تقسیم کرنا۔
تجار۔ ع۔ سوداگر تجارت کرنے والا
تجارت۔ ع۔ باہم ایک دوسرے
کو آزمانا۔

تجارِب۔ ع۔ جمع ہے تجربہ کی
آزمائش۔
تجارت۔ ع۔ سوداگری۔
بیوپار۔ سوداکرنا۔
تجاوز۔ ع۔ گذرنا۔ حد سے
لانگھ جانا۔
تجاہد۔ ع۔ کوشش کرنا۔
تجاہل۔ ع۔ جان بوجھ کر
جاہل ہونا۔ انجان ہوجانا
تجدید۔ ع۔ بناکرنا نئے سر
سے کوئی کام کرنا۔
تجربہ۔ ع۔ آزمانا۔ اور آزمائش
تجربہ کار۔ ف۔ آزمودہ
آزمائش کیا ہوا۔
تجرد۔ ع۔ ننگا ہونا۔ تنہائی
علٰحدگی دُنیا سے۔
تجرع۔ گھونٹ گھونٹ کر
کے پینا۔
تجرید۔ ع۔ تنہائی۔ مجرد کرنا
ننگا کرنا۔
تجزی۔ ع۔ تقسیم جزو بجزو ہونا
تجسس۔ ع۔ تلاش کرنا
ڈھونڈھنا۔
تجلّی۔ روشنی۔ آشکارا ہونا
روشن ہونا۔ اور نور آلہی۔
تجمل۔ ع۔ زیبائش شان
و شکوہ اور جمال کی آرائش کرنا
تجنیس۔ ع۔ ہجنس کرنا
یکساں کرنا۔

تجویز۔ ع۔ جائز کرنا۔ رائے
دینا۔ کوئی بات نکالنا۔
تجولیف۔ ع۔ شکم خالی
رکھنا۔ کھوکھلا بنانا۔
تجہیز۔ ع۔ سامان کرنا جہیز
شادی کا دینا اور اسباب تیار کرنا
تحابب۔ ع۔ باہم محبت کرنا
آپس میں پیار رکھنا۔
تحائف۔ ع۔ جمع تحفہ کی
تحت۔ ع۔ زیر۔ نیچے۔
تحذیر۔ ع۔ ڈرانا۔ خوف دلانا
تحدث۔ ع۔ قصہ بنانا کہانی
کہنا۔
تحریر۔ ع۔ لکھنا۔ صاف
کرنا۔ عشو زاید سے آزاد کرنا
تحرک۔ ع۔ حرکت کرنا۔ ہلنا
تحریص۔ ع۔ لالچ دلانا
حرص دلانا۔
تحریک۔ حرکت دینا۔ ہلانا
تحریف۔ ع۔ بدل ڈالنا
حرف بدلنا۔
تحسر۔ ع۔ افسوس۔ حسرت کرنا
تحسین۔ ع۔ سراہنا۔ تعریف کرنا
تحصیل۔ ع۔ حاصل کرنا
تحف۔ ع۔ جمع تحفہ کی۔
نادر اشیار۔
تحفگی۔ ف۔ تحفہ پن۔ خوبی
تحفہ۔ ع۔ نادر۔ انوکھا
۔ بہت خوب۔

تحدید۔ ع۔ حد کرنا ماہیت بیان کرنا
تحقیر۔ ذلیل کرنا۔ حقیر سمجھنا
تحقق۔ ع۔ ثابت ہونا موجود ہونا
تحقیق۔ ع۔ دریافت کرنا کھوج
لگانا۔
تحکم۔ ع۔ دعوی کرنا حکومت
کرنا۔ زبردستی سے حکومت کرنا
تحلیل۔ ع۔ اجزا کا کھول دینا
پچا دینا۔ کسی چیز کو گلا دینا
تحمل۔ ع۔ برداشت کرنا اٹھانا
تحمید۔ ع۔ تعریف کرنا۔ حمد
کرنا۔ سراہنا۔
تحمیل۔ ع۔ لادنا بوجھ لاد دینا
تحویل۔ ع۔ سپرد کرنا۔ کسی
کو کوئی چیز حوالے کردینا
تحویلدار۔ ف۔ خزانچی
نقد رکھنے والا روکڑیا۔
تحیۃ۔ ع۔ زندگانی دینا سلام
کرنا۔ مبارک باد دینا۔
تحیر۔ ع۔ حیران ہونا۔ بھو
چکا ہو جانا۔
تخالف۔ ع۔ باہم مخالف ہونا
تخت۔ ف۔ بیٹھنے کی چوکی
تخت پادشاہی۔
تختگاہ۔ ف۔ دارالسلطنت
حاکم اعلی کے رہنے کا شہر
گورنمنٹ کے مقام کا شہر۔
تختہ۔ ف۔ لکڑی کتری ہوئی کا
تخریب۔ ع۔ خراب کرنا اجاڑ دینا

تخصیص۔ ع۔ خاص کرنا
خصوصیت۔
تخفیف۔ ع۔ ہلکا کرنا بوجھ
اُتارنا۔ کم کرنا۔
تخلص۔ ع۔ چھٹکارا۔ بچاؤ
مختصر۔ نام جو شاعر لوگ اپنا
نام مقرر کرکے شعر میں لکھا کرتے ہیں
تخلف۔ پیچھے رہنا۔ خلاف
وعدہ کرنا۔
تخلل۔ ع۔ بیچ میں آجانا
خلل ڈالنا۔ خرابی اور تباہی
تخلیص۔ ع۔ خلاص کرنا چھوڑ دینا
تخم۔ ف۔ بیج گرہی
تخمہ۔ ع۔ بد ہضمی
تخمیر۔ ع۔ خمیر اٹھانا ابال
اٹھانا۔
تخمین۔ ع۔ اندازہ کرنا
اٹکل کرنا۔
تخمینہ۔ حساب سرسری
اٹکل سے حساب کرنا۔
تخمیناً۔ اٹکلوں یا اندازے سے
تدابیر۔ ع۔ تدبیریں۔ تجویزیں
بندوبست کرنا۔
تداخل۔ ع۔ ایک دوسرے
میں داخل ہونا۔ کئی چیزیں
جو باہم ملکر داخل ہوں۔
تدارک۔ ع۔ کوئی چیز فوت
شدہ کو پانا۔ بدلہ
تعادل۔ ع۔ دست بدست

ترکار - ع - مال مردے کا
ترکی - ف - زبان ترک
قوم کی جو ترکستان میں بولی جاتی ہے
ترکی تمام شد - ف - غرور
جاتا رہا -
ترکیب - ع - ترکیب کرنا کئی
چیزوں کو ملا کر بنانا
ترکیدن - ف - شق ہونا
پھٹ جانا -
ترمس - ع - باقلہ مصری جو
کھٹا ہوتا ہے -
ترمیم - ع - مرمت کرنا
ترنج - ف - بجورا - نیبو
ترنم - گیت گانا -
ترویج - ع - رواج کرنا چلانا
ترہ - ف - کینہ - باطل ساگ
ترکاری -
ترہات - ف - خرافات
بیہودگیاں - مہملات -
تریاق - ع - زہر مہرہ - زہر
کی دوائی -
تزاحم - ع - انبوہ - ازدحام
کرنا بھیڑ کرنا -
تزاید - ع - زیادہ ہونا
افزوں ہونا -
تزک توزک - ف - قانون
اور وہ واقعہ جس کو
خود بادشاہ نے لکھا
ہو - شان وشوکت

تزکی - ع - پاک کرنا صاف کرنا
تزکیہ - ع - پاک کرنا
تزلزل - ع - زلزلہ آنا زمین
پر ڈگمگانا - اوکھڑ پکھڑ
تزویر - ع - جھوٹ بولنا
فریب کرنا -
تزئین - ع - زینت کرنا
زیبائش کرنا -
تساوی - برابری - برابر کرنا
تساہل - ع - آسان کرنا
آسان سمجھنا - غفلت -
تسبیح - ع - پاکی سے یاد
کرنا خدا کا -
تسخیر - ع - تابع کرنا اپنی
طرف کر لینا -
تسدید - ع - درست کرنا
مضبوط کرنا -
تسدیس - ع - چھ حصوں میں
تقسیم کرنا -
تسرع - ع - شتابی کرنا
جلدی کرنا - پھرتی کرنا -
تسطیر - ع - لکھنا سطر بندی کرنا
تسع - ع - نو یعنی (۹) العدد
تسعون - ع - نوے (۹۰) العدد
تسکین - ع - تسلی آرام
ڈھارس -
تسلسل - ع - سلسلہ بندی
لڑی بندھنا -
تسلط - ع - حاکم ہو جانا

غالب آ جانا
تسلی - ع - ڈھارس - خاطر جمع
تسلیم - ع - سلام کرنا - ماننا
منظور کرنا - علم کو
تسمہ - ف - چمڑے کا لمبا
ٹکڑا مشہور ہے -
تسمین - ع - موٹا کرنا - فربہ کرنا
تسمیہ - ع - نام رکھنا -
تسوید - ع - سیاہ کرنا - لکھنا
تشابہ - ع - باہم مشابہت ہونا
تشارک - ع - ایک دوسرے
کے شریک ہونا -
تشاکل - ع - باہم ایک
شکل ہونا -
تشبیہ - ع - کسی کو دوسرے
سے مثال دینا - مشابہ کرنا
تشتت - ع - پراگندگی
پریشانی - تتر بتر -
تشخص - ع - تعین پانا
معین ہو جانا -
تشخیص - ع - مقرر
کرنا -
تشدید - ع - سخت کرنا
استوار کرنا -
تشریح - ع - تشریح کرنا
کھولنا - طب میں بدن کا حال کھولنا
تشریف - ع - خلعت - لباس
قیمتی جو بادشاہ کے دربار سے
ملے - بزرگی دینا اور عزت رکھنا

تشفی - ع - تسکین - تسلی
درست ہو جانا -
تشکک - ع - شک میں پڑنا
دو شبہ میں پڑنا -
تشکیک - ع - شک میں ڈالنا
کسی کو -
تشنگی - ف - پیاس
تشنج - ع - عضو بدن کا
اینٹھ جانا -
تشنیع - ع - برا بھلا کہنا
لعنت ملامت کرنا -
تشنہ - ف - پیاسا
تشویش - متفکر ہونا - پریشان
ہونا - پریشانی -
تشویر - ع - شور کرنا -
تشویش - ع - فکر میں
ڈالنا - اور فکر -
تشہیر - ع - مشہور کرنا - شہرت دینا
تشیید - ع - شید و گچ یعنی آہک
چونہ سے عمارت بنانا -
تشیخ - ع - شیخی کرنا - اپنی
تعریف کرنا -
تشیع - ع - اپنے تئیں
شیعہ کہنا - مذہب شیعہ میں آنا
تشییع - ع - رخصت کرنا - مسافر
کو دور تک پہونچانے جانا
تصون - ع - سان پانا صورت
دار رہنا -
تصاریف - ع - گردشات

تصاعد ۔ ع ۔ بلند ہونا اور
چڑھنا ۔ باہم ملکر بلند ہونا
تصافح ۔ ع ۔ باہم ہاتھ ملانا
بروقت ملاقات کے ۔
تصانیف ۔ ع ۔ کتابیں
تصنیف کی ہوئیں ۔
تصاویر ۔ ع ۔ تصویریں
صورتیں کھینچی ہوئیں ۔
تصحیح ۔ ع ۔ صحیح کرنا درست کرنا
تصحیف ۔ ع ۔ کتاب بنانا ۔ لکھنا
پڑھنے یا لکھنے میں کچھ غلطی کرنا
تصدق ۔ ع ۔ وسیلہ اور صدقہ کرنا
تصدی ۔ درپیش ہونا سامنے آنا
تصدیع ۔ ع ۔ تکلیف دینا
دردسر کردینا ۔
تصدیق ۔ ع ۔ سچا کرنا ۔
تصرف ۔ ع ۔ دخل کرنا ۔ کچھ
کا کچھ کردینا ۔
تصریف ۔ ع ۔ گردان کرنا گردانتا
تصریح ۔ ع ۔ ظاہر کرنا ۔
تصغیر ۔ ع ۔ چھوٹا کرنا ۔
تصفیہ ۔ ع ۔ صفا کرنا
صفائی کرنا ۔
تصلیب ۔ ع ۔ سولی دینا
سولی پر کھینچنا ۔
تصمیم ۔ ع ۔ پختہ کرنا
خالص کرنا
تصنع ۔ بناوٹ ۔ کاری
گری کرنا ۔ خوشامد ۔ عورت کو
اپنا بناؤ اور حسن درخشت درست کرکے ظاہر کرنا
تصنیف ۔ ع ۔ کوئی کتاب بنانا
دل سے کچھ مضمون نکالنا تم کو
الگ الگ درج کرکے بیان کرنا ۔
تصور ۔ ع ۔ دھیان ۔ خیال
تصوف ۔ ع ۔ نام ہے اُس علم
کا جو صوفی لوگ پڑھتے ہیں یعنی
علم فقیری ۔
تصویر ۔ ع ۔ صورت ۔ صورت
گری ۔ صورت بنانا ۔
تضاد ۔ ع ۔ باہم ضد ہونا آپس میں
مخالف ہونا ۔
تضاعف ۔ ع ۔ دوچند کرنا
دوچند ۔
تضحیک ۔ ع ۔ ہنسنا ہنسانا
تضرع ۔ ع ۔ گڑگڑانا ۔ منت
کرنا ۔ زاری کرنا ۔
تضمن ۔ ع ۔ پیٹ میں لینا
بیچ میں ملا لینا ۔
تضمین ۔ ع ۔ کسی کے کلام کو
اپنے کلام کے اندر لے لینا
تضییع ۔ ع ۔ ضائع کرنا ۔ کھونا
بے فائدہ برباد کرنا ۔
تطابق ۔ باہم مطابق ہونا
مطابقت ۔
تطاول ۔ ع ۔ ظلم ۔ تکبر دراز
دستی کرنا ۔
تطبیق ۔ ع ۔ مطابق کرنا
تطوع ۔ ع ۔ حکم ماننا ۔ اور
سوائے فرض کے زیادہ خدمت کرنا
تطویل ۔ ع ۔ دراز کرنا ۔
تطہیر ۔ ع ۔ پاک کرنا ۔
تظلم ۔ ع ۔ ظلم سے فریاد کرنا
اور رونا بسبب ستم کے
تعارض ۔ ع ۔ کسی کے سامنے
آنا کچھ جھگڑا کرنا ۔
تعارف ۔ ع ۔ جان پہچان
شناخت باہم کرنا ۔
تعاقب ۔ ع ۔ پیچھا کرنا ۔ باہم
پیچھا کرنا ۔
تعالیٰ ۔ ع ۔ اسکے معنی ہیں کہ
تعالیٰ ۔ ع ۔ بلند ہوا یہ صیغہ
فعل ماضی کا ہے ۔
تعاون ۔ ع ۔ باہم ایک
دوسرے کی مدد کرنا
تعب ۔ ع ۔ رنج ماندگی تھکنا
تعبیر ۔ بیان کرنا اور خواب
کے معنی بتلانا ۔
تعبیہ ۔ ع ۔ آراستہ کرنا
پنہاں کرنا ۔
تعجب ۔ اچنبھہ ۔ انوکھا
پن ۔ اچنبھہ کرنا ۔
تعجیل ۔ ع ۔ شتابی کرنا ہونا
جلدی کرنا کسی کام میں ۔
تعداد ۔ ع ۔ گننا ۔ شمار کرنا
تعد ۔ ع ۔ شمار کرتا ہے تو گنتا
ہے تو ۔
تعدی ۔ ع ۔ ظلم ستم حد سے
بڑھ جانا ۔
تعذر ۔ ع ۔ عذر کرنا ۔ معذور کرنا
تعذیب ۔ ع ۔ دکھ دینا
عذاب دینا ۔
تعذیر ۔ ع ۔ عذر کرنا معذور رکھنا
تعرض ۔ ع ۔ پیش آنا چھیڑنا
تعریض ۔ ع ۔ چھیڑنا ۔ کسی
کو کام پر لانا ۔
تعریف ۔ ع ۔ معنی بیان کرنا
سراہنا ۔ جتلانا ۔
تعرف ۔ ع ۔ شناخت کرنا ۔ بتانا
تعریہ ۔ ع ۔ ننگا کرنا ۔
تعزیت ۔ ماتم پرسی کرنا
ماتم کرنا ۔
تعزیہ ۔ ع ۔ ماتم پرسی کرنا
ماتم کرنا ۔
تعزیر ۔ ع ۔ سیاست کرنا سزا دینا
تعزیل ۔ ع ۔ جو عہدے
سے برطرف کرنا ۔
تعسر ۔ ع ۔ دشواری مشکل ہونا
تعسف ۔ ع ۔ بے راہ چلنا
گمراہ جانا ۔
تعشق ۔ ع ۔ عاشق ہونا
فریفتہ ہونا ۔
تعصب ۔ ع ۔ پچ کرنا ۔
طرفداری کرنا ۔
تعطر ۔ ع ۔ خوشبو ہونا
سوگندھ ہوجانا
تعطل ۔ ع ۔ بیکار ہوجانا ۔

تعطیل۔ ع۔ بیکار کرنا کسی شخص کو۔
تعظّم۔ ع۔ بزرگی کرنا۔
تعظیم۔ ع۔ بزرگی کرنا عزت کرنا۔
تعفّن۔ ع۔ بدبو ہونا سڑ جانا۔
تعقّب۔ ع۔ کسی بھاگے ہوئے کے پیچھے جانا پیچھا کرنا
تعقّل۔ ع۔ سمجھنا جاننا غور کرنا
تعلّق۔ ع۔ لگاؤ۔ علاقہ رکھنا
تعلّقہ۔ ع۔ علاقہ لگاؤ
تعلّل۔ ع۔ دوبارہ شراب پلانا۔
تعلیل۔ ع۔ وجہ بیان کرنا دلیل لانا۔
تعلّم۔ ع۔ سیکھنا علم سیکھنا
تعلیق۔ ع۔ لٹکانا کسی کو دوسری چیز سے متعلق کرنا
تعلیقہ۔ ع۔ ضبط کرنا۔ اسباب کا۔
تعمّق۔ ع۔ غور کرنا اور کسی چیز کی کنہ کو پہونچنا۔
تعلیم۔ ع۔ سکھانا علم پڑھانا
تعمّل۔ ع۔ عمل میں لانا بکار کرنا۔
تعمیر۔ ع۔ عمارت بنانا آباد کرنا۔
تعویذ۔ ع۔ پناہ دینا اور پناہ میں لانا بچاؤ۔
تعویق۔ ع۔ باندھنا اور روکنا بند کرنا۔
تعویل۔ ع۔ بھروسہ کرنا اعتماد کرنا۔
تعہّد۔ ع۔ کسی کام کا سر انجام کرنا اپنے ذمہ پر لینا ضامن کرنا
تعیین۔ ع۔ معین کرنا خاص کرنا کسی چیز سے ایک شے کو خاص کرنا۔
تعینات۔ ع۔ تشخصات خصوصیات۔
تعییر۔ ع۔ سرزنش۔ ملامت کرنا۔ عار دلانا۔
تغابن۔ ع۔ باہم نقصان اٹھانا غبن کھانا نرد یا کا...
تغار۔ ف۔ تغاری۔ یعنی طشت مٹی کا یا کنال مٹی کا۔
تغاری۔ ف۔ کونڈا مٹی کا۔
تغافل۔ ع۔ غفلت کرنا۔ جان بوجھکر باہم غفلت کرنا
تغایر۔ ع۔ فرق باہم تغایر ہونا
تغذیہ۔ ع۔ غذا دینا۔ پالنا خورش دینا۔
تغالب۔ ع۔ غلبہ ہونا غالب ہونا زبردستی کر کے مال کسی کا لینا
تغمہ۔ ف۔ یہ لفظ غلط مشہور ہے۔ اصل میں تمغہ ہے
تغیّر۔ ع۔ بدلنا۔ پہلی حالت سے دوسری حالت کردینا
تف۔ ف۔ بخار۔ حرارت روشنی۔ بدبو۔
تف۔ ف۔ تھوک اور تھوکنا
تفاح۔ ع۔ سیب مشہور میوا ہے۔
تفاخر۔ ع۔ آپس میں فخر کرنا اور دل سے آپکو بڑا سمجھنا۔
تفاریق۔ جمع تفریق کی۔ جدائیاں۔ تفرقیں۔
تفاسیر۔ ع۔ جمع تفسیر کی شرح۔ قرآن شریف کی یا کسی کتاب کی شرح
تفاصیل۔ ع۔ جمع تفصیل
تفاوت۔ ع۔ فرق۔ فاصلہ درمیان دو چیزوں کے۔
تفاؤل۔ ع۔ فال لینا آپس میں شگون لینا۔
تفت۔ ف۔ گرم سوختہ غضبناک مجازاً بمعنی مجلس
تفتہ۔ ف۔ سوختہ جلا ہوا۔ عاشق۔
تفتن۔ ف۔ گرم ہونا خفا ہونا۔ جلنا۔
تفتیح۔ ع۔ کھولنا کھول دینا۔
تفتیش۔ ع۔ تلاش کھودنا ڈھونڈھنا۔
تفحّص۔ ع۔ ڈھونڈھنا کھودنا۔ تلاش کرنا۔
تفرّج۔ ع۔ کشایش اور خوشحالی مجازاً۔ سیر و تماشا
تفرّد۔ یگانہ ہونا۔ اور خلوت پسند کرنا۔
تفرّس۔ ع۔ پھاڑنا درندوں کا
تفرّس۔ دل نظر میں دیکھتے ہی پہچان لینا کسی شے کا اسکی علامت اور آثار کے ذریعہ
تفرقہ۔ ع۔ فرق۔ فاصلہ جدائی
تفریح۔ ع۔ خوش کرنا۔ زعفرانا
تفریط۔ ع۔ ضائع کرنا یا کم کرنا کسی کام میں۔
تفریق۔ ع۔ فرق کرنا۔ فاصلہ کرنا۔ علٰحدہ کرنا۔
تفسیدن۔ ف۔ گرم ہونا تپنا ہونا
تفسیر۔ ع۔ بیان کرنا اور کلام خدا کی شرح کرنا اور شرح
تفصیل۔ ع۔ جدا کرنا فاصلہ کرنا
تفضیل۔ ع۔ فضیلت دینا بزرگی کرنا۔
تفضیح۔ ع۔ رسوائی کرنا فضیحت کرنا۔
تفضّل۔ ع۔ بزرگی بڑائی فضیلت۔
تفقّد۔ ع۔ گم شدہ کو ڈھونڈھنا۔ پرسش کرنا
تفقّد۔ مہربانی دلجوئی غم خواری کرنا۔

تفکر - ع - فکر کرنا من میں سوچ پیدا کرنا -
تفکہ - ع - میوہ کھانا -
تفنگ تفنگ - ف - بندوق
تفنگچی - ف - بندوقچی - بندوق والا -
تفنن - ع - شاخ شاخ ہونا - گونہ گوں ہونا ایک حال [illegible]
تفوق - ع - برتری گننا - اور پر ہونا -
تفویض - ع - سپرد کرنا اپنا کام دوسرے کو دینا
تفہ - ع - بیمزہ جس چیز میں کچھ مزہ نہو جیسا کہ کدو کھیرا -
تفہم - ع - خود سمجھ جانا -
تفہیم - ع - سمجھانا -
تفتیدان - ف - گرم ہونا - خفا ہونا [illegible] ہونا -
تقابل - ع - باہم مقابل ہونا
تقادیر - ع - جمع تقدیر کی
تقارب - ع - باہم قریب ہونا پاس پاس ہونا -
تقاریر - ع - جمع تقریر کی -
تقاضا - ع - خواہش - مانگنا
تقاعد - ع - کسی کام سے باز رہنا کسی کام کرنے سے رک بیٹھنا
تقاطر - ع - پے در پے قطرے ٹپکنے -

تقالیب - ع - گردشات زمانہ جمع ہے تقلیب کی
تقاوی - ع - قوت دینا - اور اصطلاح میں وہ روپیہ جو سرکار بطور قرضہ کے زمینداروں کو واسطے درستی کاشت کے دیوے -
تقادیم - ع - جمع ہے تقویم کی - جنتریاں پترے -
تقبل - ع - قبول کرنا منظور کرنا
تقبیل - ع - بوسہ دینا چومنا کسی چیز کا
تقدس - ع - پاک کرنا اور پاک ہونا -
تقدیر - اندازہ کرنا - اور اندازہ جو خدا نے سب کا کر لیا ہے -
تقدیس - ع - پاک کرنا پاکی سے منسوب کرنا -
تقدیم - ع پیش پہونچانا مقدم کرنا -
تقرب - ع - نزدیکی -
تقرر - ع - مقرر کرنا ٹھہرنا
تقریب - ع - نزدیک کرنا اسی طرح بات کا کہنا کہ مطلب کو لازم ہو جاوے
تقریبا - ع - تخمیناً -
تقریر - ع - مقرر کرنا -
تقسیم - ع - بانٹنا - حصے کرنا

تقشیر - ع - چھلکا اتارنا -
تقصیر - ع - کمی کرنا - کوتاہی کرنا - خطا - قصور
تقصیر دار - ف - قصوروار آدمی گنہگار -
تقطیر - ع - ٹپکانا قطرہ ڈالنا
تقطیع - ع - ٹکڑے کرنا قطع دار بنانا
تقلب - ع - پلٹنا - گردش پھر جانا -
تقلیب - ع - پلٹنا اولٹنا - بدلنا -
تقلید - ع - گلوبند درمیان گردن کے ڈالنا اپنی گردن پر کام لینا - مجازاً پیروی کرنا کسی کی بدون دریافت اس کی حقیقت کے -
تقلیدی - ع - وہ شخص جو کسی کام کا پیرو ہو -
تقلیل - ع - کم ہونا اور تھوڑا کرنا -
تقویٰ - ع - ڈرنا - اور پرہیزگاری -
تقویت - ع - قوت دینا - طاقت -
تقویم - ع - قیمت کرنا سیدھا کرنا -
تقی - ع - ڈرنیوالا خدا سے - پرہیزگار -

تقید - ع - قید کرنا اور بند کرنا -
تکاثر - ع - بہتایت اور کثرت اور افزوں ہونا -
تکارم - ع - آپس میں کرم کرنا آپس میں بخشش کرنا -
تکاسل - ع - اپنے تئیں سست اور کاہل دکھلانا
تکافو - ع - آپس میں برابر ہونا -
تکالیف - ع - جمع ہے تکلیف کی
تکاور - ف - تیز رو گھوڑا -
تکاہل - ع - اپنے تئیں کاہل کرنا - یا کاہل دکھلانا -
تکبر - ع - غرور کرنا - بڑا سمجھنا اپنے تئیں -
تکبیر - ع - بزرگ کرنا - بڑا کہنا - بڑا کرنا -
تکثیر - ع - زیادتی کرنا - افزونی کرنا -
تکدر - ع - مکدر ہونا تیرہ ہونا
تکدو - ف - یہ اصل میں تگ ودو ہے تگ بمعنی دوڑنے کے و دو دیدن سے مراد دوڑ دھوپ کرنا
تکذیب - ع - جھٹلانا جھوٹا کرنا
تکرار - ع - بار بار پھرانا -
تکریر - ع - بار بار کرنا پھیر پھیر کر کوئی بات کرنا -
تکریم - ع - بزرگی کرنا عزت کرنا
تکسل - ع - کاہل اور سست ہونا -

تکسیر۔ ع۔ توڑنا۔ اور شکستہ ہونا
تکفل۔ ع۔ ضامن اور ذمہ
دار کسی چیز کا ہونا۔
تکفیر۔ ع۔ کافر کہنا۔ اور
کفارت۔
تکفیل۔ ع۔ کفالت کرنا
ضمانت دینا۔
تکفین۔ ع۔ مردہ کو کفن پہنانا
تکلہ۔ ع۔ نام ایک بادشاہ
شیراز کا ہے۔
تکلف۔ ع۔ اپنے پر تکلیف
اٹھانا یا وہ بات کملانا جو اپنے
میں نہ ہو۔
تکلم۔ ع۔ بات کرنا اور امر کا
صیغہ بھی ہے اگر تکلم پڑھیں
تکلیف۔ ع۔ دُکھ کسی کو رنج
ین ڈالنا وہ کام کروانا
کسی سے جو اُسکی طاقت
سے خارج ہو۔
تکمہ۔ ف۔ گریبان کی گھنڈی
تکمید۔ ع۔ سیکر لگانا گرم پوٹلی
سے بدن کا سیکنا۔
تکمیل۔ ع۔ کامل کرنا۔
تکون۔ ع۔ ہو جانا۔ وجود پانا
تکوین۔ ع۔ پیدا کرنا وجود دینا
تکہ۔ ع۔ ازار بند۔
تکیہ۔ ف۔ بھروسہ کرنا۔
تکیہ زدن۔ ف بھروسہ کرنا۔
تگ۔ ف۔ ڈگ۔ قدم۔ دوڑنا

تگاپو۔ دوڑ دھوپ یعنی
آمد و رفت جلدی سے کرنا
تگرگ۔ ف۔ اولاد جسکو ژالہ
اور رنجپہ بھی کہتے ہیں۔
تگدو۔ ف۔ دوڑ دھوپ
اور تلاش۔
تگ و پو۔ ف۔ ایضاً
تل۔ ف۔ تودہ ٹیلہ۔
تلازم۔ ع۔ باہم لازم ہونا
تلاش۔ ف۔ جستجو ڈھونڈنا
تلاطم۔ ع۔ باہم طمانچہ زنی
کرنا اور موجزنی باہم کرنا۔
تلافی۔ تدارک پانا اور ہاتھ
میں لانا۔
تلاقی۔ ع۔ باہم ملاقات کرنا
تلامذہ۔ ع۔ جمع تلمیذ کی
شاگرد لوگ۔
تلاوت۔ ع۔ پڑھنا۔ قرآن
شریف پڑھنا۔
تلبیس۔ لباس پہننا۔
مکر و فریب۔
تلخ۔ ف۔ کڑوا۔
تلخی۔ ف۔ صفرا۔ اور پتہ اور ترشی
تلخیص۔ ع۔ خلاصہ کرنا۔ پاک
و صاف کرنا۔
تلذذ۔ ع۔ لذت لینا
مزہ اٹھانا۔
تلطف۔ ع۔ مہربانی
لطف کرنا۔

تلف۔ ع۔ ضائع کرنا۔ کھو دینا
تلفظ۔ ع۔ الفاظ کا منہ سے
بولنا۔ بولنا۔
تلقی۔ ع۔ ملاقات کرنا
اور قبولنا۔
تلقین۔ ع۔ سمجھنا اور
تعلیم کرنا۔
تلمذ۔ ع۔ شاگرد ہونا۔
تلمیذ۔ ع۔ شاگرد۔ مرید۔
تلواسہ۔ ع۔ غم اور اضطراب
اور فکر۔
تلون۔ ع۔ رنگا رنگ ہونا
رنگ برنگ ہونا۔
تلوین۔ ع۔ طرح بطرح ہونا
تلیین۔ ع۔ نرم کرنا۔ لین کرنا
تماثیل۔ ع۔ تصویریں اور
فرمان بادشاہی جمع مثال کی
تماثل۔ ع۔ مشابہ ہونا ہمشکل
آپس میں ہونا۔
تماچہ۔ ف۔ تھپڑ۔ دھپہ۔
تمادی۔ ع۔ کشیدگی۔ درازی
تماشا۔ ع۔ سیر کرنا۔ پیدل
باہم ملکر چلنا۔
تماس بیتی۔ ف۔ رنڈی بازی
کنجری بازی۔
تمام۔ ع۔ پورا۔ کامل۔
تمائم۔ ع۔ جمع تمیمہ کی
تعویذات۔
تمتع۔ ع۔ برخورداری پانا

فائدہ مندی اٹھانا۔
تمثال۔ ع۔ صورت۔ پیکر
فرمان بادشاہی۔
تمثل۔ ع۔ سامنے ہونا
مثال دینا۔
تمثیل۔ ع۔ مثال دینا
تشبیہ دینا۔
تمجید۔ ع۔ بزرگ کرنا۔
تمدد۔ ع۔ کشیدگی۔ کھینچنا۔
تمر۔ ع۔ کھجور۔ سوکھی ہوئی کھجور
تمرد۔ ع۔ سرکشی کرنا۔ سرکشی
تمساح۔ ع۔ نہنگ۔ ناکو۔
تمسخر۔ ع۔ ہنسی کرنا۔ ٹھٹھا کرنا
تمسک۔ ع۔ کسی چیز میں چنگل
مارنا۔ پکڑنا کسی شے کا
تمشی۔ ع۔ ارادہ جاری کرنا۔
روان کرنا۔
تمشیت۔ ع۔ جاری کرنا
روان کرنا۔
تمغات۔ ع۔ محصول اور
مہر جو اسباب سوداگری پر
سرکاری لگائی جاتی ہے اور
فرمان شاہی جمع تمغہ بولتے ہیں دونوں معنی
تمکن۔ ع۔ جگہ پکڑنا۔ اور
قائم ہونا۔
تمکنت۔ ع۔ غرور۔ ٹیپ ٹاپ
تمکین۔ ع۔ جگہ دینا اور مین
جگہ پیر رکھنا۔
قدر۔ مرتبہ۔

تنگدل - ف - بخیل کم خرچ
تنگری - ف - خدا تعالیٰ
تنگنائی - ف - جائے تنگ
تنگ کردن -
تنگہ - ف - سکہ خواہ چاندی
کا ہو یا سونے کا یا تانبے کا
تنگہ - ف - جانگیا چمڑے کا
جو وقت کشتی کے پہنتے ہیں
تنگی - ف - سکڑاپن - ضد
فراخی کی -
تنمیہ - ع - بڑھنا - درخت
یا انسان یا حیوان کا
تنور - ف - ت - ع - روٹی
پکانے کی جگہ -
تنوع - ع - طرح بطرح اور
قسم بقسم ہونا -
تنومندی - ف - قوی جثہ
اور فربہ ہونا - مٹاپا -
تنویر - ع - روشن کرنا - نوردینا
تنوین - ع - روشن کرنا
نور دینا -
تنہ - دھڑ درخت کا جڑ سے لگا
کر مقام شاخوں تک جہاں
سے اس کی شاخیں نکلنی
شروع ہوتی ہیں -
تنہا - ف - اکیلا
تنیدن - ف - تننا جولاہے
کا کام پسارنا -
تنین - ع - اژدہا بڑا سانپ

جمع اس کی تنانین ہے
تو - ف - تو کلمہ مخاطب کا ہے
تواب - ع - توبہ قبول کرنے والا
توابل - ع - گرم مصالح جو
کھانے میں ڈالتے ہیں
تواتر - ع - پے در پے -
توارد - ع - باہم ایک جگہ آترنا
ایک مضمون کا دو شخصوں
کے ذہن میں آنا -
تواریخ - ع - علم واقعات
اور علم السنون -
توازی - ع - باہم برابر بعبہ
ہونا - اس طرح پر -
تواضع - ع - فروتنی کرنا
عاجزی کرنا -
تواضع سمرقندی - ف - جھوٹی
خاطر داری کرنا -
توافق - ع - باہم موافق
ہونا - آپس میں موافقت کرنا
توافر - ع - بہتایت - کثرت
و فور -
توالد - باہم ملکر جننا -
اولاد پیدا کرنا -
توالی - ع - پے در پے - متواتر
توام - ع - جوڑواں بچہ جو
ایک بچہ کے ہمراہ ایک ہی
دفعہ دونوں پیدا ہوں اور جوڑا
توامان - ع - دو بچے جو ایک ہی
ساتھ ایک ہی عورت سے پیدا ہوں

توان - ف - قوت قدرت
طاقت -
توانا - ف - طاقت ور
قوت ور -
توانستن - ف - سکنا
طاقت رکھنا -
توانگر - ف - صاحب قوت
ہونا - مالداری -
توانگری - ف - صاحب
قوت ہونا - مالداری
توانائی - ف - طاقت قوت
توپ - ف - توپ مشکرا وہ
توپ مشہور -
توبرہ - ف - گھوڑے کو دانہ
دانہ کھانے کا تھیلا -
توپ زدن - ف - توپ مارنا
توپ زن - ف - توپ چھوڑنے
والا گولنداز -
توبک - ف - گنجینہ -
مخزن خزانہ -
توبہ - ع - گناہ سے
پھرنا - باز آنا -
توبیخ - ع - ملامت
کرنا - جھڑکنا -
توت - ع - درخت مشہور ہے
جسکو شہتوت کہتے ہیں
توتیا - ف - سرمہ بعضے
طوطیا لکھتے ہیں غلط مشہور ہے
توثیق - ع - محکم اور استوار

کرنا - مضبوط کرنا
توجع - ع - درد پیدا کرنا
توجہ - ع - کسی طرف منہ
پھیرنا -
توجیہ - ع - کسیکی طرف منہ
پھیرنا اور بیان اچھا
کرنا - وجہ بتلانا - دلیل کرنا
توحد - ع - یکتائی ایک ہونا
وحدانیت -
توحش - ع - وحشی ہونا
وحدانیت کرنا -
توحید - ع - ایک ماننا
ایک جاننا -
تودد - ع - دوستی محبت
تودہ - ف - انبار ڈھیر ٹیلہ
تودیع - ع - رخصت کرنا
وداع کرنا -
تورع - ع - پرہیزگاری -
تور - ف - نام ہے فریدون
بادشاہ کے بیٹے کا -
تورہ - ع - ت - قانون دستور
العمل - چابک دست
توریت - نام کتاب حضرت
موسےٰ کا -
توزیدن - ف - جمع کرنا
اکٹھا کرنا -
توز - ع - بھوج پتر مشہور
پتہ ہے - پہاڑ میں ہوتا ہے
تو زک - ت - سامان

آرائش۔ انتظام۔
توزیع۔ ع۔ پراگندہ کرنا۔ بانٹنا
توزین۔ ع۔ باہم وزن برابر کرنا۔ دینا
توسط۔ ع۔ میانہ روی اور
اعتدال اور واسطہ کرنا۔
توسل۔ ع۔ وسیلہ ڈھونڈھنا
۔ بیچ میں کسی کو ڈالنا۔
توسیع۔ ع۔ فراخ کرنا۔ کشادہ
کرنا۔
توسن۔ ف۔ گھوڑے کا
بچہ جو تند خو اور شوخ اور سرکش ہو
توشیدان۔ ف۔ جس میں
خوراک سفر کی رکھیں۔
توشک۔ ف۔ فرش بچھونا۔ نت
توشمال۔ ف۔ خانساماں۔
خوان سالار۔
توشہ۔ ف۔ زاد راہ۔ راہ کا
خرچ و خوراک۔
توشیح۔ ع۔ بدھی گردنیں
ڈالنا۔ آرائش کرنا۔
توصیف۔ ع۔ تعریف کرنا
وصف کرنا۔
توضیح۔ ع۔ روشن اور
پیدا کرنا۔
توطن۔ ع۔ وطن اختیار کرنا
توظیف۔ ع۔ ہر روز رسد
دینا۔ رسد مقرر کرنا۔
توغل۔ ع۔ مشق کامل کرنا
ایک کام میں بہت لگا رہنا۔

توفق۔ ع۔ موافقت۔ یکسانی
توفیر۔ ع۔ بہت کرنا۔ اور بہت
ہونا۔ اور فائدہ جو اجارہ پر ہو
توفیق۔ ع۔ موافق کر دینا۔ برابر
کرنا۔ اصطلاحی معنی موافق
کرنا خدا کا اسباب نیکی کے
حسب خواہش بندے کے
توق۔ ع۔ آرزومندی اور
توقان } غلبہ شہوت کا
توقد۔ ع۔ آگ بھڑکنا
روشن ہونا۔
توقر۔ ع۔ وقر کرنا۔ عزت کرنا
توقیر۔ ع۔ عزت و حرمت کا
نگاہ رکھنا۔
توقع۔ ع۔ امید۔ بھروسہ۔
توقف۔ ع۔ دیر کرنا
وقفہ کرنا۔
توقی۔ ع۔ نگاہبانی۔ بچاؤ۔
توقیع۔ ع۔ دستخط کرنا بادشاہ
کا فرمان پر۔ فرمان شاہی
توکل۔ ع۔ بھروسہ کرنا خدا پر
دل اُٹھانا دنیا سے
اور خدا پر لگانا۔
توکیل۔ ع۔ وکیل کرنا کسی
کو کسی کام پر چھوڑنا۔
تولا۔ ع۔ محبت۔ امید پھر
جانا۔ حکومت کرنا
تولد۔ ع۔ پیدا ہونا
زائیدہ ہونا۔

تولی۔ ع۔ پھر جانا حکومت
کرنا۔ حاکم کرنا۔
تولید۔ ع۔ جننا۔ پیدا کرنا
پرورش کرنا۔
تولیت۔ ع۔ حاکم کرنا اور
پے در پے ہونا۔
تومان۔ ت۔ گروہ پرگنہ
دس ہزار بیس روپیہ۔
توہم۔ ع۔ وہم میں ڈالنا
وہم کرنا۔
توہین۔ ع۔ اہانت کرنا
سست کرنا۔ ذلیل کرنا
تہ۔ ف۔ نیچے کے فرش تلے
تہبند۔ ف۔ لنگوٹیں جو
چادر باندھتے ہیں۔
تہالک۔ ع۔ باہم ہلاک ہونا
تہاون۔ ع۔ خوار اور ذلیل
رکھنا۔ حقیر سمجھنا۔
تہتک۔ ع۔ پردہ دری
کرنا۔ رسوائی۔
تہجی۔ ع۔ ہجے کرنا۔ حروف
مفردہ کا پڑھنا۔
تہجین۔ ع۔ ذلیل کرنا
بیعزت کرنا۔
تہ خانہ۔ ف۔ نیچے کا گھر
تہدید۔ ڈرانا۔ دھمکانا
خوف دلانا۔
تہذیب۔ ع۔ آراستہ کرنا
پاک کرنا۔ اصلاح دینا۔

تہلکہ۔ ع۔ ہلاک ہونا مرنا
نیست ہونا۔
تہلیل۔ ع۔ لا الہ الا اللہ کہنا
تہنیت۔ ع۔ مبارکبادی
دینا۔ گوارا کرنا۔
تہمت۔ ع۔ عیب لگانا
برائی کرنا۔
تہمتن۔ ت۔ لقب ہے
رستم پہلوان کا دلاور
تہ نشین۔ ف۔ تہ پر بیٹھنے
والا اور تلچھٹ۔
تہ و بالا۔ ف۔ زیر و زبر۔
تہور۔ ع۔ مردانگی۔ زیادتی
قوت غضبی کی۔
تہوع۔ ع۔ ڈاک لگنا
یعنی قے کی آواز کرنا اور
کچھ مادہ نہ نکلے۔ متلی۔
تہویل۔ ع۔ خوف
دلانا۔ ڈرانا۔
تہی۔ ف۔ خالی۔ جو بھرا ہوا نہ ہو
تہیدست۔ ف۔ مفلس
خالی ہاتھ۔
تہیگاہ۔ ف۔ کوکھ یعنی
یعنی سرین کے اوپر اور
پہلو سے نیچے جو کچھ ہے۔
تہی مغز۔ ف۔ بیوقوف جاہل
تہیہ۔ ع۔ تیاری۔ سامان
تیار۔ ع۔ موجزن۔ جلد رفتار
مجازاً۔ موجود قابل کام کے

تیر۔ ف۔ کمان کا تیر
ستارہ عطارد۔
تیرماہ۔ ف۔ چوتھا مہینا
سال شمسی کا جب آفتاب
برج سرطان میں ہو۔
تیرگی۔ ف۔ اندھیرا
دھوندھلاپن۔
تیرہ۔ ف۔ تاریک
سیاہ رنگ۔
تیرہ روزگار۔ ف۔ بدنصیب
بدقسمت۔
تیز۔ ف۔ چالاک اور
دھار جو کاٹ اچھا کرے
تیزاب ف۔ تیزپانی مشہور
شے ہے۔
تیشہ۔ ف۔ بسولا۔
تیسّر۔ ع۔ آسان کرنا
اور آسانی۔
تیغ۔ ف۔ تلوار شمشیر خنجر۔
تیغا۔ ف۔ خنجر چھوٹی تلوار
تیقن۔ ع۔ یقین کرنا۔
اعتبار کرنا۔
تیمار۔ ف۔ غمخواری اور
خدمت کرنا اور علاج کرنا
تیمم۔ ع۔ بجائے پانی مٹی
سے منہ ہاتھ دھونا۔
تیول۔ ف۔ جاگیر جس پر
گذارہ ہو۔
تیمن۔ ع۔ مبارکبادی

لینا۔ برکت لینا۔
تین۔ ع۔ انجیر مشہور میوہ ہے
تیہ۔ ع۔ جنگل صحرا، تکبر کرنا
تیہو۔ ع۔ ف۔ لوا نام
مشہور پرند کا ہے

## باب الثاء

ثابت۔ ع۔ قائم، مضبوط
ثاقب۔ ع۔ روشن چمکول
ثالث۔ ع۔ تیسرا۔
ثالثہ۔ ع۔ ساٹھواں حصہ
دقیقہ کا یعنی لمحہ لحظہ۔
ثامن۔ ع۔ آٹھواں یعنی $\frac{1}{8}$
ثانی۔ ع۔ دوسرا۔
ثانیہ۔ ع۔ سکنڈ انگریزی
میں دقیقہ عربی میں یعنی
ساٹھواں حصہ گھنٹے کا۔
ثانوی۔ ع۔ دوسرے والا دوئی
ثبات۔ ع۔ پائداری قیام
ثبت۔ ع۔ لکھنا۔ تحریر کرنا۔
ثبوت۔ ع۔ ثابت ہونا۔
ثدی۔ ع۔ چھاتی۔ چوچی۔
ثرا۔ ع۔ دولت۔ مال مٹی
ثروت۔ ع۔ کثرت مال کی
توانگری۔
ثری۔ ع۔ دولت۔ خاک
مٹی۔ خاک جو نیچے زمین کے ہے
ثریا۔ ع۔ پروین۔ وے چھ
ستارے جو باہم متصل واقع ہیں

ثرید۔ ع۔ ٹکڑے روٹی کے
شوربے میں بھیگے ہیں۔
ثعبان۔ ع۔ بڑا سانپ
اژدہا۔ ثعابین جمع۔
ثعلب۔ ع۔ لومڑی۔ روباہ
حیوان مشہور ہے۔
ثعالب۔ ع۔ جمع ثعلب کی
ثفل۔ ع۔ بھوسی [illegible]
پھوک۔
ثقبہ عنبیہ۔ ع۔ ایک سوراخ
ہے۔ طبقہ عنبیہ میں درمیان
آنکھ کے اس میں ہوکر روشنی
آنکھ کے اندر جاتی ہے
ثقبہ۔ ع۔ سوراخ چھید
ثقات۔ ع۔ جمع ثقہ کی
معتبر آدمی۔
ثقالت۔ ع۔ گرانی۔ بوجھ
بھاری پن۔
ثُقَب۔ ع۔ جمع ثقبہ کی
سوراخ اور چھید۔
ثقل۔ ع۔ گرانی۔ بوجھ
بھاری۔
ثقلین۔ ع۔ دو گروہ
انسان اور جن۔
ثقہ۔ ع۔ مرد معتمد۔ جس کے
قول اور فعل پر اعتماد ہو
ثقیل۔ ع۔ گران۔ بھاری
بوجھل۔
ثلاثا۔ ع۔ تین، منگل کا دن

ثلاثی۔ ع۔ وہ صیغہ ہے جس
میں تین حرف ہوں۔
ثلث۔ ع۔ تیسرا حصہ یعنی $\frac{1}{3}$
ثلاثون۔ ع۔ ۳۰ سہ۔
ثلج۔ ع۔ برف۔
ثمان۔ ع۔ آٹھ یعنی ۸ عدد
ثمانین۔ ع۔ اسی یعنی ۸۰ عدد
ثمر۔ ع۔ پھل درخت کا
میوہ۔ نتیجہ۔
ثمرہ۔ ع۔ نتیجہ۔ پھل۔ انجام
ثمن۔ ع۔ قیمت۔ مول۔ قدر
ثُمن۔ ع۔ آٹھواں حصہ
یعنی۔ ($\frac{1}{8}$)
ثمین۔ ع۔ قیمتی۔ گراں بہا
ثنا۔ ع۔ تعریف مدح
ستائش۔
ثنایا۔ چار دانت۔
سامنے کے کچلیاں۔
ثنائی۔ ع۔ دو حرفی اور
دو دانت اگلے۔
ثواب۔ ع۔ مزہ۔ بدلا
نیک۔ عوض۔
ثوابت۔ ع۔ وے ستارے
جو حرکت نہیں کرتے ہیں
ثواقب۔ ع۔ روشنی دینے
والی چیزیں۔
ثوب۔ ع۔ کپڑا جامہ
ثور۔ ع۔ بیل۔ رنگاؤ۔
دوسرا برج۔

تولوال - ت - مستانشابل جمع -
توم - ع - ... مشہور ہے
تشاب - ع - کپڑے ... کی

## باب الجیم

جا - ف - جگہ -
جابجا - ف - جگہ جگہ، ہر ایک جگہ -
جابر - ع - جبر کرنے والا - زیادتی کرنیوالا - ... والا
جاجم - ف - فرش کی ایک قسم ہے -
جاداد - ف - مالیت - اسباب مکان وغیرہ
جادادن - ف - جگہ دینا
جادل - ع - لڑنے والا بدلیل بحث کرنیوالا -
جادو - ف - منتر اور جادوگر بھی اسکے معنی آتے ہیں
جادوگر - ف - جادو کرنے والا
جاده - راہ باریک جو جنگل میں پیدل آنے کی ...
جاذب - ع - کشش کرنیوالا قوت جاذبہ -
جار - ع - ہمسایہ پڑوسی
جاروب - ف - جھاڑو ...
جاری - ع - دوان بہتا ہوا
جاری نجری - ع - قائم مقام
جاریہ - ع - کشتی آفتاب

لونڈی باندی آب روان جمع اسکی جواری آتی ہے -
جازم - ع - قصد مضبوط کرنے والا اور ساکن کرنے والا - عامل نحو میں -
جاسوس - ف - جو شخص ایک ملک کی خبر دوسرے ملک میں بھیجے -
جاگیر - ف - قطعہ زمین کا جو سرکار سے ملے -
جاگیردار - جسکو جاگیر ملی ہو -
جالس - ع - بیٹھنے والا -
جالی - ع - جلا کرنیوالا صفا کرنیوالا کدورت کا -
جام - ف - پیالہ شراب پینے کا اور نام مشہور -
جامد - ع - ٹھہرا ہوا وہ لفظ جس سے کوئی مشتق نہ ہوا اور نہ آپ سے کوئی مشتق بنا
جامع - ع - جمع کرنے والا شامل -
جامعیت - ع - سب طرح کی خوبیاں جمع کرنیوالا ہونا جامع ہونا -
جاموش - ف - بھینسا ارنہ مشہور جانور ہے -
جامہ - ف - کپڑا پیالہ شراب کا
جان - ف - روح طاقت
جان جان - ف - روح

خدا تیرا جانے آتش پر اٹھا جو ایک قسم کی روئی مشہور ہے
جان آزاری - ف - دکھ دینا
جانان - ف - جان، معشوق - پیارا -
جانب - ع - طرف -
جانباز - ف - بڑا محقق - جان کا کھیلنے والا -
جان بلب - ف - جو مرتا ہو اور اسکی جان لب پر آگئی ہو
جانبین - ع - دونوں طرف طرفین -
جانشین - ف - قائم مقام کسی جگہ پر جو بیٹھے -
جانفشانی - ف - محنت اور سعی -
جان کندن - ف - جان اکھڑنا - موت کے وقت
جانکاہ - ف - جان کا گھٹانے والا -
جان گزا - ف - جان پر ضرر پہونچانے والا -
جان نواز - ف - جان کا نوازش کرنیوالا - معشوق -
جانور - ف - حیوان - جاندار
جانی - ف - جان میری میری جان -
جانی - ع - گنہگار تقصیر دار
جاودان - ف - ہمیشہ

جاودانی - ف - ہمیشگی
جاورس - ف - ایک قسم کا غلہ باجرا
جاوید - ف - ہمیشہ اور دائم -
جاہ - ف - رتبہ - مرتبہ - عزت
جاہل - ع - ان پڑھ بے علم
جاہلیت - ع - وہ زمانہ جو مسلمانوں سے پہلے تھا جبکہ بت پرستی کرتے تھے اور جاہل تھے
جائے - ف - جگہ مقام -
جائداد - ف - سامان مال
جائر - ع - جور کرنیوالا ستمگار راہ حق چھوڑ کر جو راہ باطل پر ہو جاوے -
جائز - ع - درست مطابق شرع
جائزہ - ع - انعام صلہ بدلا نیک اور علامت صحت کی
جائع - ع - بھوکھا گرسنہ
جایگاہ - ف - مقام - جگہ
جبال - ع - جمع جبل کی پہاڑ اور کوہسار
جبایت - ع - مال جمع کرنا اور خراج جمع کرنا -
جبار - ع - جبر کرنیوالا بھرنے والا - ظالم -
جبر - ع - بھرنا ہڈی باندھنا ...
جبروت - ع - عظمت بزرگی تکبر اصطلاح میں بزرگی اور جلال خدا کا اور وحدت

جبر و مقابلہ۔ ع۔ علم ہے جس
سے مقادیر مجہولہ بوسیلہ
مقادیر معلومہ کے معلوم کی جاتی ہیں
جبل۔ ع۔ پہاڑ کوہ۔
جبلت۔ پیدائش خلقت
طبیعت۔
جبلی۔ ع۔ طبیعی ذاتی۔
جبلی۔ ع۔ پہاڑی۔ پہاڑ کا
جبن۔ ع۔ پنیر سفیدی جو
دودھ کو پھاڑ کر نکالتے ہیں نامردی
جبان۔ ع۔ نامرد۔ بیدل
بز دل۔
جباہ۔ ع۔ جمع جبہہ کی۔
پیشانیان۔
جبہہ۔ ع۔ پیشانی۔ ماتھا
جبین۔ ع۔ پیشانی۔ ماتھا
جثہ۔ بدن۔ تن۔ جسم۔ لوتھ
جچہ۔ ف۔ جو بچہ جنے۔ جب
عورت بچہ جنے۔
جد۔ ع۔ دادا۔ باپ کا باپ
بخت۔ نصیب بزرگی تونگری
جد۔ ع۔ کوشش۔ سعی۔
جداً۔ ع۔ از روے سعی
کے ازروے کوشش کے
جدید۔ ع۔ نیا۔ نو۔
جدار۔ ع۔ دیوار۔ بھیت
دیوال۔
جدیر۔ ع۔ لائق۔ موافق
سزاوار

جدل۔ ع۔ لڑائی جنگ۔
جدال۔ ع۔ جنگ لڑائی
جدول۔ ع۔ نہر پانی کی
کھائی مجازاً سرخ لکیریں گرد
کسی ورق کے۔
جداول۔ ع۔ جمع جدول کی
جدائی۔ ف۔ دوری جدا
ہونا۔ تفرقہ۔
جدری۔ ع۔ چیچک۔ سیتلا
ماتا۔
جدی۔ ع۔ بکرا بز غالہ۔ اور
نام ایک برج آسمانی کا
جو قطب شمالی کے پاس ہے
جدّی۔ ع۔ ایک دادا کی
اولاد۔
جذوہ۔ ع۔ چنگاری آگ کی
جذام۔ ع۔ کوڑھ خون کے
بگڑنے کی بیماری جس سے
بدن گل جاتا ہے۔
جذب۔ ع۔ کھینچنا کشش کرنا
جذبہ۔ ع۔ یکبار کھینچنا۔ دل
کا جوش۔
جذر۔ ع۔ اصل اور جڑ سے
اکھیڑنا علم حساب میں جس
عدد کو فی نفسہ ضرب کریں اسکو جذر
اور جو اس سے حاصل ہو اسکو مجذور کہتے
جذوع۔ ع۔ شاخیں
جمع جذع کی۔
جذع۔ ع۔ درخت کا تنہ

جذع۔ ع۔ گاؤ یا گھوڑا تین برس
کا اور اونٹ پانچ برس کا اور
بکری دو برس کی۔
جر۔ ع۔ کشش۔ کھینچنا۔
جراب۔ ع۔ ادھوڑی
پوست گائے کا۔
جرأت۔ ع۔ دلاوری۔
چالاکی۔ جوانمردی۔
جراح۔ ع۔ زخم کرنیوالا
سرجن۔ جراح۔
جراحت۔ ع۔ زخم۔ گھاؤ
جراد۔ ع۔ ملخ۔ ٹڈی۔
جرار۔ ع۔ کھینچنے والا اور
لشکر بہت انبوہ دار۔
جرائد۔ ع۔ دفترہا۔ جمع
جریدہ کی۔
جرائم۔ جمع جریمہ کی گناہ
ہا۔ اور بہت خطائیں۔
جرب۔ ع۔ کھجلی۔ خارش۔
جرح۔ ع۔ زخم۔ گھاؤ۔
جرز۔ ع۔ زمین بنجر جس میں
گھاس بھی نہ ہوتی ہو۔
جرّہ۔ ف۔ ت۔ دلیر و شجاع
گھوڑا۔ سواری کا باز کا نر۔
باز جو شکار کرتا ہے وہ مادہ
ہوتی ہے اوسکے نرکو جرہ
کہتے ہیں اور مادہ کو باز بولتے ہیں
جرس۔ ع۔ گھنٹہ۔ آواز
زنگلہ کی۔

جرعہ۔ ع۔ گھونٹ ایک بار
جو پیا جاوے۔
جرم۔ ع۔ تن۔ جسم۔ دھڑ۔
جُرم۔ ع۔ گناہ۔ خطا۔ قصور
جرنغار۔ ت۔ وہ فوج جو وقت
لڑائی کے بائیں چپ
بادشاہ کے ہو۔
جری۔ ع۔ دلیر۔ دلاور۔ دل
چلا آدمی۔
جریان۔ ع۔ رواں۔
ہونا پانی کا۔
جریب۔ ف۔ ایک پیمانہ
زمین کی پیمائش کا گز یک
اس کی اصل ہے۔
جریح۔ ع۔ زخمی گھائل۔
جرید۔ ع۔ قاصد جاسوس
نامہ بر۔
جریدہ۔ ع۔ تنہا اور شاخ
درخت کی دفتر لکھنے والوں کا
جریم۔ ع۔ گنہگار۔ مجرم
جریانہ۔ ف۔ جرمانہ۔
جریمہ۔ ع۔ گناہ۔ خطا۔ جرم
جز۔ ف۔ سوا۔ بے۔ بدون
جزو۔ ع۔ حصہ یعنی ٹکڑا۔
جزا۔ ع۔ بدلا۔ عوض۔
جزائر۔ ع۔ جمع جزیرہ کے
کی جو چار طرف پانی سے محاط ہو
جزائل۔ ع۔ جمع جزیلہ کی چیزیں
محکم اور بہت۔

جزر و مد - ع - گھٹاؤ اور بڑھاؤ پانی کا جو سمندر میں ہوتا ہے بسبب کشش چاند کے -
جزر - ع - جوار جو دریا میں ہوتا ہے گھٹ جانا پانی کا
جزع - ع - بے صبری ناشکیبائی
جزر - مب - گاجر مشہور ترکاری ہے - اصل اسکی گزر ہے -
جزوی - ع - تھوڑا منسوب بجزو ہے
جزویات - ع - افراد حصے جو کلیات ہوں -
جزیرہ - ع - وہ قطعہ زمین کا جسکے چاروں طرف پانی ہو
جزیل - ع - بڑی اور محکم چیز - پڑا اور بسیار -
جزیہ - ع - تاوان محصول جو غیر مذہب والوں پر لگایا جائے
جسارت - ع - دلیری مردانگی تجاوز - اور گذرنا -
جسامت - ع - جسیم ہونا -
جستجو - ف - تلاش ڈھونڈنا
جَستن - ف - کودنا -
جُستن - ف - ڈھونڈھنا تلاش کرنا -
جسد - ع - تن - بدن -
جسدی - منسوب بجسد جسمی
جسر - ع - پل جو دریا پر ہوتا ہے
جسم - ع - بدن اور جو شے طول عرض عمق رکھتی ہو -

جسم تعلیمی - ع - طول عرض عمق
جسمانی - ع - جسم کا جسم دار
جسیم - ع - فربہ موٹا صاحب جسم
جشن - ف - مجلس خوشی کی - اور خوشی اور عیش -
جعد - ع - گھونگر والے بال مڑے ہوئے بال -
جعدہ - ع - زلف اور بھیڑیا جو حیوان درندہ مشہور ہے
جعفر - ع - ندی نالہ پانی کا
جعفری - ایک قسم کا گیندہ پھول ہے زرد رنگ کا اور جعفرا مطلق زرد رنگ -
جعل - ع - کرنا بنانا - اور ایک جانور ہے - سیاہ رنگ جو سرگین و نباتات میں پیدا ہوتا ہے
جعلی - ع - جو اصلی نہو بنایا ہوا
جغرات - ف - دہی -
جغرافیہ - ع - علم ہے صورت زمین کا جسمیں خشکی اور تری اقلیموں کا بیان ہوتا ہے -
جفا - ف - ستم اور ظلم -
جفت - ف - جوڑا ضد طاق طاق کی -
جفتن - ف - ڈھونڈھنا
جفتہ - ف - سرین چوتڑ
جفتہ زدن - ف - الغام کرنا
جفتی - ف - جفت ہونا جماع کرنا -

جفت شدن - ف - جماع کرنا
جفتیدن - ف - جفتی کرنا نر کا مادہ پر چڑھنا -
جفن - ع - پلک - آنکھ کی پلک - تلوار کا میان -
جگر - ف - کلیجہ - جگر -
جل - ع - بزرگ ہوا صیغہ ماضی کا ہے -
جل - ف - نام ایک جانور خوش آواز کا ہے -
جُل ع - جھول گھوڑے یا گدھے کی -
جلا - ع - گھر سے نکال دینا دیس سے پردیس کر دینا -
جلا - ع - روشن کرنا - صاف کرنا
جلاب - ع - کھینچنے والا ایک چیز کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجانے والا -
جلاد - ع - دُرّہ مارنیوالا یا پوست کھینچنے والا اور تلوار مارنیوالا -
جلادت - ع - چستی اور چالاکی اور جوانمردی -
جلالت - ع - بزرگ ہونا اور بزرگی -
جلالی - ف - جلال الدین بادشاہ سے -
جلا وطن - پردیس نکال دینا گھر سے بے گھر ہونا -

جلائل - ع - بزرگیاں جمع جلیلہ کی -
جلب - ع - کھینچنا - مال سوداگری جو ایک ملک سے دوسرے ملک کو لے جاوے سود - نفع
جلد - ع - تازیانہ - کوڑا مارنا چست و چالاک تیز و شتاب
جلدگر - ف - کتاب کی جلد بنانے والا -
جلد - ع - پوست چمڑا حیوان کا
جلدو - ع - انعام - صلہ بدلا نیک -
جلدی - ع - شتابی تیزی - چالاکی -
جلسا - ع - مجلس کے لوگ جمع - جلیس کی -
جلسہ - ع - محفل - ملاقات نشست -
جلف - ع - مردار - ناپاک - و کمینہ خودسر بے خوف آدمی
جلنار - ع - معرب گلنار کا
جلو - ف - باگ گھوڑے کی اور گھوڑا کوتل -
جلود - ع - چمڑے حیوانات کے جمع جلد کی -
جلوریز - ف - یعنی سبک عنان ہلکی باگ گھوڑا دوڑائے -
جلوس - ع - بیٹھنا -

جادہ - ع - ظاہر کرنا اپنے
تئیں دکھلانا دگونکو -
جلی - ع - روشن - ظاہر - آشکار
جلید - ع - برف - اولہ -
جلیس - ع - ہمنشین -
جلیل - ع - بزرگ - بڑا -
جم - ع - تمام - بہت -
جم - ع - نام بادشاہ فارس
کا - یعنی جمشید -
جماد - ع - جو حیوانات اور
نباتات سے ہو یعنی بیجان
ہو - جیسے پتھر - معدن -
جمادات - ع - پتھر مٹی وغیرہ
جو بے جان ہو -
جمادی - ع - بیجان شے
پتھر مٹی -
جمادی الاول - ع - پانچواں
مہینہ قمری مسلمانوں کا -
جمادی الثانی - ع - چھٹا مہینہ
مسلمانوں کا -
جمادی الآخر - چھٹا مہینہ
جمازہ - ع - تیز رفتار اونٹ
تیز چلنے والا -
جماع - ع - صحبت - عورت
اور مرد کا صحبت کرنا -
جماعت - ع - گروہ آدمیوں
کا گروہ -
جمال - ع - خوبصورتی -
جمان - ع - موتی - گوہر

جماہیر - ع - گروہ آدمیوں کا
جمع جمہور کی ہے -
جمجمہ - ع - کھوپڑی سر
کی - کاسہ سر -
جمرہ - ع - چنگاری آگ کی
جمشید - ف - نام بادشاہ
فارس کا ہے -
جمع - ع - اکٹھا کرنا - جماعت
جمدر - ت - ہتھیار ہے جسکو
ہندی میں کٹار کہتے ہیں -
جمعدار - ف - اسکی اصل جماعت
دار ہے جو چند سپاہیوں کا افسر
ان
جمعہ - ع - ساتواں دن مسلمانوں
کی تعطیل کا ہندی سکر -
جمعیت - ع - جمع ہونا گروہ
آدمیوں کا -
جمل - ع - اونٹ - شتر نر
جمل - ع - حساب اعداد
ابجد کا -
جملگی - ف - تمام سب -
جملہ - ع - فقرہ حصہ کلام کا
جمود - ع - جمنا جم جانا -
جموع - ع - جماعتیں - جمع
جمع کی ہے -
جمہور - ع - گروہ آدمیوں کا
جمیع - ع - تمام سب -
جمیعاً - ع - سب کے سب
جمیل - ع - خوبصورت حسین
جن - ع - بھوت دیو -

جنبیدن - ف - ہلنا اور
جنبش کرنا -
جنبش - ف - حرکت ہلنا
جناب - ع - درگاہ - آستانہ
گرداگرد گھر کا نعل -
جنب - ع - پہلو جب ناپاک
آدمی بیغسل آدمی -
جنابت - ناپاکی جو بسبب
صحبت عورت کے ہوجاتی
ہے اور دوری -
جنات - ع - جمع جن کی بھوت
اور پلیت دیو -
جناح - ع - بازو پرند کے اور
بازو لشکر کے -
جنادل - ع - جمع جندل کی
سینگ پتھر -
جنازہ - لاش مردہ کی جو
دفن کرنیکو لے جاویں -
جنان - ع - دل اور
جنان بہشت -
جنود - ع - جمع جند کی -
جند - ع - لشکر - فوج -
جنس - ع - جس کے نیچے
کئی نوع مندرج ہوں -
جنسیہ - ع - ایک جنس ہونا
ایک میل ہونا -
جنگ - ف - لڑائی
جنگ گاہ - ف - لڑائی
کا میدان -

جنوب - ع - دکھن -
جو - ع - ہوا جو زمین کے اوپر
بے انتہا گہری ہے
جواب - ع - اتر - جواب
جوابدہ - ف - جس سے مطالبہ
کیا جاوے -
جواد - ع - بہت بخشش
کرنیوالا - خدا تعالے - گھوڑا تیز رفتار
جواذب - ع - جمع جاذبہ کی کشش
کرنے والی چیز -
جوار - ع - ہمسایگی - پڑوس
جوارح - ع - اعضا حیوانات
کے اور جانوران شکاری
جواری - ع - جمع جاریہ کی
کشتی کنیزک -
شرع
جواز - ع - درست ہونا موافق
جواسیس - ع - جمع جاسوس
کی تا مہ با -
جوال - ب - اس کی اصل
گوال ہے گون کو کہتے ہیں -
جس میں غلہ بھرتے ہیں -
جوامع - ع - جمع جامعہ کی تمام
اور سب -
جوان - ف - گبرو بالغ -
جوانب - ع - اطراف طرفین
جواہر - ع - جمع جوہر کی -
جوائز - ع - انعامات بخشش
تحفے جمع جائزہ -
جود - ع - بخشش - سعادت

جودت - ع - بہتری خوبی
بہتر رفتاری نیکی -
جور - ع - ظلم ستم -
جورب - ع - موزہ جراب
جوزا - نام دو پیکر کا اور نام
تیسرے برج آسمانی کا -
جوزق - ع - ڈوڈہ کپاس
جوش - ف - ابھان - ابال
جوشش - ف - جوش
جوشانیدن - ف - جوش
دینا - ابالنا -
جوشن - ف - زرہ لڑائی
میں پہنتے ہیں -
جوشیدن - ف - ابلنا -
جوش مارنا -
جوع - ع - بھوک -
[illegible]
جوف - ع - شکم - پیٹ اندر
کی طرف ہر ایک چیز کے جو خالی ہو
جوق - ت - فوج گروہ آدمی
کا اور پرندوں کا اور
جنوں کا گروہ -
جولان - ع - کودنا - گھوڑے دوڑانا
جولاہا - ف - جولاہا کپڑا
بننے والا -
جوہر - معرب - گوہر معرب
ہے جو بذات خود قائم ہو
جوہری - ع - صاحب جوہر
ہر چیز [illegible] ہو -

جوہی - ف - نام ایک قسم
کے پھول کا ہے -
جوی - ف - نہر دریا کی نہر
جویا - ف - ڈھونڈھنے والا
جویبار - ف - جس جگہ نہریں
بہتی ہوں -
جویان - ف - ڈھونڈھنے والا
جویاے - ف - جوینده تلاش
کرنے والا -
جوئیدن - ف - ڈھونڈھنا
جوینده - ف - ڈھونڈھنے والا
جہات - ع - جمع جہت
کی - اطراف -
جہاد - ع - کفار سے لڑنا
کافروں سے لڑنا -
جہاز - ع - نہایت بڑی
کشتی جو سمندر میں ہوتی ہے
جہالت - ع - نادانی - بے
علمی -
جہان - ف - دنیا - عالم
جہانیاں - ف - دنیا کے
لوگ خلق اللہ -
جہانیدن - ف - کودنا
اچھالنا -
جہت - ع - طرف -
جہد - ع - کوشش سعی
جہر - ع - کھلا ہوا آواز بلند
پڑھنا -
جہل - نادانی - نہ جاننا -

جہلا - ع - جمع جاہل کی -
جہندہ - ف - کودنے والا
جہنم - ع - گہرا کنواں دوزخ
جہودی - ف - یہودی
کو فارسی بنالیا ہے -
جہول - ع - نادان بیوقوف
جہیدن - ف - کودنا اچھلنا
جہیز - ف - سامان اور
اسباب جو لڑکی کو بروقت
شادی کے دیا جاوے
جیب - ع - گریبان پیرہن
اور سینہ مجازاً جیبی کیسہ کے
جو نیچے گریبان کے سیتے ہیں
اب دامن کے نیچے جو کیسہ
لگاتے ہیں اس کو [illegible] کہتے ہیں
جیحون - ف - ایک دریا ہے
نزدیک بلخ کے -
جید - ع - گردن -
جید - ع - خوب کھرا نیک
جیران - ع - ہمسائے
پڑوسی - جمع جار کی -
جیش - ع - لشکر جمع جیوش
جیفہ - ع - حیوان مردار جس
میں بدبو ہوگئی ہو -
جیل - ع - گروہ آدمیوں
کا ذج -
جیغہ - ف - زیور سے مرصع
جسکو پگڑی پر باندھتے ہیں
جیوش - ع - جمع جیش کی

## باب جیم فارسی

چابک - ف - چست
چالاک - کوڑا -
چابک خرام - ف - تیز
چلنے والا -
چابکدست - ف - چالاک
دست جو شخص ہاتھ کے کام میں چالاک ہو
چابکی - ف - چالاکی - چستی -
چاپلوس - ف - خوشامد
کرنے والا -
چاپلوسی - ف - خوشامد -
چادر - ف - چدر
چادر کافوری - ف - صبح
چادر کحلی - ف - آسمان -
سیاہ و سبز کھیت -
چادر لاجورد - ف - آسمان
چار - ف - مخفف چہار کا
علاج - تدارک -
چار آئینہ - ف - نام ایک
قسم کی زرہ کا ہے -
چار بالش - ف - مسند
بادشاہت کا تخت -
چار پایہ - ف - چوپایہ
ڈنگر -
چار پائی - ف - پلنگ بھی
چار بند - ف - دینا -
چار رخ - چہرہ دو ابرو [illegible]

کاسنی ۔ رازیانہ ۔ سونف ۔ کنڑ
چار تار ۔ ف ۔ اربع عناصر
چار جوہر ۔ ف ۔ ایضاً ۔
چہاردہ ۔ ف ۔ چودہ ۔
(۱۴) لغت
چار سو ۔ ف ۔ چار طرف ۔
چار شنبہ ۔ ف ۔ بدھ کا دن
چار طاق ۔ ف ۔ راوٹی یعنی خیمہ چار گوشہ کا ۔
چار قب ۔ ف ۔ ایک طرح کا لباس امرا کا ہے ۔
چار گام ۔ ف ۔ تیز رو گھوڑا
چار گوشہ ۔ ف ۔ چوکھونٹی چیز تخت شاہی تابوت مردہ کا
چار مادر ۔ ف ۔ اربع عناصر
چار مغز ۔ ف ۔ اخروٹ ۔
چاروا ۔ ف ۔ چوپایہ ۔ ڈنگر
چارہ ۔ ف ۔ علاج ۔ مدد ۔ تدبیر
چاشت ۔ ف ۔ پہر دن ہوا چوتھائی دن جب گذر چکے ۔
چاشنی ۔ ف ۔ تھوڑا سلونا کھانے یا شراب کا ۔
چاشنی گیر ۔ ف ۔ باورچی خان سامان ۔
چاق ۔ ف ۔ تندرست طاقتور ۔ چالاک ۔
چاک ۔ ف ۔ پھٹا ہوا ۔ چرا ہوا ۔ قبالہ مکان کا یا زمین کا

چاکر ۔ ف ۔ نوکر ۔ خدمتگار
چاکو ۔ ف ۔ چھری ۔
چالاک ۔ ف ۔ چست ۔ تیز
چالاکی ۔ ف ۔ تیزی ۔ چالاکی
چالش ۔ ف ۔ ٹھسک کی چال گھمنڈ ۔ اور غرور کی چال ۔
چاؤش ۔ ف ۔ نقیب لشکر اور قافلہ کا ۔
چاہ ۔ ف ۔ کنواں ۔ اور گڑھا
چاہ زنخ ۔ ف ۔ ٹھوڑی کا گڑھا ۔
چائے ۔ ف ۔ چاہ جو پکا کر پیتے ہیں مشہور چیز ہے
چپ ۔ ف ۔ بایاں بائیں طرف ۔
چپاتی ۔ ف ۔ پتلی روٹی جو توے پر پکاتے ہیں ۔
چپقلش ۔ ف ۔ لڑائی جھگڑے کی بنا
چپکن ۔ ف ۔ انگرکھا سا انگرکھا
چتر ۔ ف ۔ چھتری ۔ چھوٹے بال پیرزن
چتر آبگون ۔ ف ۔ آسمان آکاس ۔
چتر روز ۔ ف ۔ سورج آفتاب ۔
چتر سیمابی ۔ ف ۔ چاند پورا جو دسویں رات کا چاند ۔
چتر سیمین ۔ ف ۔ ایضاً ۔
چتر عنبرین ۔ ف ۔ رات شب ۔

چتر کحلی ۔ ف ۔ آسمان ابر سیاہ ۔
چتر نور ۔ ف ۔ سورج ۔ آفتاب
چتوک چتوک ۔ ف ۔ چڑیا کنجشک ۔
چخ ۔ ف ۔ غلاف چھری تلوار وغیرہ کا جھگڑا لڑائی میل ریت ۔ چرک ۔
چخاچخ ۔ ف ۔ آواز تلوار کی وقت لڑائی کے ۔
چخیدن ۔ ف ۔ لڑائی کی خواہش کرنا دم مارنا کوشش کرنا
چرا ۔ ف ۔ کس واسطے کیوں چرنا
چراگاہ ۔ ف ۔ چرنے کی جگہ ۔ حیوانات کی ۔
چراغ ۔ ف ۔ دیا بتی جلتی ہوئی ۔ چراغی کرنا اگلے پیر جو گھوڑا اٹھاتا ہے اسکو بھی چراغ کہتے ہیں ۔
چراغ پا ۔ ف ۔ اگلے پیر گھوڑا جو اٹھائے اور جس چیز پر چراغ رکھتے ہیں ۔
چرانیدن ۔ ف ۔ چرانا حیوانات کو گھاس چرانا ۔
چرب ۔ ف ۔ غالب ہونا اور غالب اور چکنا ۔
چربیدن ۔ ف ۔ غالب ہونا چرب ہونا ۔
چرب پہلو ۔ ف ۔ فربہ اندام جسکے پہلو سے لوگوں کو فائدہ ہو

چرب دست ۔ ف ۔ چالاک شیریں ۔ دستکار ۔ ہنرمند ۔
چرب زبان ۔ ف ۔ اس شخص کو کہتے ہیں جو خوشامد کی باتیں بنا کر لوگوں کا دل اپنی طرف مائل کر لیوے چاپلوسی اور فریبیا ۔
چرب قامت ۔ ف ۔ بلند قد لمبا ۔ خوش قد ۔
چرب و خشک ۔ ف ۔ برا بھلا ۔ تھوڑا بہت ۔ سخاوت اور بخل ۔ داتا اور کنجوس ۔
چربہ ۔ ف ۔ وہ کاغذ ہوتا ہے جو پتلا سا ہوا اور تصویر کے اوپر بطور پردے کے اس کو رکھا کرتے ہیں اور شیشے کے اوپر جو پردہ ڈالتے ہیں اسکو بھی چربہ کہتے ہیں
چرخ ۔ ف ۔ آسمان ۔ چرخی گریبان ۔ جامہ کا کمان سخت
چرخ انداز ۔ ف ۔ کماندار کو کہتے ہیں ۔ یعنی جو شخص کمان رکھتا ہو ۔
چرخ دولابی ۔ ف ۔ آسمان آکاس ۔
چرخ زرین ۔ ف ۔ چوتھا آسمان ۔ چونکہ آفتاب وہاں پر ہے ۔ اس لیے کہتے ہیں
چرخ زن ۔ ناچنے والا پیرنے والا آدمی ۔

چرخ آبنوس۔ ف۔ آسمان اول
چرخہ۔ سوت کاتنے کا چرخہ
نام ایک درخت کا ہے جو بہت
پتلا اور سوکھا سا ہوتا ہے
اور برابر جو دورہ کرتا ہے۔
چرخی۔ ف۔ جو چیز چرخ
مارتی رہے چنانچہ کبوتر چرخی
وغیرہ اور ایک قسم کا اطلس
نفیس بھی ہے۔
چرخ۔ ف۔ ایک جانور
شکاری مشہور ہے اُسکو
عربی میں سقر کہتے ہیں۔
چرغلیہ۔ ف۔ بد آدمی۔ پیچ آدمی
چرک۔ ف۔ زخم۔ پیپ
ریم۔ میل۔
چرگر۔ ف۔ گانے والا خواہ
عورت ہو یا مرد مغنی۔ خنیاگر۔
رسول۔ پیغمبر۔ مفتی۔ پیش نماز
چرکین۔ ف۔ میلا۔ میل میں
لتھڑا ہوا۔
چرم۔ ف۔ چمڑا۔
چرمینہ۔ ف۔ چمڑے کا۔
اور چمڑا۔
چرندہ۔ ف۔ حیوان۔
گھاس چرنے والا
چرند۔ ف۔ حیوان چوپایہ
چریدن۔ ف۔ چرنا۔
گھاس کھانا۔
چسپانیدن۔ ف۔ چپکانا۔

چسپان۔ } ف۔ چپکا ہوا۔
چسپیدہ }
چسپیدگی۔ ف۔ چپکنا۔
چسپیدن۔ ف۔ لپٹنا۔ چپکنا
چست۔ ف۔ چالاک۔ درست
ٹھیک۔ محکم۔
چستہ۔ ف۔ شیروان
بکری اور بھیڑ کا۔
چستی۔ ف۔ چالاکی۔ درستی
مضبوطی۔
چش۔ ف۔ امر ہے چشیدن
کا یعنے چکھو اور مخفف چشم کا
چشانیدن۔ ف۔ چکھانا۔
کوئی چیز کا بطور نمونے کے کھلانا
چشم۔ ف۔ آنکھ۔ نیز بمعنی امید
چشم بد۔ ف۔ نظر بد۔ بد نظر۔
چشم پوشی۔ ف۔ گناہ
ظاہر نہ کرنا۔ آنکھ
ڈھانک لینا کسی کی خطا سے
چشم بے آب۔ ف۔ بے حیا
بے شرم ڈھیٹ۔
چشمداشت۔ ف۔ امید
بھروسہ۔
چشم زخم۔ ف۔ دکھ نقصان
جو بد نظر سے ہو۔
چشمک۔ ف۔ عینک انکھڑی
چھوٹی آنکھ سے اشارہ کرنا
چشم نمائی۔ ف۔ دھمکانا
ڈانٹنا۔

چشمہ۔ ف۔ پانی کا سوتا۔
چشمخانہ۔ ف۔ آنکھ کا گھر
چشمۂ ہور۔ ف۔ سورج
آفتاب۔
چشیدن۔ ف۔ چکھنا۔
چغار۔ ف۔ بیہیا عورت جو
گالیاں دینے والی ہو۔ فحش
چغانہ۔ ف۔ نام ایک ساز
کا ہے اُسکو مطرب لوگ
بجاتے ہیں۔
چغد۔ ف۔ اُلو پرند منحوس
مشہور ہے۔
چغل۔ ف۔ چغلی کھانیوالا
آدمی۔ شکن اور چین
اور ایک برتن۔
چغلی۔ ف۔ برائی کسی
کی کرنا۔
چفت۔ ف۔ وہ لکڑی
جس پر انگور کی بیل یا کدو
وغیرہ کی چڑھاتے ہیں۔
چق۔ ف۔ دو ہانی۔ دودھ
بلونی کی رئی۔
چقماق۔ ف۔ وہ پتھر
جس سے آگ نکلتی ہے
چقندر۔ ف۔ نام ایک ترکاری
کا ہے۔
چکان۔ ف۔ ٹپکتا ہوا۔
چکاندن۔ ف۔ ٹپکانا۔
قطرہ قطرہ گرانا۔

چکاوک۔ ف۔ ایک آواز
ہے۔ راگ کی اور ایک پرند
ہے۔ چڑیا سے بڑا اسکو چکوا
کہتے ہیں بعضے سرخاب کہتے ہیں
چکلہ۔ ف۔ قطرہ ٹپکنا۔ رگنہ
چکن۔ ف۔ کشیدہ سوزنش
دوزی خیمہ دوزی۔
چگونگی۔ ف۔ کیفیت
حال کہ کس طرح پر ہے
چکہ۔ ف۔ قطرہ خرد چھوٹا
چکیدن۔ ف۔ ٹپکنا۔
چل۔ ف۔ جاؤ چلے جاؤ
چل آلہ تناسل۔ کم عقل آدمی
گوار۔ مخفف چہل کا یعنی چالیس
چلپاسہ۔ ف۔ چھپکلی۔
چلتہ۔ ف۔ زرہ۔
چلغوزہ۔ ف۔ پھل درخت
صنوبر کا مشہور ہے
چلہ۔ ف۔ چالیس دن جو
فقیر لوگ گوشہ میں بیٹھکر
عبادت کرتے ہیں اور چالیس دن
چلہ۔ ف۔ چالیس روز ایک
مکان میں بیٹھکر کوئی وظیفہ کرنا
چلیپا۔ ف۔ سولی جو نصارے
لوگ رکھتے ہیں اس شکل کی
چلیدن۔ ف۔ چلنا۔ جانا
چماق۔ ف۔ گرز لوہے کا۔
جو شش پہلو کا ہو۔
چمیدن۔ ف۔ لچکنا۔ نازر

سے چلنا۔
چمان۔ ف۔ پیالہ شراب کا اور ناز وغیرہ سے چلنا۔
چمبر۔ ف۔ حلقہ ہتیلی
چمن۔ ف۔ کیاری سبز
چنار۔ ف۔ درخت مشہور ہے اور جو کچھ عورتیں مہندی سے ہاتھ اور پیروں پر لکھدیتی ہیں
چنان۔ ف۔ ایسا مثل اُس کے اسکی اصل چون آن ہے
چنانچہ۔ ف۔ جیسا کچھ۔
چنبر۔ ف۔ حلقہ گردن کی ہنسلی گھر محیط دور آسمان کا
چندان۔ ف۔ اسقدر اتنی برابر۔ لکڑی صندل کی نام ایک شہر کا ملک چین میں۔
چندانکہ۔ ف۔ جتنا کہ جس قدر
چندال۔ ف۔ چوڑھا حلال خور بھنگی کمینہ۔
چنداول۔ ف۔ فوج کی پچھاڑی وے لوگ جو لشکر کے پیچھے پیچھے چلتے ہیں۔
چندگاہ۔ ف۔ کئی دفعہ کئی بار۔
چندے۔ ف۔ تھوڑا سا تھوڑی دیر۔
چندین۔ ف۔ اتنی۔ اسقدر
چنگ۔ ف۔ مشہور باجہ ہے اور آنکس ہاتھی کا

اور نام کتاب مانی کا نگارخانہ مانی اور پنجہ اور چنگل آدمی اور جانور کا۔
چنگل۔ ف۔ پنجہ آدمی اور چنگال } جانور کا
چو۔ ف۔ مانند مثل وقت
چوب۔ ف۔ لکڑی۔
چوبا۔ تھونی۔ بلی۔ کھم۔
چوبدستی۔ ف۔ ہاتھ کی لکڑی۔
چوبدار۔ ف۔ نوکر جو آگے دوڑے ایک لکڑی چاندی یا سونے کی لیکر۔
چوب تنگاف۔ ف۔ پچڑ لکڑی چیرنے کی بچیز
چوبک۔ ف۔ ایک لکڑی ہوتی ہے۔ جو چوکیداروں کا داروغہ اُسکو تختہ پر تمام رات مارتا ہے تاکہ چوکیدار لوگ بیدار رہیں جاگتے
چوبین۔ ف۔ لکڑی کا منسوب بچوب۔
چوپان۔ ف۔ گڈریا بکریوں کا چرواہا حیوانات کا چرانیوالا
چوزہ۔ ف۔ مرغی کا بچہ
چوکی۔ ف۔ نگاہبانی۔ اور مقام پاسبانوں کا۔
چوکیدار۔ ف۔ نگاہبان پاسبان۔
چوگان۔ ف۔ گلی ڈنڈا جو

ایک سرے پر سے کج ہو۔ وقت اور زمان۔
چون۔ ف۔ جو۔ مانند۔ اگر۔
چون وچرا۔ ف۔ کیوں اور کس واسطے تکرار حجت۔
چونی۔ ف۔ تو کس طرح پر ہے۔
چہ۔ ف۔ کیا۔
چگونہ۔ ف۔ کس طرح
چہار۔ ف۔ چار ۴ اللغۃ
چہار دانگ۔ ف۔ شمال جنوب۔ مشرق۔ مغرب چار جہت دنیا کی۔
چار بالش۔ ف۔ اسکے چار معنی ہیں اول تخت۔ دوم عناصر اربعہ خاک آب و ہوا آتش۔ سوم دنیا و عالم چہارم جہات اربعہ۔ یعنے مشرق مغرب۔ جنوب۔ شمال
چہاردہ۔ ف۔ چودہ۔ ۱۴ اللغۃ۔
چہاردہم۔ ف۔ چودھواں ۱۴
چہارسو۔ ف۔ چار طرف شمال جنوب مشرق مغرب
چہارشنبہ۔ ف۔ بدھ کا دن
چہارگانہ۔ ف۔ چار۔ اربع۔
چہارم۔ ف۔ چوتھا۔ ۴
چہار یار۔ ف۔ ابوبکرؓ۔ عمرؓ عثمانؓ۔ علیؓ۔

چہاطاق۔ ف۔ ہندی میں اُنگورا وٹی کہتے ہیں ایک قسم کا خیمہ ہے۔
چہبچہ۔ ف۔ کنوین کے اوپر ایک گڑھا جو پانی خراب ہونے کے واسطے بناتے ہیں
چہرہ۔ ف۔ صورت منہ
چہل۔ ف۔ چالیس ۴۰ اللغۃ
چہلم۔ ف۔ چالیس واں ۴۰ مردہ کا چالیسواں دن
چیچاپا۔ ف۔ چہلہ کیچڑ کی زمین جہاں پیر رپٹتا ہو۔ اور پہاڑ کا ٹکڑا نرم جس پر لڑکے پھسل کر کھیلا کرتے ہیں۔ پھسلنا پتھر۔ اور وہ گوشت کا ٹکڑا جو عورت کے مقام نہانی میں ہو جاتا ہے۔
چیچک۔ ف۔ سیتلا نام بیماری مشہور کا ہے۔
چیدن۔ ف۔ چننا۔ چگنا۔
چیرہ۔ ف۔ غالب ہونا۔ دلاور ہونا۔
چیرہ دست۔ ف۔ دستکار اچھا۔ کاریگر۔ زبردست۔
چیرہ دستی۔ ف۔ زبردستی غلبہ
چیز۔ ف۔ شئے۔ کچھ۔
چیست۔ ف۔ کیا ہے
چیستان۔ ف۔ اسکی اصل

چیست آن ہے۔ سنہ کی پہیلی
چین۔ ف۔ شکن۔ بل۔
نام ملک کا۔
چینہ۔ ف۔ پرندوں کو
جو دانہ دیتے ہیں اُس
دانہ کو چینہ کہتے ہیں۔
چینہ دان۔ ف۔ پوٹہ جس میں
جانور دانہ جمع کر لیتا ہے
چینی۔ ف۔ چین کا کھانڈ
اور شکر سفید۔

## باب الحاء مہملہ

حاتم۔ ع۔ نام سخی مشہور کا ہے
حاتم اصم۔ ع۔ مشہور ایک
ولی کامل گذرے ہیں۔
حاجب۔ ع۔ دربان۔ پردہ
کرنیوالا پردہ دار۔ چوبدار۔ آبرو
حاجت۔ ع۔ خواہش۔ ضرورت
حاجز۔ ع۔ منع۔ درمیان
دو چیز کے جو حائل ہو نام ایک
منزل کا راہ مکہ میں۔
حاجی | حاج ع۔ حج کرنیوالا اور حاجی
کی جمع حجاج بھی آتی ہے
حاجیہ۔ ع۔ حج کرنے
والی عورت۔
حاد۔ ع۔ تیز۔ تنگ
حادثہ۔ ع۔ واقعہ۔
نوپیدا۔ مصیبت۔
حاذق۔ ع۔ زیرک۔ دانا
اُستاد در میان کام کے
حار۔ ع۔ گرم اور گرمی کرنیوالا
حارث۔ ع۔ شیر درندہ
زراعت کرنے والا
حارس۔ ع۔ نگاہبان۔ پاسبان
حارص۔ ع۔ حرص کرنے
والا لالچی۔
حازم۔ ع۔ دانا اور ہوشیار
دور اندیش۔ پیش بین استوار
حاسد۔ ع۔ حسد کرنے والا
ڈاہ رکھنے والا۔
حاسر۔ ع۔ رُکنے والا جو بات
بولتے بولتے رک جاوے
حاسہ۔ ع۔ حس کرنے والا
جیسے قوت سامعہ باصرہ
لامسہ وغیرہ ہیں
حاشا۔ ع۔ دوری پاکی
ہرگز۔ ہوا۔
حاشیہ۔ ع۔ کنارہ۔ نوکر
خدمتگار۔ شتربان
حاصد۔ ع۔ کھیتی کاٹنے والا
حاصر۔ ع۔ حصر کرنے والا۔
روکنے والا۔
حاصل۔ ع۔ نتیجہ۔ مطلب
حاطہ۔ ع۔ دیور گھیر
چار دیواری۔
حاضر۔ ع۔ موجود سامنے ہونیوالا
حاضری۔ ع۔ کھانا۔ موجودگی
حافد۔ ع۔ یار دوست
خدمتگار۔ پوتا۔ نواسہ۔ داماد
سالا۔ سُسرا۔
حافر۔ ع۔ سم گھوڑے
کا کھودنے والا حوافر جمع۔
حافظ۔ ع۔ حفظ کرنے والا
قرآن جس کو یاد ہو۔ نابینا
لوگ حافظ مطرب
اور قوال کو کہتے ہیں۔
حافظہ۔ ع۔ قوت یاد رکھنے کی
حاق۔ ع۔ درمیان کسی
چیز کا بیچ وسط۔
حاکم۔ ع۔ حکم کرنے
والا۔ والی ملک کا۔
حاکی۔ ع۔ حکایت کرنے
والا۔ بات کرنے والا
حال۔ ع۔ موجود زمانہ
رقص اور وجد۔
حالا۔ ف۔ ابھی۔ اسیوقت
حالب۔ ع۔ دودھ دینے
والا اور ایک رگ ہے
ران میں۔
حالات۔ ع۔ جمع حال کی
حالت۔ ع۔ حال واردات
جو انسان پر گذرے
حالی۔ ع۔ جلد۔ فی الحال
زیور سے جو آراستہ ہو
حام۔ ع۔ نام ہے نوح
کے بیٹے کا جس سے
حبشی پیدا ہوئے ہیں۔
حامد۔ تعریف کرنے والا
حائض۔ ع۔ کھٹا۔
حامل۔ ع۔ بوجھ اٹھانے
والا۔ اور نام ایک
فلک فرضی کا ہے۔
حامل وحی۔ ع۔ جبرئیل فرشتہ
حاملہ۔ ع۔ پیٹ والی عورت
جسکے پیٹ میں بچہ ہو۔
حامی۔ ع۔ حمایت کرنے
والا۔ نگاہ رکھنے والا۔
حانث۔ ع۔ قسم توڑنے
والا۔ گنہگار۔
حانوت۔ ع۔ دکان۔ ہٹی
حاوی۔ ع۔ گھیرنیوالا۔
احاطہ کرنے والا۔
حاویہ۔ ع۔ گھیرنیوالی۔
عورت۔ جو عورت حاوی ہو
حائط۔ ع۔ دیوار۔ دیوال
حائک۔ ع۔ جولاہہ کپڑا
بننے والا۔
حائل۔ ع۔ باز رکھنے والا
بیچ میں آنے والا۔
درمیان دو چیز کے
حَب۔ ع۔ گولی۔ دانہ
حُب۔ ع۔ محبت۔ دوستی
حباب۔ ع۔ بلبلہ پانی کا
سانپ۔

حبّات ۔ ع ۔ جمع حب کی
دانہ یا ۔ گولیاں ۔
حباری ۔ ع ۔ تودری
جانور مشہور ہے ۔
حبال ۔ ع ۔ رسیاں پھندے
حبائل جمع حبالہ کی ۔
حبالی ۔ ع ۔ پیٹ والی
عورتیں جمع حبلے کی ۔
حبلی ۔ ع ۔ پیٹ والی عورت حاملہ
حبالہ ۔ ع ۔ جال پھندا اور رسی
حبذا ۔ ع ۔ بہت اچھا خوب
ہے بہتر ہے ۔
حبر ۔ ع ۔ سیاہی دوات
کی ۔ عقلمند ۔ نیک ۔ نام
حبس ۔ ع ۔ قید ۔ بند ۔
حبش ۔ ع ۔ حبشیوں کا ملک
ملک حبش ۔
حبل ۔ ع ۔ رسی یا گ ۔ ڈوری
اور ایک رگ ہے ۔ گردن
میں ۔ حمل عورت کا ۔
حبوب ۔ ع ۔ جمع حب کی
دانہ مثل گندم ۔ جو چنا وغیرہ
حبور ۔ ع ۔ خوش کرنا اور
خوش ہونا ۔
حبہ ۔ ع ۔ دانہ ۔ گولی ۔
حبط ۔ ناچیز ہونا معدوم
ہونا باطل ہونا ۔ ثواب کا جاتا رہنا
حبیب ۔ ع ۔ دوست
یار معشوق ۔

حتی ۔ ع ۔ یہاں تک یہاں
تک کہ ۔
حتم ۔ ع ۔ استوار کرنا ۔ کام
کا واجب کرنا اور حکم کرنا ۔
حج ۔ ع ۔ زیارت کرنا مکہ کی
موسم مقرر پر ۔
حجاب ۔ ع ۔ پردہ ۔
حجّاب ۔ ع ۔ پردہ داران
دربانان جمع حاجب کی
حجاج ۔ ع ۔ جمع حاج کی
حج کرنے والے لوگ
حجاز ۔ ع ۔ ملک عرب میں
ہیں مکہ مدینہ طائف اور
وہ زمین جو درمیان نجد اور
غور کے واقع ہے ۔ مشہور
ہے ۔ اور نام ایک مقام مدینہ کے
حجام ۔ ع ۔ پچھنے لگانے والا
شخص حجامت کرنے والا
حجامت ۔ ع ۔ پچھنے لگانا
حجب ۔ ع ۔ پردے جمع
حجاب کی ۔
حجت ۔ ع ۔ دلیل ۔ برہان غلبہ
حجر ۔ ع ۔ پتھر سنگ ۔ جمع
اس کی احجار آتی ہے
حجر الاسود ۔ ع ۔ کالا پتھر
ایک پتھر ہے ۔ کعبہ میں اسکا
چھونا باعث دور ہونے گناہ کے
حجرہ ۔ ع ۔ کوٹھری
حجرات ۔ ع ۔ جمع حجرہ کی

کوٹھریاں ۔
حجل ۔ ع ۔ کبک ۔ چکور مشہور
پرندہ ہے ۔
حجلہ ۔ ع ۔ چھپر کھٹ دلہن کا
حجم ۔ ع ۔ جسامت جثہ ۔
حجی ۔ ع ۔ عقل اور کنارہ
کسی چیز کا ۔
حدی ۔ ع ۔ وہ گیت جو
شتربان اور اونٹ کو ہانکتے
وقت گاتے ہیں ۔
حد ۔ ع ۔ انتہا ۔ کنارہ ۔ فاصل
دو چیز کا گنہگار کو سزا دینا
اور مارنا تاکہ پھر گناہ نہ کرے
تعریف شے کی اسکی ذاتیات سے کرنا
حداثت ۔ ع ۔ نیا پن ۔
نوجوان ۔ شروع ہر چیز کا
حداد ۔ ع ۔ لوہار ۔ آہنگر
حداد ۔ ع ۔ سیاہ کپڑے ماتم کے
حدائق ۔ ع ۔ جمع حدیقہ کی باغ
حدب ۔ ع ۔ پشت کا باہر
نکل آنا ۔ کبڑا پن ۔ زمین بلند
حدت ۔ ع ۔ تیزی ۔
حدث ۔ امرد ۔ لڑکا
نوجوان ۔
حدس ۔ ع ۔ دانائی اور
دریافت کرنا ۔ فراست
حدقہ ۔ ع ۔ سیاہی آنکھ کی
حدوث ۔ ع ۔ نیا پیدا
ہونا کسی چیز کی نو پیدگی ۔

حدود ۔ ع ۔ جمع حد کی ۔
حدیث ۔ ع ۔ خبر اور بات
اور نئی چیز اور فعل اور سخن رسول کا
حدیقہ ۔ ع ۔ باغ ۔ جسکے گرد ا
گرد دیوار یا احاطہ ہو ۔
حذاء ۔ ع ۔ برابر ۔ مقابل ۔
حذّاق ۔ ع ۔ دانا زیرک عقلمند
حذاقت ۔ ع ۔ زیرک ہونا
خوب دریافت کرنا ۔ دانائی
حذر ۔ ع ۔ پرہیز کرنا اور حذیر
ڈرنے والا ۔ ترسان ۔
حذف ۔ ع ۔ گرا دینا ڈال
دینا ایک حرف کا کسی کلمہ سے
حر ۔ ع ۔ گرمی اور گرم ہونا
زمین پتھریلی ۔
حر ۔ ع ۔ آزاد ۔ جو غلام نہ ہو
برگزیدہ ہر شے میں کمینوں کا بچہ
حراثت ۔ ع ۔ کھیتی کرنا زراعت کرنا
حرارت ۔ ع ۔ گرمی آنچ ۔
حراست ۔ ع ۔ نگاہبانی
محافظت چوکسائی ۔
حرام ۔ ع ۔ منع کرنا اور روکا
گیا ۔ ناروا ۔ ناشائستہ
ناجائز ۔
حرامی ۔ ع ۔ چور ۔ دزد
جمع حرامیان ۔
حرب ۔ ع ۔ لڑائی ۔ جنگ
حربا ۔ ع ۔ گرگٹ ۔
حربگاہ ۔ ع ۔ جنگ کا میدان

لڑائی کا میدان
حربہ - ع - لڑائی کا ہتھیار
حرث - ع - بونا - کھیتی
کرنا آگ جلانا - مال جمع کرنا
قرآن پڑھنا - لاغر کر دینا -
چوپایہ کا بسبب بہت ہانکنے کے
حرج - ع - تنگی - اور سختی
گناہ -
حرز - ع - پناہ کی جگہ -
جائے استوار مجازاً -
حرص - ع - لالچ - طمع -
حرف - ع - سخن - طرف
کنارہ تلوار کی دھار - عیب
حرف گیر - ف - نکتہ چین -
عیب بیان کرنے والا -
حرفہ
حرفت } ع - پیشہ - کسب -
حرق - ع - جلنا - اور حرق آگ
حرقت - ع - شوزش - جلن
حرکات - ع - جمع حرکت کی
حرکت - ع - جنبش -
حرم - ع - احاطہ - جو گرداگرد
خانہ کعبہ کے ہے - مکوحہ عورت
باندی جو گھر میں ڈال لی جاوے
حرمان - ع - محروم رہنا - کچھ
نہ ملنا - ناامیدی
حرمت - ع - عزت - عزیز
ہونا - حرام ہونا -
حرم سرا - ف - زنانہ مکان

زنان خانہ -
حرمل - ف - اسپند - حرمل
حرمین - ع - مکہ اور مدینہ
دونوں کو حرمین کہتے ہیں
حروب - ع - جمع حرب
کی - لڑائیاں -
حروق - ع - بالن - ایندھن
لکڑیان - جلانے کیواسطے
حرون - ع - سرکش - بچھڑا
گھوڑا - سرکش -
حرور - ع - حرور گرم ہوا - جو
رات کو چلتی ہے لو - گرمی
آفتاب کی آگ -
حروف - ع - جمع حرف کی
حرہ - ع - آزاد عورت -
حرّیت - ع - آزادگی اور آزاد
ہونا غلامی سے یعنی کسی کا
غلام نہ ہونا -
حریری - ع - ریشمی کپڑا بیچنے والا
حریر - ع - ریشمی کپڑا -
حریرہ - ع - نام ایک قسم کے
کھانیکا ہے جو ترشی اور شیرینی
ڈال کر پکاتے ہیں -
حریص - ع - لالچی - حرص
کرنے والا -
حریف - ع - ہم پیشہ ہم کار
شریک -
حریق - ع - سوزش - جلا
ہوا آگ کی لپٹ -

حری - ع - لائق - سزاوار - زیبا
حریم - ع - گھر کے چار طرف
کی دیوار -
حزب - ع - گروہ آدمیوں کا
حزم - ع - استواری - ہوشیاری
حزام - ع - تنگ - سلور -
دستبند لڑکے کا گہوارہ مین
حزن - ع - غم - اندوہ - رنج
حزین - ع - غمگین - رنجیدہ
حس - ع - معلوم کرنا اندر سے
حساب - ع - گنتی - شمار - علم
حساب کا -
حساس - ع - دریافت
کرنے والا - حس کرنیوالا -
حسام - ع - تلوار - شمشیر - تیغ
حسب - ع - اندازہ اور شمار
کسی چیز کا شرف بزرگی مال
وجاہ اور دین کی -
حسب - ع - کفایت کافی
ہونا - بس ہونا -
حسد - ع - ڈاہ کسی کی نعمت
کا زوال چاہنا -
حسرت - ع - ارمان - افسوس
کسی چیز کے نہ ملنے کا -
حس مشترک - ع - ایک
قوت ہے جس میں تمام صورتیں
محسوسات کی منقش ہوتی ہیں
گویا حواس خمسہ ظاہری مانند
نہروں کے ہیں اور حس مشترک

مثل ایک حوض کے ہے اسمیں
سب صورتیں جاکر ٹھہرتی ہیں
حسن - ع - نیک - خوبصورت
اچھا -
حسن - ع - خوبصورتی
خوش شکلی -
حسنیٰ - ع - بہت خوبصورت
عورت -
حسنا - ع - عورت خوبصورت
صاحب جمال -
حسنات - ع - نیکیاں جمع
حسنہ کی -
حسنہ - ع - نیکی - بھلائی
حسود - ع - بہت حسد
کرنے والا بدخواہ -
حسی - ع - وہ جس سے علاقہ
رکھے جو محسوس ہو سکے
حسیب - ع - شمار - حساب
حسین - ع - خوبصورت
خوش شکل -
حشر - ع - اوٹھانا - مجازاً
قیامت -
حشرات - حشرات الارض
ع - جمع ہے حشرہ کی وہ جانور
موذی جو کہ زمین میں سوراخ
کر کے رہتے ہیں - اسواسطے
انکو حشرات الارض کہتے ہیں
حشم - ع - نوکر چاکر - بھیڑ
نوکروں کی -

حشمت ۔ ع ۔ دبدبہ ۔ بزرگی
نحو پڑھنا جا کا خطاب ہے ۔
حشو ۔ بھرنا ۔ اور وہ روئی
یا اون جو تکیہ یا لحاف وغیرہ
میں بھری جاوے ۔
حشیش ۔ ع ۔ سوکھی گھاس
اس کی جمع حشائش ہے
حشاشہ ۔ ع ۔ باقی جان تھوڑی
جان جو زخمی یا زخمی بیمار میں باقی
حصا ۔ ع ۔ جمع ہے حصاۃ کی ۔
سنگریزے ۔ ٹھیکریاں ۔
حصاۃ ۔ ع ۔ ٹھیکری سنگریزہ
حصاد ۔ ع ۔ کھیتی کاٹنا ۔ زراعت
حصد ۔ کا کاٹنا ۔
حصاد ۔ ع ۔ کھیتی کاٹنے والا
حصار ۔ ع ۔ قلعہ ۔ گڑھی
حصان ۔ ع ۔ گھوڑا نر
بہتر ۔ اور خوب گھوڑا جسکی
نسل رکھنے کے لائق ہو ۔
حصانت ۔ ع ۔ استوار ۔
پرہیزگاری ۔ بچے کلپانا
حصر ۔ ع ۔ گھیرنا ۔ گرد کرنا
احاطہ کرنا کسی چیز کا ۔
حصص ۔ ع ۔ جمع حصہ کی
حصن ۔ ع ۔ جائے پناہ
قلعہ عفت عورت کی ۔
حصول ۔ ع ۔ حاصل ہونا
پیدا ہونا ۔
حصون ۔ ع ۔ قلعے گڑھیاں

حصہ ۔ ع ۔ ٹکڑا ۔ جز ۔
حصیر ۔ ع ۔ بوریا ۔ چٹائی ۔
حصین ۔ ع ۔ محکم ۔ استوار
مضبوط ۔
حضار ۔ ع ۔ جمع حاضر کی
حاضرین مجلس ۔
حضر ۔ ع ۔ اقامت شہر میں
رہنا ۔ خانہ باشی ۔
حضرت ۔ ع ۔ نزدیکی حضور
درگاہ ۔
حضرات ۔ ع ۔ جمع حضرت
کی ۔ مراد بزرگ ۔
حضور ۔ ع ۔ حاضر ہونا
سامنے ہونا ۔
حضیض ۔ ع ۔ پستی ۔ نشیب
حطب ۔ ع ۔ لکڑی ۔ چوب
حظ ۔ ع ۔ نصیب ۔ بہرہ
خوشی ۔ خرمی ۔ فائدہ
حظوظ ۔ ع ۔ جمع حظ کی ۔
حظ ۔ ع ۔ بہرہ مندی ۔ اور
صاحب دولت ہونا ۔
حفاظت ۔ ع ۔ نگہبانی ۔
پاسبانی ۔
حفد ۔ ع ۔ خدمت ۔ شتاب کرنا
حفر ۔ ع ۔ زمین کا کھودنا ۔
حفرہ ۔ گڑھا ۔ زمین ۔
کھدی ہوئی ۔
حفظ ۔ ع ۔ یاد کرنا ۔ یاد رکھنا
حفیظ ۔ ع ۔ نگہبان ۔ محافظ

حق ۔ ع ۔ راست ۔ درست
سزاوار واجب ۔ لائق
ایک نام خدا تعالیٰ کا ۔
حقا ۔ درست ۔ سچ ہے
قسم خدا کی ۔
حقارت ۔ ع ۔ نفرت کرنا حقیر
سمجھنا ۔ ذلیل جاننا ۔
حقانی ۔ ع ۔ خدائی ۔ وہ شخص
جو خدا کی محبت میں رہے ۔
حقانیت ۔ ع ۔ خدا کا ذکر
خداپن سچائی درستی ۔
حقایق ۔ ع ۔ جمع حقیقت کی
حق پرست ۔ ف ۔ سچا آدمی
جو تابع حق کے ہو ۔
حقدار ۔ ف ۔ جس کا حق ہو
وارث حصہ والا ۔
حقد ۔ دشمنی کینہ
بغض ۔
حقنہ ۔ ع ۔ بتی دوا کی جو
پہنچانی جگہ واسطے دفع
بیماری کے کیجاتی ہے ۔
حقوق ۔ ع ۔ جمع حق کی ۔
حقہ ۔ ع ۔ ڈبہ جس میں جواہرات
وغیرہ رکھتے ہیں
حقہ باز ۔ ف ۔ بازیگر ۔
مداری ۔ بھان متی ۔
حقیقت ۔ ع ۔ اصل ماہیت
کسی شے کی ذات ۔
حقیر ۔ ع ۔ ذلیل ۔ پنچ ۔

حقیقت ۔ ع ۔ حق ۔
حقداری ۔
حقیقی ۔ ع ۔ اصل ۔ جو
بناوٹ کا نہ ہو ۔
حک ۔ ع ۔ چھیلنا ۔ دور کرنا
کھرچنا کسی کو دوسری
چیز سے ۔
حکاک ۔ ع ۔ مہرکن نگینہ
ساز ۔ حک کرنیوالا ۔
حکام ۔ ع ۔ جمع حاکم کی ۔
حکایت ۔ ع ۔ بات کہانی ۔
حکم ۔ ع ۔ جمع حکمت کی ۔
حکم ۔ ع ۔ فرمان ۔ پروانہ ۔
فرمانہ ۔
حکما ۔ ع ۔ جمع حکیم کی ۔
حکمت ۔ ع ۔ دانائی ۔
عقلمندی ۔
حکمران ۔ ف ۔ حاکم
بادشاہ فرمانروا
حکمت الٰہی ۔ وہ علم جس
میں بیان الٰہیات کا ہو ۔
حکومت ۔ ع ۔ حکم کرنا
فرمانروائی ۔
حکمنامہ ۔ ف ۔ پروانہ حکمنامہ
حکہ ۔ ع ۔ کھجلی ۔ خارش
حکیم ۔ ع ۔ دانا ۔ اور سب
علوم کا جاننے والا ۔
حل ۔ ع ۔ کھولنا ۔ مشکل چیز
کو آسان کر دینا ۔

حل - ع - روا ہونا۔ احرام سے باہر نکلنا۔ حلال ہو جانا

حلاج - ع - دھنیا - روئی کا دُھننے والا -

حلاحل - ع - سردار - مہتر چودھری -

حلال - ع - روا - جائز درست - موافق شرع -

حلالخور - ف - ناکروب چوڑھا -

حلاوت - ع - شیرینی مٹھائی -

حلبی - ع - حلب کا اکثر آئینہ حلبی مشہور ہوتا ہے

حلبہ - ع - میتھی ایک قسم کی [illegible] مشہور ہے

حلت - ع - حلال ہونا۔ کشادگی مباح ہونا۔

حلتیت - ع - ہینگ انگوزہ

حلف - ع - قسم کھانا۔ سوگند -

حلق - ع - گلا - گلو - مونڈنا بالوں کا -

حلقہ - ع - گھیرا - احاطہ مجلس - . . . . . . . . .

حلقہ بگوش - ف - غلام فرمانبردار -

حلول - ع - ایک چیز میں دوسری چیز کا ایسی طرح پر گھس جانا - کہ تمیز نہو سکے

حلم - ع - کسی کو سزا دینے میں آہستگی کرنا بردباری

حلمہ - ع - پستان کا سر بھٹنی

حلو - ع - شیرین میٹھا -

حلوان - ع - بکری کا بچہ اصل اسکی حلان ہے

حلوائے بے دود - ف - میوے شیرین جو آفتاب کی گرمی سے پکتے ہیں اور دھواں آگ کا انکو نہیں پہونچتا - اسلئے یہ نام اسکا پڑگیا

حلہ - ع - جامہ - جبّہ پوشاک -

حلوائی - ع - شیرینی بیچنے والا -

حلی - ع - زیور چاندی یا سونیکا جمع حلیہ کی ہے

حلیم - ع - بردبار - غصّہ سہنے والا اور نام ایک قسم کے کھانیکا ہے -

حلیہ - ع - زیور - پیدائش آرائش -

حلیلہ - ع - عورت منکوحہ بی بی جورو -

حم - ع - سُسرا - سالا وغیرہ سسرال کا رشتہ دار

حمار - ع - گدھا - خر -

حمامہ - ع - مادہ کبوتر کبوتری

حمّی - ع - تپ - بخار تجاری -

حماقت - ع - بے عقلی بیوقوفی -

حمال - ع - بوجھ اٹھانیوالا

حمام - ع - نہانیکی جگہ -

حمام زنان - ف - وہ جگہ جہاں پر شور اور غل ہو -

حمام - ع - کبوتر - فاختہ قمری وغیرہ -

حمایت - ع - طرفداری - بچاؤ نگہبانی -

حمائد - ع - جمع حمیدہ کی - خوبیاں - اچھی خصلتیں

حمائل - ع - تلوار اور جو شئے بغل پر لٹکاتے ہیں اور قرآن شریف -

حمد - ع - تعریف -

حمر - ع - جمع حمار کی گدھے خر بہت سے -

حمرت - ع - سُرخی - لالی -

حمص - ع - نخود - چنا غلّہ مشہور ہے -

حمض - ع - گھاس جو تلخ اور شور مزہ ہو -

حمق - ع - بیوقوفی احمق پن

حمقا - ع - جمع احمق کی - بیوقوف آدمی -

حمل - ع - بوجھ - شکم میں عورت کے جو بچہ ہو -

حملہ - ع - حملہ کرنا - دھاوا

حموشہ - ع - ترشی - کھٹائی

حمول - ع - پارچہ دوا کا نتھرا ہوا جو دبر یا فرج میں رکھتے ہیں بتی دوا کی -

حمیت - ع - پرہیز کرنا - حفاظت ننگ -

حمید - ع - خوبی تعریف کی ہوئی شئے -

حمیم - ع - دوست - رشتہ دار بخار والا گرم -

حنا - ع - مہندی - جو ہاتھوں میں عورتیں لگاتی ہیں -

حنانہ - ع - نوحہ کرنے والی عورت -

حنجرہ - ع - نرخرہ گلے کا نل

حنطہ - ع - گندم - گیہوں

حنظل - ع - اندرائن کا پھل -

حنک - ع - تالو - کام

حوّا - ع - نام اول عورت کا جو آدم کی بی بی تھی -

حواجب - ع - جمع حاجب کی - ابرو - بھوں - دربان

حوادث - ع - جمع حادثہ کی مصیبتیں تکلیفات و گردشات زمانہ -

حواری - ع - دھوبی اور

سفینہ چمڑے والا اصحاب
حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے
حواس ۔ ع ۔ جمع حاسہ کی
وے دس ہیں پانچ ظاہری
اور پانچ باطنی ۔
حواس خمسہ ظاہری ۔ ع ۔
پانچ حس ظاہر کے لئے ۔
ذائقہ ۔ باصرہ ۔ شامہ ۔ لامسہ ۔ سامعہ
حواس خمسہ باطنی ۔ ع ۔
پانچ حس باطنی ۔ مشترک ۔
خیال ۔ متفرقہ واہمہ حافظہ
حواشی ۔ ع ۔ جمع حاشیہ کی
کنارے اور نوکر چاکر ۔
حواصل ۔ ع ۔ جمع حوصلہ کی
اور نام ایک جانور آبی کا
حوافر ۔ ع ۔ جمع حافر کی
گھوڑے یا گدھے کے سم
حوالات ۔ ع ۔ قید ۔ نظربندی
کی سپردگی میں قیدی
رکھنا ۔
حوالہ ۔ حوالت ۔ ع ۔ سپرد
کرنا ۔ سپردگی میں کوئی
چیز دیدینا
حوالی ۔ ع ۔ گرداگرد کسی چیز کا
حوالی شہر ۔ ف ۔ شہر کا
نواح یعنی شہر کے گرد
گرد کی زمین ۔
حوائج ۔ ع ۔ جمع حاجت
کی ۔ حاجتیں ۔

حوت ۔ ع ۔ مچھلی اور نام
بارھویں برج کا ۔
حوراء ۔ ع ۔ وہ عورت جو
سفید رنگ کی ہو اور آنکھیں
اسکے نہایت سیاہ ہوں
حور ۔ ع ۔ جمع ہے حوراء کی سفید
رنگ اور سیاہ آنکھ اور کالے
بال والیاں ۔
حوزہ ۔ ع ۔ کنارہ اور میان
مملکت کا ۔
حوصلہ ۔ ع ۔ پوٹا ۔ معدہ پرند
جانور کا جو حلق کے نیچے ہوتا ہے جس
دانہ جمع کر لیتا ہے ۔ اور مجازاً
مقدور ۔ ہمت ۔
حوض ۔ ع ۔ پانی کا چوبچہ
وہ جگہ جہاں پر پانی ہمیشہ
ٹھہرا رہے ۔
حول ۔ ع ۔ بازگشت قوت
توانائی ۔ سال ۔ برس ۔
حویلی ۔ ع ۔ اصل میں حوالی
تھا ۔ یہ فارسیوں کا تصرف
ہے وہ مکان جسکے چار
طرف دیوار ہو ۔
حی ۔ ع ۔ زندہ ۔ جیتا ہوا
قوم اور نام خدا تعالےٰ کا
حیا ۔ ع ۔ شرم اور ایمان
حیات ۔ ع ۔ زندگی جانداری
حیثیت ۔ ع ۔ وضع ۔ اسلوب
طور طریق ۔

حیدر ۔ ع ۔ شیر درندہ اور
لقب حضرت علی کرم اللہ
وجہہٗ کا ہے ۔
حیرہ ۔ ع ۔ گدی گردن کی
پیٹھ ۔ پشت گردن ۔
حیران ۔ ع ۔
بھونچکا ۔ ہکابکا ۔
حیرت ۔ ع ۔ تعجب
کے ایک ہی حال پر رہ جانا
بھونچکاپن ۔
حیز ۔ ع ۔ جگہ ۔ مکان ۔
اصطلاحی معنی یہ ہیں کہ
سطح باطنی جسم حاوی کی جو
مماس ہو سطح ظاہری جسم محوی کا
حیز ۔ ع ۔ مخنث ۔ نامرد ۔
حیص بیص ۔ ع ۔ لڑائی
دغدغا حیص کے معنی ہیں ۔
بیزار ہونا ۔ بیص سختی اور تنگی
حیض ۔ ع ۔ خون ۔ معتاد جو
عورتوں کو ہر مہینے میں آیا کرتا ہے
حیط ۔ ع ۔ احاطہ ۔ چاردیواری
حیف ۔ ع ۔ افسوس ستم ظلم
حیل ۔ ع ۔ جمع حیلہ کی ۔
حیلہ ۔ ع ۔ فریب ۔ بہانہ
حین ۔ ع ۔ وقت ہنگام
روز قیامت ۔
حین ۔ ع ۔ موت ۔ مرگ ۔
ہلاکت ۔
حیوان ۔ ع ۔ زندہ
جاندار ۔ جانور ۔
حیوانات ۔ ع ۔ جمع
حیوان کی ۔
حیوانی ۔ ع ۔ حیوان کا
جاندار کا ۔
حیہ ۔ ع ۔ سانپ مار ۔

## باب الخاء

خابور ۔ ع ۔ خنجر وہ کھونٹی جو
لکڑی میں ٹھونک کر لکڑی
کو چیرتے ہیں ۔
خاتم ۔ ع ۔ ختم کرنیوالا خاتم
انگشتری انگوٹھی نگینہ دار ختم
خاتمہ ۔ ع ۔ انجام ۔ آخری
کتاب کا آخر حصہ ۔
خاتون ۔ ع ۔ بی بی بیگم کی
مالک ۔
خاتون فلک خاتون یغما
ف ۔ سورج ۔
خاتون عرب ۔ ف ۔ کعبہ
خادع ۔ ع ۔ فریب دینے
والا ۔ فریبی ۔ مکار ۔
خادم ۔ ع ۔ خدمت کرنیوالا
خار ۔ ف ۔ کانٹا ۔ ببول
خارا ۔ ف ۔ سخت پتھر
خارا سنگ ۔ سخت ۔
خارپشت ۔ ف ۔ سیہی
ساہی جانور مشہور ہے

خارج - ع - باہر - الگ نکلا ہوا
خارش } ف - کھجلی -
خارشت }
خارق - ع - پھاڑ ڈالنے والا خلاف
عادت -
خارق عادت - ع - معجزے
انبیا کے اور کرامتیں
اولیا کی -
خاریدن - ف - کھجلانا -
خارش کرنا -
خازن - ع - جمع کرنے
والا - خزانچی -
خازنہ - ع - سالی جورو کی بہن
خاستن - ف - اٹھنا
کھڑا ہونا - چاہنا
خاسر - ع - زیانکار نقصان
اٹھانیوالا جسکو نقصان پہنچا ہو
خاشاک - ف - کوڑا کرکٹ -
خاشع - ع - عاجزی
اور فروتنی کرنے والا -
خاشی - ع - ڈرپوک
ڈرنے والا -
خاص - ع - مخصوص کچھ ذاتی
خاصدان - ف - پان
رکھنے کا برتن -
خاصان - ع - خاص لوگ
مخصوص لوگ -
خاصہ - ع - جو خاص ہو
کسی شئے کو -
خاصیت - ع - مجازاً کھانا امیروں کا
خاصرہ - ع - کمر - نشستگاہ -
خاصیت - ع - طبیعت - اثر
خاضع - ع - عاجزی اور فروتنی کرنیوالا
خاطر - ع - جو دل میں گذرے
دھیان دل -
خاطر جمع - ف - دل کی تسلی
خاطر نشان - ف - ایکے معنی
اور خاطر نشین ہیں یعنی جو دل میں
بات بیٹھ سکے یقین ہو سکے
خافق - ع - دھڑکتے والا جس
کا سر ہلتا ہے جیسا کہ
نیزہ یا درخت -
خاقان - ف - بادشاہ اول
ہیں بادشاہ چین کا
خطاب تھا - اب ہر بادشاہ
کو کہنے لگے ہیں -
خاک - ف - مٹی - راکھ
خاک بیز - ف - نیاریہ یعنی
وہ شخص جو بہ طمع زر
راکھ دھوتا ہے - اور جو
اپنے مطلب کے واسطے
بڑی مشکل کام کرتا ہے
باریک بین -
خاک تودہ - ف - مٹی کا
ڈھیر بناتے ہیں جس میں تیر
لگانیکی مشق کرتے ہیں -
خاکدان - ف - دینا
عالم - کوٹھڑی -
خاکزاد - ف - خاک دنیاوی
خاک کا بنا ہوا -
خاکسار - ف - غریب - مانند
خاک کے -
خاکستر - ف - راکھ - خاک
خاکروب - ف - چوڑھا -
خاکہ - ف - ڈھانچ مسودہ
تصویر کا -
خاکی - ف - خاک -
خاگ - ف - انڈا بیضہ -
مرغی کا -
خاگینہ } ف - انڈوں کا سالن
خاییہ ریز } مشہور کھانا ہے
خال - ف - تل - سیاہ نقطہ
جو بدن پر ہوتا ہے کالا اونٹ
خال - ع - ماموں - ماں کا
بھائی - تل -
خالد - ع - ہمیشہ رہنے والا
خالص - ع - جو کسی دوسری
سے ملا نہ ہو -
خالصہ - ع - خاصہ - اور جو
کسی سے ملا ہوا نہو اصطلاحی
معنی ملک یا زمین بادشاہی
جو کسی کی جاگیر نہ ہو -
خالق - ع - پیدا کرنے والا -
خالو - ف - ماں کے
بہن کا خصم -
خالہ - ع - ماں کی بہن
خالی - ف - جس میں کچھ
بھرا ہوا نہ ہو -
خام - ف - کچا خالص
شراب مقطر -
خام ریش - ف - بے
عقل مسخرہ -
خامس - ف - چپ -
خامل - ع - گمنام -
کمینہ - اول جلول -
خاموش - ف - چپ
چپکا ہوا -
خامہ - ف - قلم نیزہ لکھنے کا
خامی - ف - کچاپن کچ پن -
خان - ف - سابق میں
یہ لقب بادشاہان ترکستان
کا تھا - اب امیر رئیس
کو کہتے ہیں اور سرائے -
خاموشیدن - ف - چپکا ہونا
خانخانان - ف - مالک
سرائے دار وغیرہ سرائے -
خاندان - ف - گھرانا -
خانساماں - ف - مالک
سامان کھانے وغیرہ کا داروغہ
خانقاہ - ف - فقیروں
اور درویشوں کے رہنے کی جگہ
خانمان - ف - خان مخفف
خانہ کا اور مان اسباب
یعنی گھر کا اسباب -
خانوادہ - ف - خاندان -
خانہ - ف - گھر - مکان -

خانہ بدوش ۔ ف ۔ مسافر پریشان ۔ بے ٹھکانا آدمی جس جا جی چاہے رہے پڑے
خانہ جنگی ۔ ف ۔ لڑائی فساد دن گھر ۔
خانہ زاد ۔ ف ۔ جو گھر کا پیدا ہوا ہو ۔
خاور ۔ ف ۔ مشرق ۔
خاوند ۔ ف ۔ مالک صاحب خانہ ۔
خاوی ۔ ع ۔ خالی جس میں کچھ نہ ہو ۔
خائب ۔ ع ۔ ناامید ۔ محروم
خائض ۔ ع ۔ غور کرنے والا ۔ بڑا فکر کرنیوالا ۔
خائف ۔ ع ۔ ڈرپوک ترسان ۔ ڈرنے والا ۔
خائن ۔ ع ۔ امانت میں خیانت کرنے والا ۔
خایہ ۔ ف ۔ بیضہ مرغ کا ۔ انڈا آدمی کا اور حیوان کا
خائیدن ۔ ف ۔ چبانا ۔
خبث ۔ ع ۔ پلیدی ۔ میل ۔ ناخوش ہونا ۔ برائی
خبر ۔ ع ۔ سندیسا کسی کی بات
خبرت ۔ ع ۔ امتحان آزمائش ۔ جاننا ۔
خباز ۔ ع ۔ روٹی پکانیوالا نان بائی ۔

خبایا ۔ ع ۔ جمع خبیہ کی ۔ پوشیدگی ۔
خبردار ۔ ف ۔ واقف جاننے والا ۔
خبرگیر ۔ ف ۔ چوکیدار خبر لینے والا ۔
خبز ۔ ع ۔ روٹی ۔
خبط ۔ ع ۔ جنون کا ملجانا عقل میں جنون
خبیث ۔ ع ۔ پلید ناپاک ۔ ناخوش ۔
خبیر ۔ ع ۔ واقف ۔ جاننے والا ۔ دانا ۔
ختم ۔ ع ۔ پورا کرنا ۔ تمام کرنا ۔ مہر کرنا ۔
ختام ۔ ع ۔ دانت موم یا لاکھ کی لگاکر مہر کردینا
ختن ۔ ع ۔ داماد ۔
ختنہ ۔ ع ۔ سنت کرنا ۔
خجالت ۔ ع ۔ شرمندگی ۔ حیا
خجستہ ۔ ف ۔ مبارک ہمایون
خجل ۔ ع ۔ شرمندہ
خجلت ۔ ع ۔ شرمندہ ہونا اور شرمندگی ۔
خد ۔ ع ۔ چہرہ ۔ رخسارہ گال
خدا ۔ ف ۔ مالک ۔ صاحب خود آیندہ ۔
خداع ۔ ع ۔ فریب دینا
خدام ۔ ع ۔ جمع خادم

کی ۔ نوکر لوگ ۔
خداوند ۔ ف ۔ صاحب مالک
خدائی ۔ ف ۔ صاحبی ۔ خدا ہونا
خدایا ۔ ف ۔ اے خدا ۔ یا خدا ۔
خدایع ۔ ع ۔ جمع خدیعت کی ۔ مکر اور فریب ۔
خدایگان ۔ ف ۔ بادشاہ خداوند ۔
خدر ۔ ع ۔ سن ہو جانا پٹھون کا سست ہوجانا
خدر پردہ ۔
خدشہ ۔ ع ۔ شک شبہ خراش خلش ۔
خدع ۔ ع ۔ فریب دینا دغا کرنا ۔
خدم ۔ ع ۔ نوکر چاکر لوگ جمع خادم کی ہے
خدمت ۔ ع ۔ چاکری کرنا ۔ کام کرنا ۔ کام ۔
خدنگ ۔ ف ۔ تیر اور نام ایک درخت کا ہے جسکے تیر بنتے ہیں ۔
خدیعت ۔ ع ۔ نصیحت ۔ فریب ۔
خدیو ۔ ف ۔ خداوند ۔
خر ۔ ف ۔ گدھا ۔ کھوٹا کلان ۔ اور بڑا ۔
خراع ۔ ع ۔ پیٹ جانور کی ۔
خراب ۔ ع ۔ ویران ۔ ضائع

مست فقیر ۔ ویرانہ ۔
خرابات ۔ ف ۔ شراب خانہ قمار خانہ ۔
خرابہ ۔ ویرانہ ۔ اجڑا مکان
خراج ۔ ع ۔ محصول زمین کا
خراد ۔ ف ۔ اصل اس کی خراط ہے ۔ فارسیون نے خراد کرلیا ہے ۔
خرج ۔ ع ۔ باہر نکلنا ۔ خرچ ہونا
خرادی ۔ ف ۔ خراد کرنے والا کاریگر ۔
خراس ۔ ف ۔ آٹا پیسنے کی چکی جس کو بیل گھما کر آٹا پیستے ہیں ۔
خراش ۔ ف ۔ چھیلنا ۔
خراشیدن ۔ ف ۔ چھیلنا ۔
خراط ۔ ع ۔ لکڑی کو چرخ پہ چڑھا کر جو شخص صاف کرتا ہی
خراطت ۔ ع ۔ چرخ پر لکڑی چڑھا کر صاف کرنا ۔
خراطیم ۔ ع ۔ جمع خرطوم کی ہاتھی کی سونڈ ۔
خرافات ۔ ع ۔ بیہودہ باتیں جمع ہے خرافات کی ۔
خرافت ۔ ع ۔ کلام بیہودہ اور نام ہے ایک شخص کا جو عرب میں بڑا بیہودہ گو گذرا ہے
خرام ۔ ف ۔ نرم ۔ رفتار نازکی ۔ چال مٹک چال

خرامان - ف - مٹک چال، چلنے والا ناز کی چال چلتا ہوا
خرامیدن - ف - ناز سے چلنا اکڑ کر چلنا - مٹک کر چلنا -
خربزہ - ف - مشہور ترکاری ہے - معنی اس لفظ کے بڑا میوہ ہے -
خرج - ع - باہر نکلنا خرچ ہونا -
خرچنگ - ف - کیکڑا مشہور جانور آبی ہے -
خرچہ - ف - ناگہت ہرتہ - خرچ -
خرچ - ف - زر جو ہاتھ سے نکلے یا دے آمدنی کی ضد
خرچی - ف - قیمت جماع کی - صحبت کا مول -
خرچین - ف - کاٹھی کا تھیلا - جا بجا سے پھٹا ہوا تھیلا
خرخشہ - ف - بے موقع رولا کرنا جھگڑا کرنا - غوغا کرنا
خرد - ف - چھوٹا ریزہ
خرد - ف - عقل - دور اندیشی -
خردمند - ف - عقلمند دانا
خرداد - ف - اساڑھ کا مہینہ اور چھٹا دن ہر ماہ شمسی کا -
خردل - ع - رائی مشہور تخم ہے -

خردہ بینی - ف - عیب نکالنا برائی نکالنا - باریکی دیکھنا -
خرز - ع - موزہ کا سینا دوزنا مشک یا موزے کا سینا -
خرزہرہ - ف - کنیر کا درخت مشہور ہے دو قسم کا ہے سفید اور سرخ - سفید اور سرخ رنگ کا -
خرس - ف - ریچھ بھالو مشہور درندہ ہے -
خرسندہ - ف - خوش -
خرسنگ - ف - بڑا پتھر کیونکہ خر کے معنی کلان اور سنگ پتھر -
خرسندی - ف - خوشی -
خرشید - ف - آفتاب روشن
خرطوم - ع - ہاتھی کی سونڈ اور ٹھوڑی - ناک -
خرف - ع - کم عقل آدمی بیہودہ گو -
خرق - ع - پھاڑنا -
خرق عادت - ع - کرامت معجزہ جو خلاف عادت ہو
خرقہ - ع - پرانا جامہ چیتھڑا فقیروں کا لباس -
خرک - ف - چھوٹا گدھا - انگور خام - انگور خام -
خرکس - ف - احمق آدمی بیوقوف آدمی -

خرگاہ - ف - خوشی کی جگہ خیمہ بڑا خیمہ -
خرگوش - ف - سسا -
خرم - ف - خوش - شاد -
خرما - ف - چھوہارہ مشہور میوہ ہے -
خرمست - ف - مگن جو بیوقوفی سے کہنا نہ مانے -
خرمن - ف - کھلیان تودہ غلہ کا جس سے ابھی تک بھس الگ نہ کیا ہو -
خرمہرہ - ف - کوڑی جو ہندوستان میں بطور زر کے رائج ہے
خرمی - ف - خوشی -
خروار - ف - تودہ بوجھ جس کو خر اٹھا سکے -
خروج - ع - باہر نکلنا - باغی ہونا کسی حکم سے منحرف ہونا
خروس - ع - مرغ گھر کا پلا ہوا -
خروش - ف - غل شور
خروشیدن - ف - شور کرنا غل کرنا -
خروف - ع - بکری کا بچہ - برہ -
خریدار - ف - خریدنے والا - مول لینے والا -
خریدن - ف - مول لینا -
خریدہ - ع - لڑکی نابالغ

عورت شرمگین - دوشیزہ ناشگفتہ -
خریطہ - ع - تھیلی - لفافہ امیروں کے خط کا -
خریف - ع - موسم خریف جس میں جوار مکئی وغیرہ ہوتی ہے یعنی ساونی -
خز - ع - ریشمی کپڑا جامہ ریشمی -
خزان - ع - پت جھڑ باد جس کے چلنے سے پتے درختوں کے جھڑ جاتے ہیں
خزانچی - ف - خزانہ رکھنے والا فوطہ دار روکڑیا -
خزانہ - ع - گودام نقد کا جہاں پر روپیہ نقد رہتا ہو -
خزائن - ع - جمع خزانہ کی
خزعبل - ع - بیہودہ بات جس سے ہنسی آوے -
خزعبیل - ناحق اور باطل - خزعبیلات جمع -
خزف - ع - ٹھیکری سفال
خزیدن - ف - گھسنا چھپنا -
خزینہ - ع - خزانہ گودام روکڑ کا جہاں روپیہ ہو -
خس - ف - کوڑا تنکا گھاس کمینہ آدمی بخیل آدمی -
خسارت - ع - نقصان - زیان -
خساست - ع - نالائقی

زبون ہونا۔ بخل۔ کنجوسی۔
خسائیدن۔ ف۔ بھگا کر زرکرنا
داڑھی کا دانتوں میں دباتا۔
خسانیدن۔ ف۔ داڑھی کا
دانتوں میں دبانا۔
خسپیدن۔ ف۔ سونا۔ نیند کرنا
خستہ۔ ف۔ گھائل زخمی
گٹھلی خرما آلوچہ وغیرہ کی۔
خستگی۔ ف۔ زخمی پن۔ دلگیری
رنج کی برداشت۔
خستن۔ ف۔ زخمی ہونا
اور زخمی کرنا۔
خستو۔ ف۔ دانہ میوہ
کا جیسے دانہ خرما دانہ پستہ وغیرہ
وغیرہ بولتے ہیں۔
خستوانہ۔ ف۔ فقیروں کا
خرقہ جو کئی طرح کے
ٹکڑوں کا بنا ہوا ہو۔
خسر۔ ف۔ سسرا۔ جورو کا باپ
خسران۔ ع۔ ٹوٹا۔ نقصان
خسرپورہ۔ ف۔ سالا۔
خسرو۔ ف۔ بادشاہ عالی دل
ہر ایک بادشاہ صاحب شوکت
اور نام ایک بادشاہ کا۔
خسروانہ۔ ف۔ بادشاہانہ
شاہانہ۔
خسف۔ ع۔ زمین دھس جانا
اور چاند کا گھٹنا۔
خسوف۔ ف۔ زمین میں

دھنس جانا اور چاند کا گھٹنا
خسیدن۔ ف۔ چبانا۔ دانتوں
سے چبا کر نرم کرنا۔
خسیر۔ ع۔ زیان کار۔ جو
شخص نقصان اٹھاوے۔
خسیس۔ ع۔ بخیل زبون
نالائق۔
خش۔ ف۔ ساس۔ خوش
دامن اور نیز دوڑنا۔
خشب۔ ع۔ لکڑی جمع بالین
خشت۔ ف۔ اینٹ۔ اور
چھوٹا سا نیزہ۔
خشخاش۔ ف۔ مشہور
دانہ ہے جو افیم کے ڈوڈوں
سے نکلتا ہے۔
خشک۔ ف۔ سوکھا ہوا۔
خشکار۔ ف۔ بن چھنا
ہوا آٹا اور خاگینہ۔
خشکہ۔ ف۔ چاول ابلے
ہوئے۔
خشکی۔ ف۔ سوکھا پن
تری نہ ہونا۔
خشم۔ ف۔ غصہ۔ خفگی۔
خشمگین۔ ف۔ غصہ ور
جو شخص غصہ میں ہو۔
خشمناک۔ ف۔ غصہ کا
بھرا ہوا غصہ ور۔
خشن۔ ع۔ سخت۔
خوشنود۔ ف۔ خوش مسرور

خوشنودی۔ ف۔ خوشی۔
خشو۔ ف۔ ساس۔ خوشدامن
خشوع۔ ع۔ عاجزی فروتنی
گڑگڑانا۔ خوف۔
خشونت۔ ع۔ سختی۔ کھردرا
پن۔ درشتی۔
خشی۔ ع۔ خوف۔
خشیج۔ ف۔ عنصر۔ ضد
مخالف۔
خصاف۔ ع۔ موچی چمار
خصال۔ ع۔ جمع خصلت
کی خو عادت۔
خصائص۔ ع۔ جمع خصیصہ
کی سبھاؤ۔ خصلت خاصیت
خصائل۔ ع۔ جمع خصلت کی
خصلت۔ ع۔ خو۔ عادت
سبھاؤ۔ خصلت خاصیت
خصم۔ ع۔ دشمن۔ مالک اور
صاحب جھگڑا کرنے والا
خصمی۔ ع۔ دشمنی مالکیت
خصوص۔ ع۔ خاص ہونا
خصوصیت۔
خصوصیت۔ ع۔ خاص ہونا
خصوصیات۔ ع۔ جمع۔
خصوصیت کی۔
خصوم۔ ع۔ جھگڑالو۔ دشمن
خصومۃ۔ ع۔ دشمنی کرنا
جھگڑا کرنا۔
خصومات جمع خصومت کی

خصومت۔ ع۔ دشمنی
جھگڑا کینہ۔
خصی۔ ع۔ جس جانور کے
خصیے نکال ڈالیں۔ نامرد
خصیہ۔ ع۔ بیضہ۔ انڈا۔
خصیتان۔ ع۔ دو انڈے
دو بیضے۔
خصیم۔ ع۔ خصومت کرنیوالا
خضاب۔ ع۔ رنگ اور
مجازاً وسمہ وحنا کا رنگ۔
خضب۔ ع۔ رنگ کرنا۔ رنگنا
خضر۔ ع۔ نام ہے ایک
پیغمبر یا ایک ولی کا جو گمراہوں
کو راہ بتاتے ہیں۔
خضر۔ ع۔ شاخ سبز
ہری ٹہنی۔
خضرا۔ ع۔ سبز ہرا۔ تازہ۔
خضرت۔ ع۔ سبزی۔ ہریالی
نباتات کی اور انسان میں
گندم گونی۔
خضریات۔ ع۔ ترکاریاں
سبزیاں۔
خضوع۔ ع۔ عاجزی کرنا
گڑگڑانا۔
خضیت۔ ع۔ رنگین و منقش
خط۔ ع۔ لکیر۔ جس میں صرف
طول ہو عرض اور عمق نہ ہو
خطاب۔ ع۔ نام یا
مدح یا لقب۔

خطِ استوا - ع - وہ خط جو بیچوں
بیچ زمین کے فرض کیا گیا ہے
خطایا - ع - جمع خطیہ کی گناہ
اور خطائیں -
خطب - ع - جمع خطبہ کی
دیباچے کتاب کے اور وہ کلام
کہ جس سے خطاب کریں اور
حمد و ثنا اُس میں ہو -
خطب - ع - کام دشوار ہونا
خطابہ - ع - خطبہ پڑھنا خطبہ
خِطبہ - ع - منگنی کرنا نکاح
کرنے کی خواہش کسی عورت کرنا
خطر - ع - ڈر اور جاہ اور
عظمت اور بندگی اور آفت
اور دشواری -
خطرہ - ع - جو دل میں
اندیشہ ڈالے آفت -
خطوات - ع - جمع ہے
خطوہ کی - قدم اور فاصلہ درمیان
دونوں پیر دل کے جو ہر
وقت رفتار کے واقع ہو
خطوہ - ع - قدم - ڈگ
خطہ - ع - شہر کلاں زمین
محدود گھرا ہوا قطعہ زمین کا
خطیب - ع - خطبہ پڑھنے والا
لوگوں کو مخاطب کر کے
بولنے والا -
خطیر - ع - بزرگ بڑا کلاں
خف - ع - موزہ -

خَفا - ف - ناراض غصے والا
خِفا - ف - پوشیدگی پنہانی
خفاچہ - ف - ایک گروہ ہے
عرب میں جو راہزن اور
چور ہیں -
خفاش - ع - چمگادڑ - شپرہ
خفایا - ع - جمع خفیہ کی
پوشیدگیاں -
خفت - ع - سبکی - ہلکاپن -
خفتان - ف - ایک قسم کا
جامہ ہے کرتے کے مانند ہوتا ہے
لڑائی کے روز پہنتے ہیں اور دن
بھی لوگ پہنتے ہیں -
خفتن - ف - سونا - نیند کرنا
خفر - ع - شرم اور شرمگیں
ہونا - اور شرمگیں ہونا -
خفیر - ع - بدرقہ نگاہبان
سپاہی گارد کے
خفقان - ع - دل کا دھڑکنا
دھڑکنا دل کا -
خفگی - ف - ناراضگی - خفا ہونا
خفہ - ف - ناراض -
خفی - ع - پوشیدہ چھپا ہوا
خفیات - ع - جمع خفیہ
کی پوشیدگیاں -
خفیدن - ف - خفا ہونا -
چھینک لینا -
خفیف - ع - ہلکا -
خفیہ - ع - پنہانی پوشیدگی

چھپا ہوا -
خَل - ع - سرکہ - خِل - دوست
خلا - ع - پائخانہ - اور
خالی جگہ -
خلاب - ع - کیچڑ راہ میں
جو کیچڑ ہوتی ہے -
خلاص - ع - چھٹکارہ مخلصی
خلاصہ - ع - اصل پاک صاف
خلاف - ع - درخت بید کا
بر عکس مخالف -
خلافت - ع - جانشینی
کسی کی جگہ پر بیٹھنا -
خلاق - ع - بہت پیدا
کرنے والا -
خلال - ع - درمیان فاصلہ
درمیان دو چیز کے دانت
کریدنے کا تنکا -
خلالہ - ع - ایک تنکا دانت
کریدنے کا -
خلان - ع - دوستاں
یاران - جمع ہے خلیل کی -
خلانیدن - ف - چبھانا -
خلاف - ف - جمع ہے خلیفہ کی
خلائق - ع - جمع سب ہے
خلق کی -
خلت - ع - دوستی محبت
خلج - ع - باہر کھینچنا - چھینا -
خلجان - ع - چبھنا تردد
اور فکر اور وسواس

بھوں سے اشارہ کرنا -
خلخال - ع - پازیب
گوجری -
خلد - ع - جنت بہشت - دائم
اور ہمیشگی -
خلش - ع - زخم کرنا اور
جہاں پر زخم ہو وہاں تک کوئی
چیز کا چبھانا دل میں جو
تکلیف پہنچتی ہے جھگڑا
خلص - ع - خالص بے کھوٹ
خلط - ع - ملی ہوئے اور اخلاط
اربع سے ایک خلط یعنی خون
یا صفرا یا بلغم یا سودا
خلع - ع - کسی جگہ سے نکلنا
کپڑا یا موزہ نکالنا - بدن سے
طلاق لینا عورت کا عوض
بخشنے مہر کے یا مال دیکر -
خلعت - ع - لباس یا پوشاک
جو امیر یا بادشاہ کی طرف
سے دیا جاوے -
خلف - ع - بیٹا یا جانشین
خلفا - ع - جمع ہے خلیفہ کی
خلق - ع - عادت - خو سبھاؤ
خلق - ع - دنیا کے لوگ
مخلوق - پیدا کیا ہوا -
خلقت - ع - پیدائش
پیدا کرنا -
خلل - ع - کشادگی - رخنہ - تباہی
کام کی ہونی - فتور پڑنا -

خلو - ع - خالی ہونا -
خلوت - ع - تنہائی - اور
خالی ہونا مکان کا -
خلوت صحیح - ع - تنہا ہونا
خاوند جورو کا واسطے ہم بستر
ہونے کے ایسے مقام میں
جہاں پر کوئی اور انسان نہ ہو
خلود - ع - ہمیشہ پن
اور ہمیشگی -
خلوص - ع - سادہ اور
پاک ہونا - مجازاً دوستی خالص
خلی - ع - بے فکر - خالی کام
و بار سے بے ذکر -
خلیج - ع - ایک شاخ دریا کی
جو تین طرف خشکی سے محیط
اور ایک طرف سمندر سے ملی ہو
خلیط - ف - تھیلا -
غلیدن - ف - چبھنا نیچے
جانا زخم کرنا گھائل کرنا
خلیفہ - ف - جانشین ولی
عہد - کسی جگہ پر بعد اسکی
وفات کے مقرر ہونے والا
خلیق - ع - صاحب خلق اچھے
سبھاؤ کا آدمی -
خلیل - ع - دوست صادق
سچا -
خم - ع - کجی - ٹیڑھائی -
خم - ع - مٹکا - شراب کا
پیپہ - شراب وغیرہ کا -

خمار - ع - نشہ شراب وغیرہ
کا - اور خمار اوڑھنی عورتوں کی
خماسی - ع - وہ کلمہ جسمیں پانچ
حرف ہوں پانچ حرف والا
خمان - ع - کمان خم ہونا -
اور وہ چیز خم شدہ -
خمانیدن - ف - کسی کی -
حرکات و سکنات کی نقل
کرنا - بطور تمسخر کے -
خمخانہ - ف - شراب خانہ
خمر - ع - ف - شراب برانڈی
خمس - ع - پانچ یعنی (۵)
خمس - ع - پانچواں حصہ یعنی (۱/۵)
خمسون - ع - پچاس
یعنی (۵۰)
خمسہ - ع - پانچ (۵) - صد
خم وخم - ف - اترانا نازو
ادا معشوق کی -
خموش - ف - چپ چاپ
مخفف خاموش کا ہے -
خموشیدن - ف - چپ رہنا
چپ ہو جانا -
خمول - ع - گمنام ہونا
گمنامی -
خمیازہ - ف - انگڑائی
خمیدن - ف - ٹیڑھا ہونا
خم کھانا - کبڑا ہونا -
خمیدہ - کبڑا - ٹیڑھا -
خمیر - ع - خمیر آٹا سڑا ہوا جو
روٹی کو پھولا دیتا ہے

خمیس - ع - جمعرات کا دن
خنبیدن - ف - تال بجانا
تال دینا -
خنادق - ع - جمع خندق کی
کھائیاں -
خنازیر - ع - جمع خنزیر کی
سور خوک -
خناس - ع - دیو شیطان
جو دل میں وسوسہ ڈالے
خناق - ع - بیماری حلق
کی مشہور ہے -
خنثیٰ - ع - جو نہ عورت ہو نہ مرد
خنجر - ف - مشہور ہتیار ہے اور
بعض شمشیر کے بھی آتا ہے
خندان - ف - ہنسوڑ ہنسی
کرتا ہوا - ہنستا ہوا -
خندانیدن - ف - ہنسانا
خندق - ع - کھائی جو شہر کے
چار طرف بناتے ہیں -
خندہ - ف - ہنسی -
خندیدن - ف - ہنسنا -
قہقہہ کرنا -
خنزیر - ف - سوّر -
خنصر - ع - تیسری انگلی جس
کو چھنگلی کہتے ہیں -
خنک - ف - سرد - ٹھنڈا
اور خوش -
خنگ - ف - گونہ - رادیہ
عاشق زار - بیہودہ اور خنگ

بد ذات بدنفس اور خنگ سپید
سپ جسکے بال سپید ہوں -
خنگا - ف - خوشا خوشخبری
خنو - ف - بدزبان - بیہودہ
گفتگو میں بد سلیقہ - پوچ -
خنیا - ف - راگ - ساز -
خنیاگر - ف - گویا - مطرب ڈوم
خنگا - ف - موٹا تازا - کٹا -
خو - ف - عادت - سبھاؤ
خواب - ف - نیند اور نیند
میں جو دکھائی دے -
خوابیدن - ف - سونا
نیند کرنا -
خوابانیدن - ف - سلانا
خواجہ - ف - صاحب خانہ
مالک گھر کا سردار - پیر مالدار
حاکم صاحب جمعیت - دل
[illegible] - وہ خدمتگار جس
کا آلہ تناسل کاٹ ڈالا جائے
خواجہ تاش - ف - ایک
مالک کے غلام ایک آقا کے نوکر
خداوند صاحب خانہ -
خواجہ سرا - ف - وہ غلام
جو نامرد ہو اور کام زنانے
گھر کا کرتا ہو -
خواجہ فلک - ف - آفتاب
بعضے جگہ اس سے مراد
مشتری ہوتی ہے -
خوار - ف - کھانے والا -

مثلاً شراب خوار۔ کباب خوارہ
وغیرہ ذلیل اور بے
اعتبار آدمی ۔
خوارج ۔ ع ۔ جمع ہے خارج
کی اور خارجی کی بھی یہ وہ
لوگ ہیں جو مخالف رافضیوں
کے ہیں ۔
خوارزم ۔ ع ۔ نام مشہور
شہر کا ۔
خوارق ۔ ع ۔ جمع خارق کی
خلاف عادت جو بات ہو
کرامت ۔ معجزہ ۔ وغیرہ
خواری ۔ ف ۔ ذلت ۔
بے اعتباری ۔ رسوائی
خواستگاری ۔ ف ۔ خواہش
چاہنا ۔ تمنا ۔
خواستار ۔ ف ۔ مانگنے والا
خواہش کرنیوالا طلب کرنیوالا
خواستن ۔ ف ۔ چاہنا
خواہش کرنا ۔
خواستہ ۔ ف ۔ زر مال ۔
سامان جمعیت ملک حسب ۔
خواہش لگی ہوئی جو ہو ۔
خواص ۔ ع ۔ جمع خاص کی
خواصی ۔ ع ۔ خدمتگاری ہر
وقت کی حاضر باشی بطور
خواصوں کے ۔
خواطر ۔ ع ۔ جمع خاطر کی
طبیعتیں ۔ دل ۔

خوان ۔ ف ۔ دسترخوان ۔
کٹھرا بڑا کھانے کا جو لکڑی
کا بنا ہوا ہو ۔
خوانچہ ۔ ف ۔ چھوٹا خوان ۔
خواندگی ۔ ف ۔ پڑھائی پڑھنا
خواندن ۔ ف ۔ پڑھنا ۔
خواندہ ۔ ف ۔ بلایا ہوا
پڑھا ہوا ۔
خوانسالا ۔ ف ۔ بکاول
باورچی ۔ خانساماں ۔
خانسامان ۔ ف جو شخص
کھانے کھلانے کا سامان رکھے ۔
خوان یغما ۔ ف ۔ خوان لوٹ کا
یعنی ۔ عام لنگر ۔ برت ۔
خواہ ۔ ف ۔ چاہ مانگ ۔
خواہش ۔ ف ۔ تمنا ۔ آرزو
مال اسباب ۔
خوب ۔ ف ۔ اچھا ۔ بہتر
نیک ۔ مضبوط ۔
خوباں ۔ ف ۔ معشوق بہری
جمع ۔ گروہ معشوقوں کا ۔
خوبانی ۔ ف ۔ سند آلو خشک
جسکی گٹھلی کا بادام ہوتا ہے
خوجہ ۔ ف ۔ مخفف خواجہ کا
ہے خواجہ سرا نامرد ۔ غلام
خوخ ۔ ع ۔ شفتالو ۔ آڑو ۔
خود ۔ ف ۔ تاج ۔ ٹوپی لوہے کی
خود ۔ ف ۔ آپ ۔
خودکاشت ۔ جو شخص خود

ہی مالک زمین کا ہو اور آپ
ہی اُسکو بووے ۔
خودبخود ۔ ف ۔ آپ ہی آپ
خور ۔ ف ۔ کھاؤ ۔ امر ہے خوردن
سے ہے ۔
خوراک ۔ ف ۔ خورش کھانا
خورانیدن ۔ ف ۔ کھلانا
کھلوانا ۔
خورجین ۔ ف ۔ چمڑے
کا تھیلا ۔
خورد ۔ ف ۔ کھایا ریزہ
ریزہ کردیا ۔ سزاوار لائق
خوردن ۔ ف ۔ کھانا کھانا
خوردنی ۔ ف ۔ خورش
کھانا ۔ طعام لائق کھانے
خوردی ۔ ف ۔ چھوٹا
پن ۔ چھوٹائی ۔
خورسند ۔ ف ۔ خوش ۔ راضی
خورش ۔ طعام ۔ خوراک
خورم ۔ ف ۔ خوشی راضی شاد
خورہ ۔ ف ۔ کوڑھ کی
بیماری ۔ جذام ۔
خوش ۔ ف ۔ راضی ۔ چنگا
خوشا ۔ ف ۔ مبارکبادی
خوش باشند ۔ طوبیٰ ۔
خوشامد ۔ ف ۔ ایسی باتیں
جو مخاطب کو خوش آویں ۔
خوشدامن ۔ ف ۔ ساس
جورو کی ماں ۔

خوشنود ۔ ف ۔ راضی خوش
رضامند ۔
خوشہ ۔ ف ۔ گچھا ۔ بالی اناج
کی ۔ بھٹا ۔
خوشی ۔ ف ۔ شادی سرور
خوشیدن ۔ ف ۔ سوکھنا
خشک ہونا ۔
خوض ۔ ف ۔ فکر کرنا سوچنا
خوف ۔ ف ۔ ڈرنا ۔ ڈر ۔
خوفناک ۔ ف ۔ ڈرپوک
ڈر کا بھرا ہوا ۔
خوک ۔ ف ۔ سور مشہور حیوان
ہے ۔
خوگیر ۔ ف ۔ عادی جسکو کسی
بات کی خو پڑی ہوئی ہو ۔
خول ۔ ع ۔ چھلکا ۔ اوپر
کا غلاف ۔
خونریز ۔ ف ۔ خونی خون ڈالنے والا
خون ۔ ف ۔ لوہو ۔
خونی ۔ ف ۔ جو شخص کسیکو
قتل کر ڈالے ۔
خونین ۔ ف ۔ خون سے
لتھڑا ہوا خونین ۔
خوے ۔ ف ۔ پسینا حیوان
کا ۔ عرق بدن کا ۔
خوید ۔ ف ۔ درخت گندم یا
جو کا جو سبز ہو ۔
خویش ۔ ف ۔ آپ ۔ اپنا
بل ۔ قلبہ ۔

خویشاں ۔ ف ۔ اپنے
رشتہ دار اپنے ۔
خویشاوند ۔ ف ۔ اپنے لوگ
خویشتن ۔ ف ۔ آپ ۔
خویشی ۔ ف ۔ اپنا پن
قرابت ۔
خویدن ۔ ف ۔ خو پکڑنا
خہے ۔ ف ۔ کلمہ تحسین کا
مرکب خہ اور وہ سے یعنی
مرحبا بارک اللہ ۔ آفرین
خہ ۔ ف ۔ خوش ۔ خوشا کلمہ
تحسین کا ہے ۔
خی ۔ ف ۔ پکھال پانی
کی جو سقوں کے پاس ہوتی ہے
خیابان ۔ ف ۔ چمن ۔ کیاری
خیار ۔ ع ۔ ایک قسم کی
ترکاری جس کو کچا اور پکا
کھاتے ہیں ۔ کھیرا ۔
خیاشیم ۔ ع ۔ پردے ناک
کے جمع ہے خیشوم کی ۔
خیاط ۔ ع ۔ سوئی اور سوزن
خیاط ۔ ع ۔ درزی ۔
خیاطت ۔ ع ۔ کپڑا سینا
درزی کا کام کرنا ۔
خیال ۔ ع ۔ ایک صورت
جو بیداری میں تصور کرتے
یا خواب میں دیکھے ۔
خیالات ۔ ع ۔ جمع خیال کی
خیام ۔ ع ۔ جمع خیمے کی

زیرے ۔ تنبو ۔
خیانت ۔ ع ۔ دغل ۔ ناراستی
امانت میں چوری کرنا ۔
خیبت ۔ ع ۔ ناامیدی ہراس
بے آس ہونا ۔
خیر ۔ ع ۔ نیکی ۔ بھلائی ۔
خیرات ۔ ع ۔ جمع خیر کی ۔
خیرباد ۔ ف ۔ یہ کلمہ بروقت
رخصت کے کہتے ہیں مجازاً بمعنی
رخصت سفر کے بولا جاتا ہے
خیر خواہ ۔ ف ۔ بھلائی
چاہنے والا ۔
خیرگی ۔ ف ۔ حیرت ۔ بے
حیائی سرکشی ۔ دلیری
شوخی تعجب ۔
خیریت ۔ ف ۔ نیکی بھلائی
خیر و عافیت ۔ کسل ۔
خیرہ رائے ۔ ف ۔ سست
رائے پریشان فکر ۔
خیرہ ۔ ف ۔ آنکھوں کے
سامنے جو غبار ہو جائے
شوخ چشم بےشرم ۔ بیہودہ
بےحیا ۔ سرکش ۔ شجاع ۔ دلیر
حیران ۔ سرگشتہ ۔
خیز ۔ ف ۔ اُٹھ
خیزیدن ۔ ف ۔ آہستہ
کسی جگہ داخل ہونا اُٹھنا
کھڑا ہونا ۔
خیسیدن ۔ ف ۔ بھگونا بھیگنا

خیسانیدن ۔ ف ۔ تر کرنا
بھگونا ۔
خیشوم ۔ ع ۔ ناک کے
نتھنوں کی ہڈی ۔
خیط ۔ ع ۔ دھاگا ۔ ڈورا
سوت ۔
خیل ۔ ع ۔ سوار اور گروہ
آدمیوں کا گھوڑوں کا ۔
خیم ۔ ع ۔ جمع خیمہ کی عادتیں
نیک خوئیں ۔ یا بدخوئیں
خیمہ ۔ ع ۔ خو طبیعت عادت
خیو ۔ ف ۔ تھوک ۔
منھ کا پانی ۔
خیون ۔ ف ۔ گروہ ۔ افواج
گھوڑسے ۔
خیول ۔ ع ۔ گھوڑے
اور سواران ۔
خیلے ۔ ف ۔ بہت زیادہ

## باب الدال

داء ۔ ع ۔ مرض ۔ بیماری
داب ۔ ع ۔ طریقہ ۔ ڈھنگ
خو ۔ خصلت ۔
دابہ ۔ ع ۔ رینگنے والا زمین
پر چلنے والا ۔ چوپایہ وغیرہ جن
پر سوار ہوتے ہیں یا لنگوٹے ہیں
دابشلیم ۔ ف و ع ۔ نام ہے راجہ
ہند کا جو بہت بڑا راجہ

اور عادل تھا ۔
داج ۔ ع ۔ تاریک اور
تاریکی اور بہت تاریک
داجن ۔ ع ۔ پوشیدہ کرنے
والا ابر ۔ گھٹا ۔ گھنگھور
داخل ۔ ع ۔ اندر آنے
والا اندرونی ۔
داخلہ ۔ ع ۔ اندر آنے والی
اندرونی عورت ۔
داد ۔ ف ۔ انصاف ۔ عدل
عطا بخشش ۔
دادار ۔ ف ۔ حاکم ۔ عادل
منصف مرکب ہے داد اور
آر سے جو کلمہ نسبت کا ہے
دادر ۔ ف ۔ برادر بھائی
دوست ۔
دادک ۔ ف ۔ مخفف داد
بیگ کا ہے بوڑھا غلام
دادگر ۔ ف ۔ منصف ۔
ددا ۔ ف ۔ بوڑھی باندی
جو مدت سے اس گھر کی کنیز ہو
دادن ۔ ف ۔ دینا ۔
دادنی ۔ ف ۔ قرض ۔
دار ۔ ع ۔ گھر ۔ خانہ ۔
دار ۔ ف ۔ سول ۔
دارا ۔ ف ۔ نام بادشاہ
فارس کا جس سے سکندر
لڑا تھا ۔ بادشاہ خدا تعالیٰ
یعنی دارندہ ۔ دولتمند ۔

دارائی۔ ف۔ حکومت بادشاہت
خدائی۔ ایک قسم کا ریشمی کپڑا
مشہور ہے۔
داربست۔ ف۔ لکڑی اور
تختوں کی پاڑ جن پر راج و
مزدور بیٹھکر کام عمارت کا
کیا کرتے ہیں اور انگور یا کسی
اور بیل کا ٹھاٹھر۔
دارالآخرۃ۔ ع۔ قیامت۔
دارالامان۔ ع۔ امن کا
مکان جہاں پر لڑائی اور
فساد نہ ہو۔
دارالامارت۔ ع۔ دارالسلطنت
گورنمنٹ کا صدر مقام۔
دارالبوار۔ ع۔ گھر ہلاکت
کا یعنی دوزخ۔
دارالحرب۔ ع۔ وہ جگہ جہاں پر
خدا کی عبادت کرنے کی
ممانعت کیجا دے ملک کفار
دارالسلام۔ ع۔ گھر سلامتی
کا۔ نام بہشت۔
دارالخلافت۔ ع۔ مساجد حاکم
دارالسلطنت۔ بادشاہ
کے رہنے کا شہر
دارالسلطنت۔ ع۔ گورنمنٹ
کا صدر مقام بادشاہ کے
رہنے کی جگہ۔
دارالشفا۔ ع۔ اسپتال
جہاں بیماروں کا علاج ہوتا

ہے۔ دواخانہ۔
دارالصفا۔ ع۔ خانہ کعبہ۔
دارالضرب۔ ع۔ جس جگہ
پیسے یا روپیے یا اشرفی پر سکہ
لگاتے ہیں۔ ہندی ٹکسال
دارالفنا۔ ع۔ دنیا۔ زمین
دارالعدالت۔ ع۔ کچہری
دارالعیار۔ ع۔ وہ مکان
جہاں پر کھوٹا اور کھرا زر
پرکھا جاوے۔
دارالقضا۔ ع۔ کچہری جج کی۔
دارالقرار۔ ع۔ بہشت جنت
دارالملک۔ ع۔ حکومت کا
صدر مقام جیسے لندن
ہے۔ یعنے جہاں پر
بادشاہ رہتا ہے۔
دارچینی۔ ف۔ دال چینی
دارچینی۔
دارالنعیم۔ ع۔ نازونعمت
کا گھر مراد بہشت۔
دارع۔ ع۔ زرہ پہنے ہوئے
زرہ پوش۔
دارفلفل۔ ع۔ پیلین۔
مشہور دوا ہے۔
داروغہ۔ ف۔ افسر
سپاہیوں کا محافظ۔
دارو۔ ف۔ دوا۔
داروگیر۔ ف۔ مراد حکومت
ریاست اور لڑائی۔ جنگ۔

دارششدر۔ ف۔ دنیا۔
دارمدار۔ ف۔ ٹھہراؤ۔ اقرار۔
دارین۔ ف۔ دنیا اور دین
دونوں جہان دنیا
اور قیامت۔
داس۔ ف۔ درانتی گھاس
کاٹنے کا آلہ لوہے کا ہے
داستان۔ ف۔ کہانی قصہ
داشتن۔ ف۔ رکھنا۔
داعی۔ ف۔ بلانے والا
طلب کرنے والا۔
داعیہ۔ ف۔ بلانے
دالی۔ عورت۔
داغ۔ ف۔ دھبہ۔
دافق۔ ع۔ کودنے والا
اچھلنے والا۔
دال۔ ع۔ دلالت کرنے
والا۔ راہ دکھلانے والا۔
دالان۔ ف۔ بڑا کمرہ گھر کا
دام۔ ف۔ جال۔ پھندا۔
اور جانور صحرائی جو گھاس
کھاتے ہیں۔ جیسے ہرن وغیرہ
دام۔ ع۔ ہمیشہ ہو جیو۔
داماد۔ ع۔ دریا۔ سمندر۔
دامگاہ دیو۔ ف۔ دنیا۔
داماد۔ ف۔ جنوائی بیٹی
کا خاوند۔
دامان۔ ف۔ دامن۔
دامع۔ ع۔ اشک ریز

آنسو ڈالنے والا۔
دامغ۔ ع۔ سر توڑنے والا۔
دامن۔ ع۔ آنچل انگرکھے
کے لٹکے ہوئے آنچل۔
دامن شب۔ ف۔ آخر شب
پچھلی رات۔
دانا۔ ف۔ عقلمند۔ دانشمند
دانائی۔ ف۔ عقل۔ دانش
دانستہ۔ ف۔ جانکر
جان بوجھکر جانا ہوا۔
دانستن۔ ف۔ جاننا۔
دانش۔ ف۔ عقل۔ دانائی
دانق۔ مب۔ دانگ کا
سب چھ رتی وزن۔
دانگ۔ ف۔ چھ رتی کا وزن
داد۔ ف۔ فریب۔ جیتنا۔
فارسی میں دیوار خواہ پختہ ہو کچی
داؤد۔ ع۔ نام ہے سلیمان علیہ
السلام کے باپ کا جن کی
کتاب زبور مشہور ہے۔
داور۔ ف۔ یہ اصل میں دادور
تھا دال ثانی واسطے
تخفیف کے حذف ہوئی۔
داہ۔ ف۔ حاکم انصاف والا
داہیہ۔ ع۔ سختی زمانے کی
بلا مصیبت۔ حادثہ۔
دائر۔ ع۔ پھرنے والا بقیہ
چیز۔ اور اصل۔
دائرہ۔ ع۔ وہ سطح مستوی

گول ہے جو محیط ہوا ایک گول
خط سے جسکے بیچوں بیچ
ایک ایک نقطہ ہو اُس سے
جو خط نکلیں سب آپسمیں برابر ہوں
دائم ۔ ع ۔ ہمیشہ ۔
دائن ۔ ع ۔ قرض دینے
والا ۔ قرضخواہ ۔
دائما ۔ ع ۔ ہمیشہ ہر وقت
دائمی ۔ ف ۔ ہمیشہ ہر لحظہ
ہر وقت ۔
دایہ ۔ ف ۔ وہ عورت جو
بچہ کو پرورش کرتی ہے
دباغت ۔ ع ۔ چمڑے کو
پکانا ۔ یا درست کرنا
اور پاک کرنا ۔
دبدبہ ۔ ف ۔ ٹیپ ٹاپ
ڈھول کی آواز ۔
دبر ۔ ع ۔ پشت ۔ پیچھا ۔
ہر شے کا ۔ مجازاً ۔ مقعد ۔
دبستان ۔ ف ۔ مکتب و
مدرسہ اصل اسکی ادبستان
دبقی ۔ مب ۔ کپڑا دیبا یعنی
دبیک جو ایک شہر مصر میں
ہے ۔ اُس کا کپڑا ۔
دبیب ۔ ع ۔ آہستہ چلنا
زمین پر ۔
دبیر فلک ۔ ع ۔ عطارد
ستارہ
دبیر ۔ ع ۔ کاتب ۔ منشی

نویسندہ ۔
دبیر ۔ ع ۔ موٹا ۔ دلدار ۔
دثار ۔ ع ۔ وہ کپڑا جو دوسرے
کپڑے کے اوپر پہنا جاتا
ہے مثلاً چغہ ، یا چادر وغیرہ
دجال ۔ ع ۔ مخالف ۔
حضرت عیسیٰ کا ۔
دجاجہ ۔ ع ۔ مرغی ۔
دجلہ ۔ ع ۔ نام ایک ندی کا
جو بغداد کے نیچے بہتی ہے
بہتی ہے ۔
دخان ۔ ع ۔ دھواں ۔
دخت ۔ ف ۔ مخفف دختر
کا ۔ لڑکی بیٹی ۔
دختر ۔ ف ۔ لڑکی بیٹی ۔
دخترک ۔ ف ۔ چھوٹی ۔
لڑکی بیٹی ۔
دختندر ۔ ف ۔ دختر دوسری
ماں کے پیٹ کی یا دوسرے
باپ کے نسل سے ۔
دخل ۔ ع ۔ آمدنی اندر آنا
کچھ اپنا تصرف کرنا ۔
دخول ۔ ع ۔ گھسنا ۔ اندر
جانا ۔ گھسیڑ دینا ۔
دخیل ۔ ع ۔ دخل دینے
والا ۔
دد ۔ ف ۔ درندہ جانور
جیسے شیر ۔ بھیڑیا ۔
در ۔ ف ۔ اندر ۔ بیچ میں

در ۔ ف ۔ موتی ۔ جوہر ۔
درا ۔ ف ۔ گھنٹہ ۔ گھنٹالا ۔
رنگولہ ۔ جرس ۔ اندر ۔
دراج ۔ ع ۔ تیتر پرند مشہور
ہے ۔ جو اکثر جھاڑیوں
میں ملتا ہے ۔
دراز ۔ ف ۔ لمبا ۔
دراز شدن ۔ ف ۔ سونا ۔
لیٹ جانا ۔
دراز دستی ۔ ف ۔ ظلم اور
بے انصافی ۔
دراز نفسی ۔ ف ۔ بہت
کہنا ۔ کلام کو طول دینا ۔
دراز گوش ۔ ف ۔ گدھا ۔
درافتادن ۔ ف ۔ کسی شخص
کے ہمراہ کسی بات میں بحث
کرنا ۔ باہم جھگڑا کرنا ۔
درام ۔ ف ۔ سینہ سیاہ
خار دجانور ہوتا ہے ۔
درآمدن ۔ ف ۔ آنا اندر آنا
درآویختن ۔ ف ۔ لٹکنا
لٹک جانا ۔
دراہم ۔ ع ۔ جمع درہم کی
درایت ۔ ع ۔ دانائی ۔ عقل
دانش ۔
درباب ۔ ف ۔ بابت
درباختن ۔ ف ۔ ہار دینا
دربار ۔ ف ۔ کچہری بادشاہی
دربارہ ۔ ف ۔ بابت ۔

دربان ۔ ف ۔ دروازے سے
دوسرے دروازے پر جانا ۔
دربدر ۔ ف ۔ ایک دروازے
سے دوسرے دروازے پر جانا
دربند ۔ ف ۔ پل دریا کا بند
فاصلہ درمیان دو ولایت
کے نام قلعہ اور قلعہ
کا دروازہ ۔
درپیش ۔ ف ۔ سامنے ۔
درج ۔ ع ۔ داخل کرنا ۔
لپیٹنا ۔ کاغذ کا ۔
درج ۔ درجات ۔ ع ۔
جمع درجہ کی ۔
درج ۔ ع ۔ ڈبہ جس میں
زیور وغیرہ رکھتے ہیں ۔
درجہ ۔ ع ۔ رتبہ ۔ اور تین
سو ساٹھواں حصہ کرہ کا ۔
درخش ۔ ف ۔ بجلی ۔ روشنی
درخشان ۔ ف ۔ چمکتا ہوا
جگمگاتا ہوا ۔
درخشیدن ۔ ف ۔ چمکنا اور
روشنی دینا ۔
درخور ۔ ف ۔ لائق ۔ سزاوار
درخواست ۔ ف ۔ خواہش
عرضی ۔
درد ۔ ف ۔ دکھ ۔
درد ۔ ف ۔ تلچھٹ ۔ گاد
دردمند ۔ ف ۔ دکھی ۔ دکھ
والا ۔ دکھیا ۔ !!

دروا۔ ف۔ افسوس
دُرر۔ ع۔ جمع ہے دُر کی یعنی موتی۔ مروارید۔
درز۔ ف۔ شگاف پھٹن
درزن۔ ف۔ سوئی۔
درزی۔ ف۔ سینے والا
درساعت۔ ف فی الفور
درس۔ ع۔ سبق پڑھنا کہنہ کرنا۔
درست۔ ف۔ ٹھیک چست واجبی۔ اشرفی۔ درم اور دینار۔
درشت۔ ف۔ سخت کھردرا
درشتی۔ ف۔ سختی۔ بد خلقی۔ پہلوانی۔
درع۔ ع۔ زرہ جو لڑائی کے وقت پہنتے ہیں۔
درفش۔ ف۔ سوچی کا آلہ جھنڈا لکلی اور وہ کپڑا جو علم پر باندھتے ہیں۔
درفشیدن۔ ف۔ چمکنا کا پنا
درک۔ ع۔ پانا۔ معلوم کرنا
درکہ۔ ع۔ نشیب۔ بہ مقابل درجہ کے طبقہ دوزخ کا
درکات۔ ع۔ جمع ہے۔ درکہ کی منازل دوزخ دوزخ کے درجے۔
درکار۔ ف۔ کام میں ضرور خواہش۔

درگل۔ ف۔ تمام۔ بالکل۔
درگاہ۔ ف۔ تمام کچہری مقبرہ۔ مقبرہ۔
درم۔ ع۔ پیسہ۔ درہم۔
درما۔ ع۔ خرگوش مشہور جانور صحرائی۔
درمان۔ ف۔ علاج۔ دوا دارہ ناچار۔ درمانده اور چھوڑ دے۔
درماندن۔ ف۔ عاجز ہونا ناچار ہونا۔
درمانده۔ ف۔ ناچار۔ عاجز
درماہہ ف۔ تنخواہ۔ ماہواری
درمیان۔ ف۔ بیچ۔
درندہ۔ ف۔ پھاڑنیوالا۔
درنگ۔ ف۔ دیر۔
درو۔ ف۔ اُسکے بیچ۔
درود۔ ف۔ تحفہ۔ دعا۔ رحمت۔ استغفار تعریف
درودگر۔ ف۔ بڑھئی بارطی بخار۔
دروازہ۔ ف۔ گھر کا در۔
درودن۔ ف۔ کاٹنا۔ کھیتی کا ٹنا۔
درون۔ ف۔ اندر بھیتر۔
دروش۔ ف۔ نشتر حجام کا جس سے فصد کھولتے ہیں
دروغ۔ ف۔ جھوٹ بہتان

دروغ گو۔ ف۔ جھوٹا۔
درور۔ ع۔ روان ہونا پسینے اور دودھ کا۔
درون۔ ف۔ اندر۔ بیچ۔
درودن۔ ف۔ کاٹنا کھیتی کا۔ اور لکڑی کا تراشنا
دروزہ۔ ف۔ گدائی۔ بھیک مانگنا۔ بھیک
درولست۔ ف۔ سب تمام بدون کسی دوسرے کے تصرف کے۔
درویس۔ ف۔ فقیر یہ اصل میں درویز تھا زا کو شین سے بدل لیا اور درویز اصل میں دریوزہ تھا یعنی آویزندہ اور بھیک مانگنے والا۔
درہ۔ ف۔ کشادگی۔ جو درمیان دو کوہ کے ہو۔
درہم۔ ف۔ ملا جلا گڈ بڈ
درہم۔ ع۔ ساڑھے تین ماشہ کا وزن۔
دری۔ ع۔ ستارہ بڑا روشن۔
دری۔ ف۔ ایک قسم فارسی زبان۔
دریا۔ ف۔ بڑا نالہ جاری پانی کا جسمیں کشتی لگائی جاوے
دریابار۔ ف۔ بڑا دریا
دریافتن۔ ف پانا تحقیق کرنا

دریافت۔ ف۔ تحقیق یافت۔
دُریتیم۔ ف۔ بڑا موتی آبدار جو تنہا صدف میں ہو
دریچہ۔ ف۔ کھڑکی۔
دریده۔ ف۔ پھٹا ہوا۔
دریدن۔ ف۔ پھاڑنا۔
دریغ۔ ع۔ افسوس حسرت غم
دریغا۔ ف۔ افسوس دریغ حسرت۔
درایں۔ ع۔ درمیان اس کے۔
دریوزگی۔ ف۔ دریوزہ بھیک۔ مانگنا۔ گدائی۔
دزد۔ ف۔ چوری۔ چوری کرنے والا۔
دزدیدن۔ ف۔ چرانا۔
دزدی۔ ف۔ چوری۔
دزدِ حنا۔ ف۔ وہ سفیدی جو ہاتھ یا پیر میں بعد لگانے حنا کے باقی رہجاتی ہے
دژدژ۔ ف۔ قلعہ۔ گڑھی اور درہ بالاخانہ چوبارہ۔
دژم۔ ف۔ غمگین۔ افسردہ بیمار۔ سرمست۔
دژماں۔ ف۔ افسوس اور دریغ اور حسرت رکھنا
دساتیر۔ ع۔ جمع ہے دستور کی۔ !!

دست۔ ف۔ ہاتھ۔ فائدہ
فتحمند۔ قوت۔ قدرت۔ طرز۔
روش۔ قاعدہ ایک چیز۔ تمام دفعہ وزیر
دست افزا۔ ف۔ ہتھیار
کاری گر کا۔
دستار۔ ف۔ پگڑی رومال۔
دستارخوان۔ ف۔ دسترخوان
جس پر کھانا رکھکر کھاتے ہیں
دست انداز۔ ف۔ دلیر۔ ظالم۔
دستان۔ ف۔ جمع دست کی
بہت ہاتھ اور رستم کے باپ کا نام ہے
اور فریب مکر اور حیلہ اور گیت
اور نغمہ حکایت کہانی۔
دستانہ۔ ف۔ غلاف۔ ہاتھ کا
دست آویز۔ ف۔ سند جس
سے اپنا مطلب ثابت کر سکیں
دست برد۔ ف۔ مال لوٹ
بازی قدرت۔ دلیری غلبہ فتح
دست بسر۔ ف۔ منجر لوہو کی
کرنے والا اسلام کرنا۔
دست برنجن۔ ف۔ کڑے
جو ہاتھ میں پہنتے ہیں
دست بستہ۔ ف۔ بخیل
کنجوس۔ نماز گذار۔
دست بقچہ۔ ف۔ گٹھری
کپڑوں کی۔
دست پناہ۔ ف۔ لوہے
کا آلہ جس سے آگ
پکڑتے ہیں۔

دستخط۔ ف۔ نشان کرنا
اپنے نام کا۔
دسترس۔ ف۔ پہونچ۔
قدرت۔ توانگری۔
دستک۔ ف۔ تالی ہاتھ پر
ہاتھ مارنا۔
دستکار۔ ف۔ کاریگر
ہاتھ کا چالاک۔
دستکاری۔ ف۔ کاری
گری۔
دستگاہ۔ ف۔ قدرت
جمعیت۔ سامان۔
دستمال۔ ف۔ وہ رومال
جس سے ہاتھ پوچھتے ہیں
صافی۔ زبون۔ قیدی۔
دست مرد۔ ف۔ یار و
مددگار۔
دست مزد۔ ف۔ اجرت
اور مزدوری بدلا نیکی
یا بدی۔
دستنبویہ۔ ف۔ گلدستہ
سونگھنے کا۔ خوشبو یا میوہ
جو سونگھا جاوے۔
دستور۔ ع۔ وزیر منشی
رخصت اجازت صاحب
مسند۔ قاعدہ۔
دستہ۔ ف۔ قبضہ چھری
یا تلوار وغیرہ کا یار و مددگار
گروہ آدمیوں وغیرہ کا۔

دستیار۔ ف۔ مددگار۔
مدد کرنیوالا شاگرد زبردست
دسم۔ ع۔ چربی۔ دسم چرب
دشت۔ ف۔ صحرا بیابان
دشخوار۔ ف۔ مشکل دشمن
دشمن۔ ف۔ بیری۔ حریف
دشمن کام۔ ف۔ وہ شخص
جو حسب مراد دشمنوں کے
خراب اور ذلیل ہو۔
دشنہ۔ ف۔ کٹاری خنجر
کی قسم ہے۔
دشوار۔ ف۔ مشکل جو
آسان نہ ہو۔
دعا۔ ع۔ مانگنا۔
خواہش کرنا۔
دعات۔ ع۔ جمع داعی کی
چاہنے والے۔
دعائم۔ ع۔ ستون عمارت
کے پایہ تخت کی جمع دعامہ کی ہے
دعویٰ۔ ع۔ جو چاہا جاوے
خواہش۔
دعوت۔ ع۔ بلانا واسطے
کھانا دینے کے۔
دغا۔ ف۔ فریب۔
دغاباز۔ ف۔ فریبی۔
دغدغہ۔ ف۔ خوش۔
تشویش۔ خاطر۔ دھکڑ پکڑ
دغل۔ ع۔ فریب۔ کھوٹ
عیب و فساد۔

دف۔ ع۔ دف بجانے کی
دفالی۔ ع۔ سازندہ۔
کلاونت۔ ڈوم۔
دفاتر۔ ع۔ جمع دفتر کی
مجموعہ کاغذات کا۔
دفائن۔ ع۔ جمع دفینہ
کی مال مدفون۔
دفتر۔ ع۔ مجموعہ کاغذات
کچہری کا۔
دفتین۔ ع۔ شانہ جولاہیکا
اور پٹھے کتاب کے مقوے
دفتی۔ ف۔ پٹھا کتاب کا
دفع۔ ف۔ دور کرنا ہٹانا
دفعتہً۔ ع۔ ایک بارگی
ایک دفعہ۔
دفعات۔ ع۔ جمع دفعہ کی
دفعہ۔ ع۔ ایک بار۔
دفق۔ ع۔ ڈالنا پانی کا
منی ڈالنا اچھلنا پانی کا
دفینہ۔ ع۔ گڑا ہوا مال
دق۔ ع۔ کوٹنا
آٹا بنا دینا۔
دق۔ ع۔ باریک
اور باریک ہونا۔
دقاق۔ ع۔ جمع ہے
دقیقہ کی باریکیاں۔
دقائق۔ ع۔ جمع ہے
دقیقہ کی مشکل اور باریک
اور لطیف چیزیں۔

دقت۔ ع۔ باریکی۔ مجازاً تکلیف۔
دقیق۔ ع۔ باریک۔ مجازاً مشکل۔
دقیقہ۔ ع۔ باریک چیز اور اصطلاح میں ساٹھواں حصہ درجہ کا
دکان۔ ع۔ ہٹی۔ دوکان۔
دکاکین۔ ع۔ جمع ہے دکان کی۔
دکانچہ۔ ف۔ چھوٹی دکان
دوگانہ۔ ف۔ دو رکعت نماز دوہری چیز۔
دگر۔ ف۔ اور چیز اور شخص۔
دگرگون۔ ف۔ اور طرح اور ہی طرح۔
دل۔ ف۔ من۔ دل۔
دلاسا۔ ف۔ دل لگی تسلی
دلال۔ ع۔ راہ نمودن اور وہ شخص جو سودا کرا دے
دلالت۔ ع۔ راہ دکھانا
دلالہ۔ ع۔ راہ دکھانے والی عورت اور کٹنی اور نکاح کروانے والی۔
دلالی۔ ع۔ حق دلال کا یا حق دلالہ کا۔
دلاور۔ ف۔ دل چلا آدمی۔ بہادر۔
دلاوری۔ ف۔ بہادری
دلجمع۔ ف۔ خاطر جمع۔ ڈھارس۔
دلاویز۔ ف۔ دلپسند جو دل کو بھاوے۔
دلائل۔ ع۔ جمع ہے دلیل کی۔
دلبازی۔ ف۔ سوچ نتائج کرنا بے خوف خطرے میں پڑنا
دلپذیر۔ ف۔ دلپسند۔
دلبر۔ ف۔ معشوق۔
دلبری۔ ف۔ معشوق پن
دلبستہ۔ ف۔ دل لگا ہوا
دلبستگی۔ ف۔ دل کا لگنا علاقہ دل کا۔
دلبند۔ ف۔ دل کا ٹکڑا مجازاً فرزند۔
دلپسند۔ ف۔ وہ شے جو دل کے پسند ہو
دلتنگ۔ ف۔ بخیل کنجوس۔
دلدار۔ ف۔ معشوق پیاری۔ پیارا۔
دلدل۔ ع۔ نام اس مادہ خچر کا ہے جو سفید بسیاہی مائل تھی۔ اور حاکم اسکندریہ نے پیغمبر خدا کو دی تھی انھوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بخش دی تھی۔
دلدوز۔ ف۔ دل میں گھس جانا۔
دلخستہ۔ ف۔ رنجیدہ۔ دل چھلا ہوا۔
دلربا۔ ف۔ معشوق محبوب
دلقین۔ ع۔ ایک قسم کی مچھلی ہوتی ہے۔
دلق۔ ع۔ گدڑی۔ پشمینہ کا لباس۔ جو فقیر پہنتے ہیں
دلک۔ ع۔ مکنا بدن۔ رگڑنا
دلو۔ ع۔ ڈول۔ بول۔
دلیرانہ۔ ف۔ دلیر کے مانند
دلیر۔ ف۔ دل چلا۔ چالاک
دلیل۔ ع۔ راہ دکھلانے والا وجہ ثبوت۔
دمادم۔ ف۔ پے در پے
دمبدم۔ ہر ہر پل۔
دمار۔ ف۔ مغز ہلاک جس چیز کی آدمیوں کو حاجت ہو اپنی زندگانی میں۔ دھواں سانس دم
دماغ۔ ف۔ مغز کا گودا تکبر اور غرور۔
دمان۔ ف۔ وقت اور زمانہ اور غل کرتا ہو خوشی یافتہ میں۔ تند و تیز۔
دمامہ۔ ف۔ نقارہ ڈھول اور نفیری۔
دمامیل۔ ع۔ جمع ہے دمل کی۔ پھوڑے پھنسیاں
دمبدم۔ ف۔ ہر دم ہر ساعت۔ ہر لحظہ۔
دمباز۔ ف۔ فریبی۔ دغاباز
دمدمہ۔ ف۔ مکر و فریب۔ نقارہ ڈھول شہرت چار دیواری جو قلعہ کے گرد ہوتی ہے اور لڑائی میں جو مورچال بناتے ہیں۔
دمع۔ ع۔ آنسو۔ آنکھوں سے پانی ڈالنا۔
دمل۔ ع۔ پھوڑا۔
دمنہ۔ ع۔ نام ایک گیدڑ کا ہے جسکا ذکر انوار سہیلی اور کلیلہ دمنہ میں مذکور ہے۔
دموع۔ ع۔ جمع ہے دمع کی۔ آنکھوں کے آنسو
دم۔ ف۔ پونچھ جانور کی۔
دم۔ ع۔ خون۔ لہو۔
دموی۔ ع۔ خونی۔ خون کا منسوب بخون۔
دمیدن۔ ف۔ اوگنا طلوع ہونا۔ پھونکنا۔
دنانیر۔ ع۔ جمع ہے دینار کی
دنبال۔ ف۔ پیچھا۔ اور دم جانور کی۔
دنبالہ۔ ف۔ پیچھا۔
دنبل۔ ف۔ پھوڑا۔
دنبہ۔ ف۔ مینڈھا۔ دنبہ
دندان۔ ف۔ دانت۔
دندانہ۔ ف۔ دندانہ۔ دانت
دنگ۔ ف۔ حیران۔

دنگل - ف - کشتی کرنے کی جگہ لڑائی کا مقام -
دنی - ع - ناکس، نالائق -
دنیا - ع - جہان، یہ جہان
دنیوی - ع - دنیا کا -
دو - ف - دو یعنی (عدد) (۲)
دوا - ف - دارو -
دواب - ع - چوپائے، مثل گھوڑے - گدھے اونٹ وغیرہ کے -
دوات - ف - وہ برتن جس میں سیاہی لکھنے کی رکھکر لکھا کرتے ہیں -
دوادو - ف - ہر طرف دوڑنا - پے درپے -
دوّار - ع - بہت پھرنے والا - دورہ کرنے والا -
دوازدہ - ف - بارہ یعنی (عدد) (۱۲)
دوازدہم - ف - بارھواں (۱۲)
دواعی - ع - جمع داعی کی خواہش کے ملانے والے - باعث - موجب
دوال - ع - تسمہ چمڑے کا -
دوام - ع - ہمیشگی -
دوان - ف - دوڑتا ہوا دوڑتا -

دوانیدن - ف - دوڑانا -
دواوین - ع - جمع دیوان کی کتابیں - دفتر -
دوائر - ع - جمع دائرہ کی
دوبارہ - ف - دو دفعہ -
دوبالا - ف - دگنا -
دوپیازہ - ف - وہ گوشت جسمیں پیاز ڈالکر پکاتے ہیں
دوتا - ف - کبڑا -
دوتاہ - ف - دوگنا -
دوچار - ف - ملاقات مقابل
دوچند - ف - دگنا مضاعف -
دوجہان - ف - دنیا اور دین -
دوحہ - ع - ف - درخت
دخت - ف - کنواری -
دوشیزہ لڑکی -
دوختہ - ف - سلائی سینا
دوختن - ف - سینا -
دود - ف - دھواں - غم - رنج - سانس -
دودو - ف - کیڑا مکوڑا -
دودالحریر - ع - ریشم کا کیڑا - ریشم -
دودکش - ف - چمنی جس موری میں ہوکر دھواں نکلے
دودمان - ف - خاندان قبیلہ کنبہ -

دودلہ - ف - جو شخص بد مذہب ہو دو چیتا ہو دھکڑ پکڑ میں ہو -
دودھ - ف - کاجل -
دور - ع - گردش - گول ہونا - ایک شے کا اسی کے نفس پر ٹھہرنا -
دور - ف - بعید -
دورباش - ف - نام ایک نیزہ دو شام کا ہوتا ہے جس کو دیکھکر لوگ ہٹ جاتے ہیں، اور بادشاہ کی سواری کے آگے اسکو لیکر چلتے ہیں
دوران - ع - گردش -
دوران - پھراؤ -
دوراندیش - ف - جو شخص دور کی بات سوچتا ہو -
دوربین - ف - ایک اوزار ہے جس سے دور کی چیز نزدیک دکھلائی دیوے
دورہ - ع - گردش دورہ - پھراؤ - گشت گرداگرد پھرنا
دوزخ - ف - جہنم - نرک
دوست - ف - یار - پیار محبّ -
دوستی - ف - یاری پیاری
دوست کام - ف - وہ شخص ہے جسکا مطلب حسب مراد دوستوں سے حاصل ہو

دوسہ - ف - دوتین -
دوش - ف - مونڈھا اور رات گذری ہوئی -
دوشنہ - ف - وہ برتن جس میں دودھ رہتے ہیں -
دوشا - ف - وہ چوپایہ جسکا دودھ دوہتے ہیں مثلاً گائے بھینس وغیرہ -
دوشاب - ف - رس انگور کا یا چھوارے کا رس جس پر دو رات گذر جاویں یہی وجہ تسمیہ ہے -
دوشاخہ - ف - اس لکڑی کو کہتے ہیں جس میں دو شاخ ہوں اسکو مجرموں اور گناہگاروں کی گردن پر رکھا کرتے ہیں -
دوشنبہ - ف - پیر کا دن
دوشندہ - ف - دوھنے والا دودھ کا -
دوشیدن - ف - دوہنا
دوشیزگی - ف - کنوارپن چہرا بند رہا ہوا -
دوشیزہ - ف - چہرہ بند کنواری -
دوغ - ف - چھاچھ مسکہ نکلا ہوا دودھ -
دوک - ع - تکلا کاتنے کا
دوکدان - ف - چرخہ -

دوگان - ف - دگنا
دوگانہ - ف - دو رکعت نماز
دول - ع - جمع دولت کی
دولاب - ع - چرخ رہٹ
دولت - ف - زر -
دولت - ف - سلطنت
حکومت - گردش زمانہ کی
غنیمت غلبہ -
دولتمند - ف - صاحب حکم
روپیہ والا آدمی -
دوم - ف - دوسرا -
دومغز - ع - بادام -
دون - ع - سوائے اور
غیر - تھوڑا مطلق کمینہ
دونان - ع - کمین لوگ
اور خسیس لوگ -
دونیم - ف - دو حصے برابر
ایک شئے کے -
دوی - ع - ہوا کے چلنے
کی آواز -
دویدن - ف - دوڑنا -
دویست - ف - دوسو
(۲۰۰)
دکا - ف - دس اکائی
دہ - ف - وہ گاؤں
دہات - ع - جمع ہے دہ
کی یعنی گاؤں -
دہاتین - ف - جمع ہے
دہقان کی یعنی گنوار لوگ

دہان - ف - منھ -
دہانہ - ف موہانہ دریا
وغیرہ کا -
دہانیدن - ف دلوادینا
دہائی - ف دسواں اکائی
عدد کا -
دہر - ع - زمانہ -
دہریہ - ع - وہ شخص جو
زمانہ کو خدا تصور کرتا ہے
دہش - ف - انعام دینا
بخشش -
دہشت - ف - خوف -
حیرت - پریشانی -
دہقان - ع - گنوار -
دہقانیت - ع - گنوار پن -
دہل - ع - ڈھول -
دہلیز - ف - سرا گھر کا
شروع مکان کا -
دہم - ف - دسواں
حصہ (۱/۱۰) -
دہمت - ع - سیاہی -
دہن - ف - منھ -
دہن - ع - تیل - روغن
دہور - ع - جمع ہے دہر
کی زمانے -
دہیز - ع - وہ اسباب
و نقد جو لڑکی کو بروقت
شادی کے باپ اسکا دیتا ہے
دی - ف - پچھلا دن

گذرا ہوا دن -
دیار - ع - جمع دار کی گھر
اور مجازاً ملک اور شہر
دیان - ع - بدلہ دینے
والا - نام ہے خدا کا -
دیانت - ع - دینداری -
اور راستی -
دیبا - ع - ایک قسم کا
ریشمی کپڑا -
دیباچہ - ع - چہرہ شروع
- آغاز کتاب کا -
دیت - ع - خون بہا عوض
خون کے روپیہ -
دیجور - ع - اندھیری -
رات اور اندھیری -
تاریک -
دیدار - ف - منھ - چہرہ -
بینائی - دیکھنا -
دیدان - ع - جمع دود
کی - کیڑے -
دیدبان - ف - وہ سوراخ
جس میں نشانہ کو دیکھیں -
دیر - ف - بتخانہ - مندر -
دیدن - ف - دیکھنا -
دیر - ف - بتخانہ - مندر -
دیروز - ف - کل کا روز گذشتہ
دیرینہ - ف - پرانا -
دیشب - ف - کل کی رات
جو گذر گئی -

دیک - ع - مرغ - خروس
دیگ - ف - ہنڈیا - دیگچی
دیگچہ - ف - ہنڈیا
چھوٹی ہنڈیا -
دیگدان - ف - چولھا -
دیگر - ف - اور - دوسرا -
دیمک - ف - مشہور کرم ہے
دین - ع - مذہب - پنتھ
دَین - ع - قرض - وام
اور ادھار کا روپیہ -
دینار - ع - نام ہے ایک سکہ
کا اڑھائی روپیہ کا -
دینار سرخ - ف - سکہ
سونے کا -
دیو - ع - بھوت - جن -
دیوار - ف - دیوال - بھیت
دیوان - ف - کچہری - دار
العدالت - کتاب غزلوں کی
دیوانگی - ف - پاگل پن -
دیوانہ پن -
دیوانہ - ف - پاگل -
دیوانی - ف - وہ کچہری جس
میں نالش قرض و دادوستد
کی کیجاوے -
دیوث - ع - بے عزت
بے شرم اور بھڑوا جس
کی جورو کسب کرے -
دیودار - ف - ایک پہاڑی
درخت ہے - جس کا -

مستول جہاز کا بنایا جاتا ہے
دیون - ع - جمع ہے دین
کی - قرض -
دیوہ - ف - ریشم کا
کیڑا کرم ریشم -
دیبہ - ف - کھلون -
دیہیم - ف - تاج شاہی

## باب الذال

ذا - ع - وہ مرد اسم اشارہ
مفرد مذکر قریب کے واسطے
ذابح - ع - ذبح کرنیوالا
حلال کرنے والا -
ذات - ع - صاحب مالک
حقیقت ہر شئے کی -
ذاکر - ع - ذکر کرنے والا
یاد کرنے والا -
ذاہل - ع - بھولنے والا
بھولکڑا -
ذائب - ع - گلنے والا
پگھلنے والا -
ذائق - ع - چکھنے والا
ذائقہ - ع - مزہ چکھنے کی
قوت - جو زبان میں ہے
ذب - ع - مکھا دبنا -
ذبح - ع - گلا کاٹنا جانور
کا شرعی طور پر -

ذبول - ع - لاغری - پژمردگی
ذبیح - ع - وہ جانور جو ذبح
کیا جائے -
ذخائر - ع - جمع ہے ذخیرہ
کی خزانے گودام -
ذرات - ع - جمع ہے ذرہ کی
ذرع - ع - ہاتھ کے حساب
سے پیمائش کرنا -
ذروہ - ع - کنگرہ - کنگورہ
ذریت - ع - اولاد نسل
ذریعہ - ع - وسیلہ واسطہ
دست آویز -
ذقن - ع - ٹھوڑی -
ذکا - ع - ذہانت اور نام
سورج کا -
ذکر - ع - آلہ تناسل مرد
ذکر - ع - یاد - یادداشت
ذکور - ع - جمع ذکر کی بہت
سے مرد -
ذکی - ع - ذہین - تیز فہم -
ذلالت - ع - ذلیل ہونا
ذلق - ع - تیز زبانی اور
بے آرام ہونا -
ذلیل - ع - خوار بے عزت
ذم - ع - ہجو کرنا برائی کرنا
ذمام - ع - باگ -
ذمائم - ع - جمع ہے ذمیمہ
کی شرارت بدی - بدچیز -
ذمہ - ع - ضمانت - عہد و پیمان

ذمی - ع - اہل کتاب جسکو
مسلمانوں کے ملک میں پناہ دیگئی ہو
ذمیم - ع - بد اور خراب
چیز زشت -
ذنب - ع - دم - پونچھ -
ذنب - ع - گناہ -
ذنوب - ع - جمع ہے
ذنب کی -
ذوات - ع - جمع ہے
ذات کی -
ذوبان - ع - گلنا پگھلنا
ذوالجلال - ع - صاحب
شوکت اور صاحب عزت
دبدبہ والا -
ذوالحجہ - ع - بارھواں
مہینا - قمری مسلمانوں کا
ذوفنون - ع - وہ شخص
جو کئی فن جانتا ہو جسکو کئی
طرح کے علم آتے ہوں
ذوالفقار - ع - نام ہے اس
تلوار کا جو حضرت علی کی تھی
ذوالنون مصری - ع -
ایک فقیر کامل کا نام ہے -
ذوالقربا - ع - رشتہ
دار لوگ -
ذوالقعدہ - ع - گیارھواں
مہینا قمری مسلمانوں کا
ذوق - ع - چکھنا - قوت
چکھنے کی - مزہ چکھنے کا -

ذہاب - ع - جانا - گذرنا -
ذہب - ع - سونا - زر -
ذہن - فہمیدگی - زیرکی -
ذہول - ع - بھول جانا -
ذہین - ع - وہ شخص جس
کا ذہن تیز ہو -
ذی الحجہ - ع - بارھواں
مہینا - قمری مسلمانوں کا
ذیب - ع - بھیڑیا - گرگ
ذیل - ع - دامن -
ذیول - ع - جمع ہے ذیل کی

## باب الراء المہملہ

را - ف - یہ حرف علامت
مفعول کی ہے اور کبھی -
واسطے کے معنی میں آتا
ہے مفصل حال گرامر میں دیکھنا چاہیے
رابح - ع - فائدہ اٹھانے والا
سود مند - فائدہ کش -
رابطہ - ع - ربط دینے والا
ملانے والا -
رابع - ع - چوتھا -
رابعہ - ع - چوتھی عورت
اور نام ایک پارسا عورت
کا ہے - بسبب اس کے کہ
وہ چوتھی لڑکی اپنے باپ کی تھی
اسلیے یہ نام اسکا ہو گیا تھا

راتب - ف - ہر روز کا معمول
نوکری روزانہ -
راجح - ع - افزوں، غالب
فائق - بہتر -
راجع - ع - رجوع کرنے
والا - واپس ہونے والا -
راجی - ع - امیدوار -
راح ع - شراب - شاد
ہونا - خوشی -
راحت - ع - آسائش
آرام ہاتھ کی ہتھیلی -
راحل - ع - کوچ کرنیوالا -
راحلہ - ع - سواری کا جانور
ستور - بارکش -
راحم - ع - مہربانی کرنیوالا
رادع - ع - منع دینے والا
رد کرنے والا -
رادف - ع - ایک سوار
کے پیچھے جو دوسرا سوار
ہو اسکو کہتے ہیں -
راز - ف - بھید - پوشیدہ بات
رازدان - ف - بھید کا
جاننے والا -
رازق - ع - رزق
دینے والا -
رازیانج ع - سب
بادیاں - سونف -
راس - ع - سربلندی
کسی چیز کی -

راس الجدی - ع - وہ نقطہ
جس پر سورج کے پہونچنے
سے جاڑا شروع
ہو جاتا ہے -
راس السرطان - ع - وہ
نقطہ جب اس پر سورج
پہونچتا ہے تو گرمی
شروع ہو جاتی ہے
راس المال - ع - سرمایہ
تجارت کا - مول جس پر
ربح کیا جاوے -
راست - ف - درست
- دہنا - ہاتھ وغیرہ سچ
نام ایک مقام موسیقی کا
راستباز - ف - سچا -
راستاد - ف - تنخواہ -
راستی - ف - درستی
صدق سچائی -
راسخ - ع - استوار مضبوط -
راسو - ف - نیولا یعنی ایک
مشہور جانور ہے جو
سانپ کا دشمن ہے -
راشد - ع - ہدایت یافتہ
رشد یافتہ -
راضی - ع - خوش شاد
راعی - ع - نگہبان -
والی - حاکم - چرواہا -
راغب - ع - رغبت
کرنے والا -

رافت - ع - مہربانی -
رافضی - ع - منسوب برافضہ
رافضہ - ع - اس گروہ
کو کہتے ہیں جو اپنے
سردار کو چھوڑ دے -
رافع - ع - بلند کرنیوالا
راقب - ع - منتظر - انتظار
کرنے والا -
راقم - ع - لکھنے والا
راقی - ع - منتر باز
جادوگر -
راقص - ناچنے والا اور
نام ایک ستارہ کا ہے
جو اژدہا کے فلک
کے منہ میں ہے -
راکب - ع - سوار -
راکع - جھکنے والا خدا کے
سامنے گھٹنوں پر
ہاتھ رکھکر جھکنے والا -
رام - ف - تابعدار فرمانبردار
رامح - ع - نیزہ دار
نیزہ مارنے والا -
رامس - ف - نغمہ
سرود - راگ -
رامی - ع - تیر انداز -
ران - ف - جانگھ - ران
راندن - ف - ہانکنا -
راوی - ع - کہانی کہنے
والا - روایت کرنے

والا - سیراب ہونے والا -
راہ - ف - رستہ راہ
راہب - ع - زاہد گوشہ
نشین - ترسائیوں کا پادری
راہبر - ف - راہ بتانیوالا -
راہ بریدن - ف - سفر کرنا -
راہ دادن - ف - اجازت
دینا - منظور کرنا -
راہ دار - ف - نگاہبان
راہ کا - چوکیدار سڑک
کے چور کو بھی کہتے ہیں -
راہداری - ف - چوکیداری
راہ یا سڑک کی -
راہن - ع - گرو رکھنے والا
کسی چیز کا -
راہنما - ف - راہ دکھلانیوالا
راہوار - ف - رفتار
گھوڑے کی ہے اور گھوڑے
کو بھی بولتے ہیں -
راہی - ف - مسافر
راہ چلنے والا -
رائی - ف - عقل - تجویز
خیال دانائی -
رایات - ع - جمع رایت کی
رایت - ع - نیزہ - علم لشکر کا
رائج - ع - جاری جو شے
پھیلی ہوئی ہو -
رائحہ - ع - بو - خوشبو
رائق - ع - پانی جاری -

اور صاف ولطیف مشہور
رائگان - ف - مفت و
بے عوض - ضائع -
رب - ع - پروردگار -
پالنے والا خدائے تعالے -
ربا - ف - لیجانے والا -
ربا - ع - بڑھنا - زیادہ
ہونا - سوُد -
رباب - ع - نام ایک
ساز مشہور کا ہے -
رباط - ع - سرائے مسافرخانہ
رباعی - ع - چار مصرع -
جو اوزان مخصوص میں ہوں
ربنا - اے پروردگار
ہمارے -
ربانی - ع - منسوب برب
ربائیدن - ف - اُچک
کرلے جانا -
ربح - ع - نفع - سود
فائدہ - جو تجارت میں ہووے
ربط - ع - لگاؤ - علاقہ -
رابع - ع - چوتھائی (ربع)
ربع مسکون - ع - چوتھائی
زمین جو انسان سے آباد ہے
ربقہ - ع - حلقہ رسی کا رسی
ربوبیت - ع - پروردگاری
خداوندی خدائی -
ربودن - ف - اُچک لینا
بزور لے جانا -

رابیہ - ع - ربوہ - اونچی
زمین - ٹیلا -
ربیب - ع - پالا ہوا لڑکا -
پہلے خصم کے تخم کا لڑکا -
ربیبہ - ع - وہ لڑکی جو اگلے
خاوند کے تخم کی ہو اور دوسرے
خصم کے گھر میں ہمراہ
اپنے جو کوئی عورت
لے آوے -
ربیع - ع - موسم بہار
جیٹھ و بیساکھ -
ربیع الاول - ع - تیسرا مہینہ
قمری مسلمانوں کا -
رتبہ - ع - درجہ - مرتبہ -
رتق - ع - باندھنا -
رجا - ع - امید - بھروسا -
امید رکھنا -
رجال - ع - جمع ہے
رجل کی - مرداں -
رجب - ع - ساتواں مہینا
مسلمانوں کا -
رجز - ع - نام ایک بحر کا ہے
۱۹ بحر دن شعر سے اُس کا
وزن چھ دفعہ مستفعلن ہے
رجع - ع - لوٹنا - پھرنا -
واپس ہونا -
رجعت - ع - بازگشت
اور بازگشت مرد کی طرف
عورت مطلقہ کے -

رجل - ع - مرد -
رحی - ع - چکی - آسیا -
رحلت - ع - کوچ - کوچ کرنا
رحم - ع - مہربانی کرنا -
رحمان - ع - مہربانی کرنیوالا
رحمت - ع - مہربانی کرنا
رحیل - ع - کوچ -
رحیم - ع - مہربانی کرنیوالا
رخ - ف - منھ - رو - چہرہ
رحام - ع - مہربانی کرنیوالا
جو سنگ مرمر سے اول قسم ہوتا
ہے - اسکو انگریزی میں الیبا
سٹر کہتے ہیں -
رحم - ع - بچہ دان -
رخت - ف - اسباب
سامان -
رخسار - ف - گال - کلہ
رخشان - ف - چمکتا
ہوا - روشن -
رخشیدن - ف - چمکنا
رخصت - ع - چھٹی -
رخنہ - ف - سوراخ -
دیوار کا سوراخ -
ردا - ع - چادر - چدّر
ردائت - ع - زبون ہونا
فاسد ہونا - ردی ہونا
ردی - ع - بگڑا ہوا -
ناقص ہونا -
ردیف - ع - وہ شخص

جو ایک گھوڑے پر کسی
سوار کے پیچھے سوار ہو
اور وہ لفظ جو مکرر مصرعات
کے اخیر میں آوے -
رذل - ع - ذومایہ - کمینہ
رذیلہ - ع - نالائقی -
فرومایہ پن - کمینگی -
رز - ف - درخت انگور
کا - انگور -
رزّاق - ع - رزق دینے
والا - خدا تعالےٰ -
رزانت - ع - گرانباری -
بھاری پن اور بھاری بھرکم ہونا
رزایا - ع - مصیبتیں - جمع
ہے رزیہ کی -
رزق - ع - خوراک
کھانا - روزی -
رزم - ف - جنگ - لڑائی
بالن اینڈ مین -
رزمگاہ - ف - لڑائی کا
میدان - جنگ کی جگہ -
رزین - ع - محکم - استوار
- آرام کیا ہوا - سنگین
گران قیمت -
رزیدن - ف - رنگنا -
رس - ف - پہونچ -
پہونچنے والا -
رسا - ف - پہونچنے والا
رسالہ - ع - چھوٹی کتاب نامہ

رسالہ۔ ع۔ دستہ سواروں کا
رسان۔ ف۔ پہونچنے والا
رساندن۔ ف۔ پہونچانا۔
رسائی۔ ف۔ پہونچ
رسائی۔ ف۔ پہونچ داد
رسائل۔ ع۔ جمع ہے
رسالہ کی۔
رُست۔ ف۔ اُگا۔ اور
درخت کا اُگا۔
رستخیز۔ ف۔ قیامت
رستگار۔ ف۔ خلاصی
پانے والا۔
رُستن۔ ف۔ چھوٹنا۔
رُستن۔ ف۔ اُگنا۔
رُستنی۔ ف۔ گھاس
پات۔ درخت وغیرہ۔
رسد۔ ف۔ سزاوار ہونا
کرنا۔ متوجہ ہونا۔ حصہ
رسغ۔ ع۔ پہونچا ہاتھ کا
رُسُل۔ ع۔ جمع ہے
رسول کی۔
رسم۔ ع۔ ریت۔ دنیا
کی ریت۔
رسم الخط۔ ع۔ لکھنے
کی ریت۔
رسمی۔ ع۔ ریت والی
چیز۔ دستور کی بات
رسمیات۔ ع۔ جمع ہے
رسمی کی۔

رسن۔ ع۔ رسّی
رسوا۔ ف۔ ذلیل۔ خوار
رسوائی۔ ف۔ ذلت
خواری۔
رسوخ۔ ع۔ مضبوطی۔ پکی
رسول۔ ع۔ نبی جو نئی کتاب
لے کر خدا کی طرف سے آوے
رسوم۔ ع۔ جمع ہے
رسم کی۔
رسیدن۔ ف۔ پہونچنا۔
رسیدگی۔ ف۔ بلوغت
جوان ہونا۔ پہونچ۔
رشادت۔ ع۔ ہدایت
رشتن۔ ف۔ کاتنا۔
رشتہ۔ ف۔ دھاگا۔ تاگا
رشتہ دار۔ ف۔ ناتے والا
رشد۔ ع۔ ہدایت۔
رشک۔ ف۔ حسد۔ ڈاہ
رشوت۔ ع۔ گھوس
لینا کسی مقدمہ میں کچھ نقد جنس
رشید۔ ع۔ ہدایت کیا ہوا
ہدایت یافتہ۔
رصاص۔ ع۔ قلعی رانگ
اور سیسہ۔
رصد۔ ع۔ جنتر منتر مقام
تاروں کے دیکھنے کا
چبوترہ۔ بارگاہ۔
رضا۔ ع۔ خوشنودی۔
خوشی۔ خوش ہونا۔

رضاعت۔ ع۔ بچو نکو دودھ
پلانا شیر خوار بچو نکو دودھ
دودھ پلانا۔
رضیع۔ ع۔ ہمشیر یعنی دو
بچے جنہوں نے ایک ماں
کا دودھ پیا ہووے
دونوں آپس میں ایک۔
دوسرے کے رضیع کہلاتے ہیں
رضیہ۔ ع۔ راضی کی گئی۔
راضی شدہ۔
رطب۔ ع۔ تر اور خرما تازہ
رطوبت۔ ع۔ تری۔ نمی۔
رعاف۔ ع۔ نکسیر وہ خون
جو ناک سے جاری ہوتا۔
رعایا۔ ع۔ جمع رعیت کی
پرجا۔
رعایت۔ ع۔ نگہبانی کسی
چیز کی کرنا لحاظ کرنا۔ طرفداری
کرنا۔ طرفداری۔
رُعب۔ ع۔ خوف۔ ڈر۔
رعد۔ ع۔ کڑک بجلی کی۔
رعشہ۔ ع۔ کپکپی۔ وہ بیماری
جس سے ہاتھ پاؤں بے
ارادہ لرزتے ہیں۔
رعنا۔ ع۔ رنگ برنگ
زیبا۔ خود آرا۔
رعونت۔ ع۔ غرور نادانی
سرکشی اور خود آرائی۔
رعیت۔ ع۔ پرجا۔ دنیا

کے لوگ جو ماتحت کسی حاکم کے ہوں
رغبت۔ ع۔ خواہش
توجہ دلی۔
رغیف۔ ع۔ روٹی۔
رفادہ۔ ع۔ پٹی زخم کی۔ فصد
کے بعد جو پٹی باندھتے ہیں
رفاقت۔ ع۔ ہمراہی
رفیق ہونا۔
رفاہ۔ ع۔ آرام۔ فراخی۔
عیش کی آسائیت۔
رفت۔ ف۔ گیا۔ رفتار
رفتار۔ ف۔ چال۔
رفتن۔ ف۔ جانا۔ چلنا
رفتن۔ ف۔ بہارنا
جھاڑو دینا۔
رفرف۔ ع۔ بازو پھڑ پھڑانا جانور
کا اُڑنے کے واسطے طاق جامہ
سبز تکیہ خیمہ نام مقام اسرافیل
فرشتہ کا۔
رفض۔ ع۔ چھوڑنا۔ ترک کرنا
رفع۔ ع۔ بلند کرنا۔ اٹھانا۔
رفعت۔ ع۔ بلندی۔
رفق۔ ع۔ نرمی ملاطفت
رفقا۔ ع۔ جمع ہے رفیق کی
ساتھی۔ راہ کا ہمسفر دوست
رفو۔ ع۔ درست کرنا
کپڑا پھٹا ہوا جوڑ کر درست
کرنا سوت سے۔
رفیع۔ ع۔ بلندی بڑے

مرتبہ کا رتبہ دالا۔
رفیق ع۔ ساتھی ہمسفر دوست
رق ع۔ بندگی۔ غلامی۔
رقاب ع۔ جمع ہے رقبہ کی گردن۔
رقابت۔ ع۔ رقیب ہونا نگہبانی کرنا۔
رقاص۔ ع۔ ناچنے والا
رقاع۔ ع۔ جمع ہے رقعہ کی۔ پیوند چیتھڑے۔
رقائم۔ جمع رقیمہ کی۔
رقبا۔ ع۔ جمع رقیب کی
رقبہ۔ ع۔ گردن۔
رقت ع۔ باریکی پتلاپن
رقص۔ ع۔ ناچنا۔
رقصیدن۔ ف۔ ناچنا۔
رقعہ۔ ع۔ پیوند چیتھڑا خط۔ چٹھی۔
رقم۔ ع۔ لکھنا۔ نشان
رقوم۔ ع۔ جمع ہے رقم کی
رقیب۔ ع۔ نگاہبان پاسبان دو شخص جو ایک معشوق پر عاشق ہوں ایک دوسرے کا رقیب کہلاتا ہے
رقیق۔ ع۔ پتلا۔ باریک۔
رقیمہ۔ ع۔ لکھت۔ خط
رکاب۔ ع۔ لوہے کا حلقہ جو کاٹھی میں گھوڑے پر باندھے میں۔ پیالہ دراز دست

پہلو اور مجاز آ پیالہ دراز۔
رکابدار۔ ف۔ باورچی۔
رکابی۔ ف۔ برتن دراز منسوب رکاب سے تھالی چھوٹا طباق۔
رکاکت۔ ع۔ سستی۔ ضعیفی باریکی سے عاجزی۔
رکبہ۔ ع۔ زانو۔ گھٹنا۔
رکن۔ ع۔ ستون تکیہ
رکوب۔ ع۔ سوار ہونا۔
رکیدن۔ ف۔ تھکنے پر چپکے چپکے بڑبڑانا۔
رکیک۔ ع۔ سست ضعیف
رکین ع۔ محکم۔ استوار۔ مراد آہستہ۔ آسودہ۔
رگ۔ ف۔ ناڑی۔ نس۔
رم۔ ف۔ بھاگنا۔
رمہ۔ ف۔ بھیڑ بکریوں کا گھوڑوں کا گلہ۔
رماح۔ ع۔ جمع رمح کی نیزہ
رماد۔ ع۔ راکھ۔ خاک
رمال۔ ع۔ جمع رمل کی ریت جنگل کی۔
رمان۔ ع۔ انار میوہ مشہور ہے۔
رمانیدن۔ ف۔ بھگانا۔
رمائم۔ ع۔ جمع رمیم کی۔ بوسیدہ۔ کہنہ۔
رمح۔ ع۔ نیزہ بھالا۔

رمد۔ ع۔ بیماری آنکھ کی ہے سرخ ہو جانا سفیدۂ چشم کا
رمز ع۔ اشارہ۔ پوشیدگی
رمضان ع۔ جلانیوالا۔ نام نویں مہینے قمری کا جسمیں مسلمان روزہ رکھتے ہیں
رمق۔ ع۔ بقیہ جان۔ تھوڑی سی جان۔
رمل۔ ع۔ ریت نام ایک بحر کا ہے ۱۹ بحر عروض سے
رمنہ۔ ف۔ چراگاہ وہ مقام جہاں ہرن چرتے پھرتے ہیں۔
رموز۔ ع۔ جمع ہے رمز کی
رمیدن۔ ف۔ بھاگنا وحشت کر کے بھاگ جانا۔
رمیم۔ ع۔ بوسیدہ۔ کہنہ
رنج۔ ف۔ تکلیف۔ دکھ
رنجانیدن۔ ف۔ دکھ دینا رنجیدہ کرنا۔ خفا کرنا۔
رنجش۔ ف۔ رنج۔ دکھ
رنجور۔ ف۔ بیمار اس کی اصل رنج ور ہے۔
رنجہ۔ ف۔ تکلیف۔ دکھ۔ رنج
رنجیدن۔ ف۔ آزردہ ہونا
رند۔ ف۔ منکر۔ دانا۔ جو شخص عقل کے سبب منکر ہو نہ جہل سے آزاد۔ شرع سے بے قید آدمی۔ بیباک ہونا

رندس۔ ف۔ بسے ریزے لکڑی یا تانبے وغیرہ دھات کے جو بسبب چھیلنے کے گرتے ہیں۔
رندہ۔ ف۔ اوزار ہے جس سے بڑھئی تختہ وغیرہ لکڑی کا صاف کرتا ہے۔
رنگ۔ ف۔ اس لفظ کے بہت معنی ہیں برہان قاطع میں مفصل لکھے ہیں اور عام معنی سب جانتے ہیں۔
رنگریز۔ ف۔ رنگنے والا۔ کپڑوں کا۔
رنگین۔ ف۔ رنگ کیا ہوا
رو۔ ف۔ منہ۔ رخ۔ چہرہ وجہ۔ سبب۔
روابط۔ ع۔ جمع رابطہ کی باندھنے والی چیزیں اسباب
رواج ع۔ عام دستور
رواحل ع۔ جمع راحلہ کی۔ سواریاں۔
روا داشتن۔ ف۔ جائز رکھنا۔
روافض۔ ع۔ جمع رافضی کی ہے۔
رواق ع۔ چھجہ مکان کا
روان۔ ف۔ جاری بہتا ہوا۔
روان۔ ف۔ جان۔

روایت ع ۔ کسی بات کی
نقل کرنا ۔ کسی کی بات کہنا
روائح ۔ ع ۔ جمع ہے رائحہ
کی خوشبوئیں ۔
روبان ۔ ف ۔ جھاڑو دینے
والا ۔ جھاڑتا ہوا ۔
روباہ ۔ ف ۔ لومڑی مشہور
جانور ہے ۔
روباہ بازی ۔ ف ۔ فریب مکر
روبرو ۔ ف ۔ سامنے ۔
روبکار ۔ ف ۔ سامنا ۔ وہ
کاغذ جس میں فیصلہ لکھا
جاوے روبرو حاکم کے ۔
روبکاری ۔ ف ۔ روبکار
روپوش ۔ ف ۔ چھپا ہوا جو
شخص چھپ جاوے ۔
روبہ ۔ ف ۔ لومڑی ۔
روبیدن ۔ ف ۔ جھاڑو
دینا ۔ جھاڑنا ۔
روح ۔ ع ۔ جان ۔ بولنا ۔
روحانی ۔ ع ۔ روح کا ۔
روح الامین ۔ ع ۔ نام ہے
جبرئیل فرشتہ کا ۔
روح القدس ع ۔ وہ روح
جو حضرت عیسیٰ پر نازل ہوئی
روح اللہ ع ۔ حضرت عیسیٰ
روح حیوانی ع ۔ حیوانات
کی روح ۔
روح نباتی ۔ نباتات
کی روح ۔
رود ۔ ف ۔ ندی ۔ نہر ۔ نالہ
روداد ۔ ف ۔ کیفیت ۔ حال
روداون ۔ ف ۔ واقع ہونا
ہو جانا ۔ ایک بات کا ظاہر ہونا
رودبار ۔ ف ۔ نہریں جہاں
پر بہت جاری ہوں ۔
رودہ ۔ ف ۔ تانت انتڑی
روز ۔ ف ۔ دن ۔
روزمرہ ۔ ف ۔ ہمیشہ ۔ ہر روز
روزنامہ ۔ ف ۔ وہ کتاب
جس میں ہر روز کا حال لکھا
جاوے اور روزنامچہ
روزہ ۔ ف ۔ بھوکا پیاسا
تمام دن رہنا اور
واہیات نہ کرنا
برت ۔
روزی ۔ ف ۔ رزق ۔
روزینہ ۔ ف ۔ ہر روز کا خرچ
جو روز روز ملتا ہے ۔
روس ۔ ع ۔ جمع ہے راس
کی بہت سے سردار ۔
روستا ۔ روستائی } ف ۔ دہقان ۔ گنوار
روسیاہ ۔ ف ۔ کالا منہ وہ
شخص جو گناہ گار ہو ۔
روش ۔ ف ۔ طور طریقہ
ڈھنگ ۔ پٹری ۔
روشن ۔ ف ۔ چمکتا ہوا
روشنی ۔ ف ۔ چمکتا ۔ چمک ۔
روضہ ۔ ع ۔ باغ ۔ باغیچہ ۔
روغن ۔ ف ۔ تیل ۔
روگردانیدن ۔ ف ۔ نہ ماننا
منہ پھیرنا ۔
رومال ۔ ف ۔ وہ کپڑا جس
سے منہ پونچھتے ہیں ۔
رونق ۔ ع ۔ چمک ۔ زیبائش
روئیدن ۔ ف ۔ اگنا ۔ درخت
کا جمنا ۔
روئین ۔ ف ۔ دھات کا
کانسے یا پیتل کی شے
روے ۔ ف ۔ منہ ۔ چہرہ ۔
رویا ۔ ع ۔ خواب ۔ سپنا ۔
رویت ع ۔ دیکھنا ۔ نظر آنا
روئداد ۔ ف ۔ حال کیفیت
رہ ۔ ف ۔ رستہ ۔ راہ
رہا ۔ ف ۔ چھوٹا ہوا آزاد
رہاندن ۔ ف ۔ چھوڑانا
رہائی دلانا ۔
رہائی ۔ ف ۔ چھٹکارا ۔
رہبان ۔ ع ۔ جمع ہے راہب
کی زاہد نصاریٰ کے یا رہبا کا ۔
رہبانیت ع ۔ جتی ہونا
جورو نہ کرنا بسبب زہد کے
رہبر ۔ ف ۔ راہنما ۔ ہادی ۔
رہزن ۔ ف ۔ لٹیرا ۔ چور ۔ جو
راہ میں لوٹتا ہو ۔
رہگذر ۔ ف ۔ راہ ۔ عام سڑک
رہن ۔ ع ۔ گرو ۔ مال یا زمین
کا گرو رکھنا ۔
راہ نما ۔ ف ۔ راہ دکھلانے
والا ۔ رہبر ۔
راہوار ۔ ف ۔ گھوڑا فراخ
قدم ۔ تیز قدم ۔
رہیدن ۔ ف ۔ چھوٹنا
رہائی پانا ۔
رہین ۔ ع ۔ وہ شے جو
گرو رکھی ہو ۔
ریا ۔ ع ۔ ظاہر داری ۔ دل
میں جو بات ہو اُسکے بر
خلاف کرکے دکھلانا ۔
ریاح ۔ ع ۔ جمع ہے ریح کی
ہوا آندھی ۔
ریاحین ۔ پھول خوشبودار
نباتات جمع ہے ریحان کی
ریاست ۔ ع ۔ سرداری ۔
ریاض ۔ ع ۔ باغ جمع ہے
روضہ کی ۔
ریاضت ۔ ع ۔ محنت کرنا
مشقت کرنا ۔
ریاضی ۔ ع ۔ وہ علوم عقلی
جو وجود خارجی میں محتاج مادہ
کے ہیں ۔ جیسا کہ مقدار و عدد
کہ مادیات میں پائے
جاسکتے ہیں ۔
ریاکار ۔ ف ۔ فریبی ۔ ریا
کرنے والا ۔ منافق ۔

ریان - ع - سیراب - تروتازہ
ریب - ع - شک -
ریحان - ع - پھول - نباتات
سبزہ - ناز بو - ہر گھاس خوشبودار
ریختن - ف - ڈالنا - بکھیرنا
ریدن - ف - ہگنا -
ریزان - ف - ڈالتا ہوا -
گراتا ہوا -
ریزش - ف - ڈالنا - گرانا
ریزہ - ف - ٹکڑا - قطعہ -
ریسیدن - ف - حوض یا کنوئیں
کے اندر اتر نا - پیشاب کرنا
کرنا - ہگنا - جیانا - پھرنا -
ریسمان - ف - سوت - ڈورا
ریسیدن - ف - کاتنا -
ریشں - ف - پر مرغوں
کے - ڈاڑھی - ریش - پہلے
جھول سے کھاؤ - زخم -
ریشخند - ف - تمسخر یہ
ہنسی - تمسخر -
ریشہ - ف - تار سوت
کے درخت کا سوت -
ریعان - ف - شروع - ہر
چیز کا نوجوانی -
ریق - ع - تھوک - نہار -
ریگ - ف - ریت -
ریم - ف - پیپ -
ریو - ف - مکر - حیلہ - فریب
ریہ - ف - پھیپھڑا - جس سے
حیوان سانس لیتا ہے -
رئیس - ع - سردار

## باب الزاء

زاج - ع - پھٹکری -
زاج بیض - ع - پھٹکری سفید
زاحف - ع - دشمن پر چڑھائی
کرنیوالا لشکر یا سردار -
زاخر - ع - دریا جو زور کرکے
چڑھتا ہے - موج زن -
زاد - ف - جنا - پیدا کیا - توشہ
راہ کا خرچ -
زاد بوم - ع - وہ جگہ جہاں -
آدمی پیدا ہوا - جنم بھوم - وطن -
زادہ - ف - جنا ہوا -
زاد راہ - ف - راہ کا خرچ
توشہ راہ کا -
زادن - ف - جننا -
زار - ف - جگہ اگنے کی -
نہایت ضعیف خوار -
زاری - ف - رونا - عاجز
کرنا - ضعیفی -
زاریدن - ف - رونا -
ژاژ - ف - خار دار گھاس
جو اونٹ کھاتا ہے - بیہودہ
بات - واہیات -
زاغ - ع - کوا - کاگ
مشہور جانور ہے -
زاک - ف - پھٹکری -
زال - ف - بڈھا - سفید بالوں
والا نام باپ رستم پہلوان کا
زالہ - ف - اولہ - جو آسمان
سے برستا ہے -
زانو - ف - گھٹنا -
زانی - ع - زنا کرنیوالا مرد
زانیہ - ع - زنا کرنیوالی عورت
زاویہ - ع - کونا - دو خط مستقیم
جو ایک نقطہ پر نلیں اُنکے
ملنے سے جو کونہ پیدا ہو
اُس کو زاویہ کہتے ہیں
ج - ب - جیم - رے - کا
زاہد - ع - محنت کرنے والا
خدا کی راہ پر عابد -
زاہر - ع - کھلا ہوا پھول
روشن بلند -
زاہل - ع - بھولنے والا -
زائیدگی - ف - پیدائش
پیدا ہونا -
زائیدن - ف - جننا بچہ کا
زائچہ - ف - جنم پترہ اور قرعہ
ڈالکر جو رمل کی شکلیں
رمال لکھتے ہیں -
زائد - ع - بڑھا ہوا حساب
سے افزون -
زائر - ع - ملنے والا -
زیارت کرنے والا -
زائل - ف - دور ہونے
والا جاتا رہنے والا -
زبان - ف - بولی اور منہ
میں جو زبان ہے -
زبان دراز - ف - وہ شخص
جو بیہودہ بکے -
زبان دادن - ف - اقرار کرنا
زبان زدہ - ف - مشہور
زبانہ - ف - لپٹ آگ
کی شعلہ -
زُبد - ع - مسکہ - جھاگ -
زبدہ - ع - چیدہ - چنا
ہوا - منتخب -
زبر - ف - طاقت ور -
اوپر - دانا - زور آور -
زبرجد - ف - ایک قسم کا
جواہر ہے سبز رنگ زمردی طرح
زبردست - ف - غالب
طاقت ور -
زبردستی - ف - زور کرنا -
دھینگا دھینگی کرنا -
زبور - ع - نام اُس کتاب
کا جو حضرت داؤد علیہ السلام
کی ہے - راگ - گیت -
زبون - ع - بدتر - بیوقوف
عاجز - بیچارہ -
زبیب - ع - داکھ - منقہ
کشمش -
زجاج - شیشہ - گلاس کا پچھ

زجاجہ ۔ ع ۔ کانچ ۔ شیشہ نام
ایک گانو نکا ہے مصر میں ۔
زچہ ۔ ف ۔ وہ عورت جس
نے ابھی بچہ جنا ہو ۔
زجر ۔ ع ۔ جھڑکنا ۔ روکنا ۔
باز رکھنا ۔ منع کرنا ۔
زحل ۔ ع ۔ نام ستارہ مشہور
کا ہے ۔ ہندی میں اسکو سنی
اور سنیچر کہتے ہیں ۔
زحمت ۔ ع ۔ تکلیف دکھ رنج
زحیر ۔ ع ۔ بیماری شکم کی
ہے ۔ مروڑ ۔ آنون لہو کے
دست آتے ہیں ۔
زخارف ۔ ع ۔ جمع ہے زخرف
کی ۔ جھوٹی باتیں جسکا ظاہر
اچھا باطن غلط ۔
زخرف ۔ ع ۔ مزخرفات ۔
واہیات بات ظاہر کرنا باطن
کچھ ۔ ظاہر آراستہ باطن خراب
زخم ۔ ع ۔ گھاو ۔ ریش ۔
زخمہ ۔ ساز بجانے کی ۔
چیز ۔ مضراب ۔
زد ۔ ف ۔ چوٹ مارا ہوا پیٹا
ہوا ۔ چوٹ کھایا ہوا ۔
زدا ۔ ف ۔ صاف کرنے والا
پاک کر ۔ دور کرنے والا پاک کر ۔
زد و کوب ۔ ف ۔ مار پیٹ ۔
مار کوٹائی ۔
زدن ۔ ف ۔ مارنا ۔

زدودن ۔ ف ۔ صیقل کرنا
زر ۔ ف ۔ سونا ۔ روپیہ
اشرفی پیسہ وغیرہ ۔
زراعت ۔ ع ۔ کھیتی ۔
کھیتی کرنا ۔
زراف ۔ ف ۔ شتر گاؤ
پلنگ کو کہتے ہیں زرافہ
بھی بولتے ہیں ۔
زراندودن ۔ ف ۔ طلا کرنا
چڑھانا سونے کا کسی چیز پر
زرباف ۔ ف ۔ سنہری ۔
زربفت ۔ ف ۔ کپڑا چاندی
اور سونے کے سوت کا بنا ہوا
زرجعفری ۔ ف ۔ خالص
سونا منسوب ہے جعفر برمکی
کی وزیر سے جسکے حکم سے
صاف سونیکا استعمال کیا گیا تھا ۔ مجازاً آفتاب ۔
زرد ۔ ف ۔ پیلا ۔
زردشت ۔ ف ۔ نام ایک
حکیم کا ہے جو نسل منوچہر سے
اور شاگرد فیثا غورث کا تھا
اُسنے دعویٰ نبوت کا کیا تھا اور
اس نے ایک کتاب ژند نامی
اپنی امت کو دی تھی ۔
زرداب ۔ ف ۔ پیپ و
زرد پانی صفرا ۔
زردآلو ۔ ف ۔ خوبانی ۔
زردچوب ۔ ف ۔ ہلدی ۔
زردک ۔ ف ۔ گاجر ۔

زردوزی ۔ ف ۔ چاندی یا
سونے کے تاروں کا کام ۔
زر سُرخ ۔ ف ۔ سونا ۔
زرع ۔ ع ۔ کھیتی ۔ اور ۔
کھیتی کرنا ۔
زرف ۔ ف ۔ گہرا ۔ ڈونگھا
زرقا ۔ ف ۔ وہ عورت جسکی
آنکھ میں سبزی اور نیلا پن
ہو اور نام ایک عورت عربی کا
ہے ۔ جو بہت تیز نظر تھی ۔
زرق ۔ ع ۔ جھوٹ ۔ مکر ۔
نفاق ۔ بیٹ کرنا جانور کا ۔
زرکلب ۔ ع ۔ کھوٹا سونا
زرگر ۔ ف ۔ سنار ۔
زرگری ۔ ف ۔ سنار کا پیشہ
زر مغربی ۔ ف ۔ خالص سونا
زرنگار ۔ ف ۔ سونے کے نقش
جس پر بنے ہوئے ہوں ۔
زرنیخ ۔ ع ۔ ہڑتال ۔
زرہ ۔ ف ۔ چلتہ ۔
زریں ۔ ف ۔ سونے کا کام کیا ہوا
زشت ۔ ف ۔ برا بھونڈا
بد شکل ۔
زعفران ۔ ف ۔ کیسر
زعم ۔ ع ۔ گمان ۔
زغال ۔ ع ۔ کوئلہ ۔
زغن ۔ ف ۔ چیل مشہور
پرندہ ہے ۔

زغند ۔ ف ۔ جست ۔ کود
پھاند کر چھال ۔
زفاف ۔ ع ۔ دُلھن کو دولھا
کے گھر روانہ کرنا ۔ ہم بستر
کرنا دولھا کا دولھن سے
زق ۔ ع ۔ مشک مشکیزہ
پانی وغیرہ کا ۔
زقوم ۔ ع ۔ درخت تھوہر کا
زک ۔ ع ۔ ہار دینا
الزام دینا ۔
زکام ۔ ف ۔ سردی کی ۔
بیماری جسمیں ناک بہتی ہے
زکاوت ۔ ع ۔ ذہانت
تیزی ذہن کی بھڑکنا آگ کا
زکوٰۃ ۔ ع ۔ چالیسواں حصہ
مال تامی کا خدا کی راہ پر جو
سالانہ دیا جاتا ہے ۔
زکی ۔ ع ۔ پاک اور صاف
اور ذہین عقلمند ۔
زکیدن ۔ ف ۔ آپ ہی
آپ قہر سے بولنا ۔
زلات ۔ ع ۔ لغزشیں ۔
غلطیاں ۔
زلازل ۔ ع ۔ زلزلے ۔
بھونچال جمع زلزلے کی ۔
زلزال ۔ ع ۔ ہلانا ۔ لرزہ کرنا
زلزلہ ۔ ع ۔ بھونچال زمین
کا ۔ لرزہ آنا ۔ بالا ڈولا ۔
زلف ۔ ف ۔ لٹ بال کی

جو معشوق چہرہ پر لٹکاتے ہیں۔
زلل۔ ع۔ لغزش۔ نقصان کمی۔ ترازو کی جائے لغزش۔
زلو۔ زلوک۔ ف۔ جونک۔
زمام۔ ع۔ باگ گھوڑے کی۔ بکیل اونٹ کی۔
زمان۔ ع۔ وقت عرصہ۔ زمانہ۔
زمانہ۔ ع۔ وقت۔
زمانیاں۔ ف۔ زمانہ کے لوگ جو قدیم نہیں ہیں۔
زمانی۔ ف۔ زمانے کا نو۔ پیدا۔ جو قدیم نہ ہو۔
زمخنت۔ ف۔ ہیزہ کیلا
زمرد۔ ف۔ ایک جواہر ہے سبز رنگ۔
زمردین۔ وہ شے جس میں رنگ زمرد کا سا پایا جاوے۔
زمرہ۔ ع۔ جماعت گروہ آدمیوں کا۔
زمزمہ۔ ف۔ راگ۔ گیت
زمزم۔ ع۔ ایک کنواں ہے کعبہ کے پاس
زمستان۔ ف۔ جاڑا۔ سال
زمم۔ ع۔ استوار اور ارادہ
زمن۔ ع۔ زمانہ۔ وقت
زمہریر۔ ع۔ سخت جاڑا۔ کرہ ہوا کا ایک طبقہ جو بہت سرد ہے
زمین۔ ف۔ وہ کرہ جس پر ہم رہتے ہیں۔
زمیندار۔ ف۔ کسان۔ مالک زمین کا۔
زن۔ ف۔ عورت۔ جورو۔
زنا۔ ع۔ حرام کاری کسی کی جورو یا کسی غیر محرم عورت سے صحبت کرنا۔
زنار۔ ف۔ جینوا۔ دھاگا جو ہندو لوگ گلے میں رکھتے ہیں
زنبور۔ ف۔ بھڑ۔ شہد۔ ڈنگ مارنیوالی مکھی۔ چٹکی آگ پکڑنے کا اوزار۔
زنبورک۔ ف۔ چھوٹی توپ
زنبیل۔ ف۔ ٹوکرا چھوٹی بھیک کا کاسہ۔
زنجار۔ ع۔ زنگار۔
زنجبیل۔ ع۔ سونٹھ۔ سوکھی ہوئی ادرک۔
زنجیر۔ ف۔ کنڈی۔ کڑی سلسلہ لوہے کا۔
زنخ۔ ف۔ ٹھوڑی اور طعنہ بیہودہ۔
زنخدان۔ ف۔ ٹھوڑی۔
زن خواستن۔ ف۔ عورت کرنا نسبت یا منگنی کرنا۔
ژند۔ ف۔ نام اُس کتاب کا ہے جو زردشت نے لوگوں کو بنا کر دی تھی اور دعویٰ کیا کہ خدا کی طرف سے نازل ہوا ہے بزرگ۔
زندان۔ ف۔ قیدخانہ بندیخانہ۔
زندانیان۔ ف۔ قیدی لوگ یعنیہ آدمی جو بند ہوئے قید خانہ کے ہیں۔
زندگانی } ف۔ جینا۔ زندگی
زندگی
زندست۔ ف۔ نازک کی ہڈی
زندہ۔ ف۔ جیتا ہوا جاندار
ژندہ۔ ف۔ خرقہ پارہ کہنہ ہر شے بڑی اور عظیم اور خوفناک۔ چنانچہ ژندہ فیل بڑا ہاتھی۔
زندیق۔ مب۔ معرب زندیک کا ہے اور یہ لفظ مرکب ہے۔ زند نام کتاب زردشت اور ر یائے نسبت اور کاف تصغیر سے جو حقیر کے معنی دیتا ہے مراد بے دین۔ کافر بے ایمان
زنگ۔ ف۔ گھنٹا گھنٹالا۔ ناقوس اور نام ملک کا ہے اور میل لوہے وغیرہ کا۔
زنگولہ۔ ف۔ چھاج گھنٹا نام ایک مقام کا موسیقی میں۔ ایک طرح کا گھونگرو ہوتا ہے جو ناچتے وقت پہنتے ہیں۔
زنگی۔ ف۔ ملک زنگ کا حبشی۔
زنہار۔ ف۔ امان بچاؤ پناہ۔
زو۔ ف۔ اس سے اصل اُس کی از و ہے۔
زواجر۔ ع۔ موانع۔ روکنے والیاں۔
زوال۔ ع۔ جاتا رہنا۔
زواہر۔ ع۔ جمع ہے زاہر کی بمعنی روشن اور بلند اور کھلا ہوا پھول۔
زوایا۔ ع۔ جمع ہے زاویہ کی۔ گوشے کونے
زوائد۔ ع۔ جمع ہے زائد کی وہ اشیا جو مطلب سے بڑھتی ہوں
زوج۔ ع۔ جوڑا جفت۔ خواہ مرد ہو یا عورت۔
زوجہ۔ ع۔ جورو۔ عورت نکاحی۔ جس سے شادی ہوئی ہو۔
زود۔ ف۔ جلد شتاب
زودی۔ ف۔ شتابی جلدی پھرتی۔ پھرتی پن
زور۔ ع۔ جھوٹ۔ فریب

زورق - ع - چھوٹی کشتی
زورمند - ف - طاقت
ور - زور والا -
زوره - ف - ریزه کی ہوئی
ژولیدن - ف - اُلجھنا -
ژولیده - ف - اُلجھا ہوا
زه - ف - شاباش - کلمہ
تحسین - چلہ کمان کا -
کناره - ظفر - جدار -
زہاد - ع - زاہد لوگ - عابد
لوگ تپسی -
زہادت - ع - زہد کرنا
تقوے اور پرہیزگاری کرنا
زہد - ع - پرہیزگاری کرنا
تقوے کرنا - تپسیا کرنا
زہدان - ف - بچہ دان -
رحم عورت کا جس میں بچہ رہتا ہے
زہر - ع - شگوفے - کلیاں
زہر - ف - بس -
زہره - ع - نام ہے ایک ستاره
کا جسکو سوک کہتے ہیں
زہره - ف - پتّہ -
زہی - ف - آفرین یا شاباش
کلمہ تحسین کا ہے -
زہیدن - ف - جوش
کرنا - باہر آنا -
زہیر - ع - کھلا ہوا تاباں
روشن ہونا -
زی - ف - اندازه طرف

نزدیک -
زیدگی - ف - جیتا رہنا -
زیادت - ع - زیادتی -
فزونی - نہایت -
زیاده - ع - بہت افزوں
زیاده سری - ف - غرور
سرکشی مکڑاپن -
زیارت - ع - ملاقات -
کسی بزرگ سے یا آدمی
وغیره کو دیکھنا -
زیان - ف - نقصان حرج
زیان - ف - غصہ کا بھرا -
تند خو -
زیب - ع - زینت - زیبائش
زیبا - ف - لائق آراستہ
زیب دینے والا -
زیت - ع - روغن -
زیتون - تیل -
زیبائش - ف - زیبائی
خوبصورتی - آرائش -
زیبق - ع - پاره -
زینت - ف - زیبائش
آراستگی - سہیلاپن -
زیبیدن - ف - زیبا ہونا
آراستہ ہونا -
زیج - ف - نجوم کی
کتابیں جس میں حرکت
افلاک کواکب کی
لکھی جاتی ہیں -

زیر - ف - نیچے - کمزور -
زیربند - ف - ایک تسمہ جو
گھوڑے کے پیٹ کے نیچے باندھا جاتا
زیراکہ - ف - واسطے -
زیر بار - ف - بوجھ کے نیچے
تھکا ہرا جسپر بوجھ پڑا ہوئے
زیرک - ف - عقلمند - دانا
زیرکی - ف - دانائی عقلمندی
زیروزبر - ف - اوپر نیچے
اُلٹ پلٹ -
زیرین - ف - نیچے کا
زیره - ف - نام ایک قسم کے
مصالحہ کا ہے -
زیست - ف - زندگی - جینا
زیستن - ف - جینا -
زین - ع - آراستگی - خوبی
زین - ف - گھوڑیکا زین
زنہار - ف - پناه امان -
ترک کرنا عہد و پیمان - ہرگز
زینہ - ف - سیڑھی -
زیور - ف - جوشن - گہنا جو
عورتیں پہنتی ہیں -

## باب السین

سار - ف - مانند مشابہ
موافق - ہوبہو -
سابع - حصہ ساتواں ساتویں

سابغ - ع - پورا -
کامل - وسیع -
سابق - ع - اگلا بڑھا ہوا
سبقت لے جانے والا
سابقا - ع - پہلے اول دفعہ
سابقہ - اگلی - پہلی عورت
سابقین - ع - اگلے زمانے
کے لوگ پرانے وقت میں -
ساتر - ع - ڈھکنے والا
پرده کرنے والا -
ساج - ع - سال کا درخت
تو ا روٹی پکانے کا -
ایک پرند کا نام ہے -
ساجد - ع - سر جھکانے
والا - سجده کرنے والا -
ساجع - ع - گانیوالا پرند
بلبل قافیہ دار بولنے والا
ساچق - ع - ایک رونا دل
شادی کے کچھ ٹھلیاں
میوه اور شیرینی اور لباس
دلھن کا اور نقل وغیره کا دولھا
کے گھر سے دلھن کے گھر
لیجاتے ہیں اسکو ساچق کہتے ہیں
ساحت - ع - میدان - دگر
آنگن - صحن مکان کا -
ساحر - ع - جادوگر -
ساحق - ع - پیسنے والا
رگڑنے والا -
ساحل - ف - کناره دریا کا

ساختن۔ ف۔ موافق کرنا۔ بنانا۔
ساخت۔ ف۔ بناوٹ بناؤ۔ بنانا۔
ساحر۔ ع۔ تالیع کرنیوالا لوگوں کو اپنی طرف مائل کرنیوالا
سادات ع۔ جمع سید کی
سادس ع۔ چھٹا حصہ
سادگی۔ ف۔ صفائی ٹیپ۔ ٹاپ۔
سادج۔ مب۔ معرب سے سادہ کا۔
سار۔ ف۔ سر پرندہ خوش آواز شتر اونٹ ابنو
ساربان۔ ف۔ نگہبان شتر۔ صاحب شتر
سارق۔ ع۔ چور۔ دزد
ساری۔ ع۔ سرایت کرنیوالا گھسنے والا۔
ساز۔ ف۔ بناؤ۔ باجا۔ سامان۔ سفر۔ استعداد اور رونق کام کی۔ تحمل۔
سازش۔ ف۔ لگاؤ میل۔ اتفاق۔
سازگار۔ ف۔ مبارک لائق۔
سازیدن۔ ف۔ سازش کرنا موافقت کرنا راست کرنا۔

ساس۔ ف۔ گھن مشہور بودار کیڑا ہے جو چار پائی میں ہو جاتا ہے۔
ساطع۔ ع۔ بلند۔ چمکتا ہوا
ساطور۔ ع۔ چھرا لغب دا قصاب کا۔
ساعات۔ ع۔ جمع ہے ساعت کی۔
ساعت۔ ع۔ ڈھائی گھڑی یا گھڑی۔ گھنٹہ۔
ساعد۔ ع۔ بازو۔
ساعی۔ کوشش کرنے والا۔ چغل خور۔
ساغر۔ ع پیالہ شراب کا گلاس شراب کا
سافر۔ ع۔ سفر کرنے والا مسافر ظاہرا۔
سافل۔ ع۔ نیچے والا۔ زیر
ساق۔ ع۔ پنڈلی۔
ساقط۔ ع۔ گرنے والا گرا ہوا۔ نکما۔
ساقی۔ ع۔ شراب پلانیوالا۔
ساکب۔ ع۔ ڈالنے والا پانی باغوں کا۔
ساکت۔ ع۔ خاموش چپکا
ساکن۔ ع۔ ٹھہرا ہوا بے ساکن۔
سال۔ ف۔ برس سمت
سالار۔ ف۔ سردار

سالانہ۔ ف۔ برسی۔ برس بھر کا۔
سالب۔ ع۔ نفی کرنیوالا
سالخوردہ۔ ف۔ بوڑھا۔ کہنہ
سال شمسی۔ ف۔ وہ برس جو سورج کی چال پر حساب کیا جاتا ہے۔
سالف۔ ع۔ اگلا۔ قدیم جو پہلے گذر گیا۔
سال قمری۔ ف۔ چاند کی چال پر جو برس شمار کیا جاتا
سالک ع۔ راہ چلنے والا خدا دوست۔
سالکان۔ ف۔ جمع سالک کی
سالم۔ ع۔ ثابت تندرست۔ پورا۔
سالوس۔ ف۔ فریبی۔ زبان دراز مکار۔
سالوسی۔ ف۔ چرب زبانی فریب کرنا مکر کرنا۔
سام۔ ع۔ نام ہے حضرت نوح کے بیٹے کا۔
سامان۔ ف۔ اسباب تیاری کی چیزیں۔
ساجح۔ ع۔ چشم پوشی کرنے والا۔
ساماخچہ } ف۔ سینہ بند
سامانچہ } عورتوں کی انگیا
سامع۔ ع۔ سننے والا

سامعہ۔ ع۔ کان میں طاقت جو سننے کی۔
سامی۔ ع۔ بلند۔ اونچا۔
سان۔ ف۔ طرز۔ روش رسم۔ عادت۔
سانح۔ ع۔ ظاہر ہونیوالا پیش آنے والا۔ بائیں طرف جو شکار آجاوے۔
سائے۔ ف۔ گھس۔ رگڑا
سائبان۔ ف۔ چھجہ آفتاب گیر جو دھوپ سے بچاوے
سائر۔ ع۔ تمام سیر کرنیوالا۔
سایہ۔ ف۔ چھانو۔ بادل جھول
سائیدن۔ ف۔ پیسنا۔
سائیس۔ ف۔ نگاہبان گھوڑے کا۔
سَب۔ ع۔ گالی برا کہنا
سبابہ۔ ع۔ پہلی انگلی ہاتھ کی انگوٹھے کے پاس۔
سپارس۔ ف۔ کسی کے حق میں سعی کرنا۔
سپاس۔ ف۔ تعریف کرنا۔ حمد کرنا۔ سراہنا۔
سباسب۔ ع۔ ریت کا جنگل
سباع۔ ع۔ درندے شیر بھیڑیا۔ وغیرہ کی قسم
سباک۔ ع۔ سکہ ڈھالنے والا۔ روپیہ اشرفی بنانیوالا
سپاہ۔ ف۔ فوج۔

سبب - ع - وجہ باعث رسی
سبت - ع - ہفتہ کا دن
سنیچر کا دن -
سبحان - ع - پاک -
سبحان اللہ - ع - پاک ہے
اللہ پاکی سے یاد کرتا
ہوں خدا کو -
سبحہ - ع - سمرن تسبیح
سبد - ع - ٹوکرا ٹوکری
سپر - ف - ڈھال -
سپر انداختن - ف - تابع
ہو جانا رعایا کا حکم ماننا
سپرد - ف - کسی کے قبضہ
میں دینا یا ہونا -
سپردن - ف - سونپنا -
سپرد کرنا -
سپردنی - ف - لائق
سپرد کرنے کے -
سپری شدن - ف - پورا
ہونا -
سبز - ف - ہرا -
سبزہ / سبزی } ف - ہریالی
سبزی گھاس وغیرہ کی -
سبط - ع - قوم قبیلہ
بیٹی کی اولاد -
سبع - ع - سات، ۷ عدد
سبعین - ع - ستر، ۷۰ عدد
سبق - بڑھنا، بڑھوتری

سبقت - ع - بڑھوتری
آگے جانا -
سبک - ع - ڈھالنا سکہ کا
سبک - ف - ہلکا پن -
سبکی - ف - ہلکاپن -
سبکتگین - ف - نام ہے
بادشاہ خراسان کا -
سبل - ع - سُرخی جو آنکھ
میں پیدا ہو جاتی ہے یا
ٹیڑھا بال جو آنکھ کے اندر
پیدا ہو جاتا ہے اور
چبھتا رہتا ہے -
سبلت - ف - مونچھ -
سپس - ف - بعد پیچھے
سپنج - ف - مہمان سرائے
چراگاہ جانوران -
سپنجی سرائے - ف - چھوڑا
چرواہوں اور کھیتوں کا
جو کھیت میں بنا لیتے ہیں کل
معنی سرو پنج کے تین و
پانچ ہیں وہ مقام جسکو فنا کا
نہ ہو مراد دنیا -
سبو - ف - مٹکا یا گھڑا
سبو ختن / سبوزیدن } ف چھونا
سبوس - ف - چھان گندم
وغیرہ کی - آٹے کی بھوسی -
سبو سر - ع - بغا جو سر
میں ہو جاتی ہے -

سپاہ / سپہ } ف - فوج -
سپہر - ف - آسمان -
سپید - ف - بگا چٹا سفید
سپیدہ دم - ف - صبح تڑکا
سپارہ - ف - تیسواں حصہ قرآن
سبیل - ع - راہ رستہ سڑک
ست - ع - چھ
(۶) ہے -
ستا - ف - ستایش - تعریف
کرنا شکر نعمت کا -
ستار - ف - ایک باجہ
مشہور ہے -
ستارہ - ف - تارہ جو
آسمان پر چمکتا ہے -
ستارہ دم - ف - پونچھ والا
ستارہ دم والا ستارہ -
ستان - ف - چیت لیٹا ہوا
جس جگہ بہت سا ہو کسی چیز کا
ستاندن - ف - لینا -
ستائیدن - ف - سراہنا
ستائش - ف - سراہنا تعریف
کرنا - حمد کرنا شکریہ
ستبر - ف - موٹا غفص دل دار
ستبری - ف - موٹائی
گاڑھا پن -
ستدن - ف - لینا -
ستر - ف - مخفف
استر کا خچر -

ستر - ع - پردہ چھپانا -
ستردن - ف - صاف
کرنا مونڈنا -
سترگ - ف - بڑے جثے
کا آدمی قوی ہیکل سخت
غصہ - تند مزاج - او کا بڑا
ستم - ف - ظلم بے انصافی
ستم دیدہ - ف - مظلوم
جس پر ظلم ہوا ہو -
ستمگار - ف - ظالم ظلم
کرنے والا -
ستو - ف - زر لائت -
کھوٹی چاندی یا کھوٹا سونا
ستودن - ف - تعریف کرنا
ستودہ - ف - سراہا ہوا -
تعریف کیا ہوا -
ستور - ف - چوپایہ گھوڑا
خچر گدھا مجازاً -
ستون - ف - پیلپایہ
کھمبا مکان کا -
ستوہ - ف - عاجز تھکا
ہوا ملول -
ستون - ع - ساٹھ، ۶۰ عدد
ستوقہ - ف - کھوٹی چاندی
یا کھوٹا سونا زر قلب -
ستہ - ع - چھ، (۶) ہے -
ستیدن - ف - لینا
لے لینا -
ستیزندہ - ف - لڑنیوالا

ستیز ۔ ف ۔ لڑنا ۔
ستیز
ستیزہ } ف لڑائی جنگ جھگڑا ۔ لڑائی
جنگ جھگڑا ۔
ستیزیدن ۔ ف ۔ لڑنا ۔
سجاد ۔ ع ۔ سجدہ کرنیوالا
سجادہ ۔ مصلے نماز
پڑھنے کا بچھونا ۔
سجایا ۔ ع ۔ جمع ہے
سجیہ کی عادت خو ۔
سجدات ع ۔ جمع ہے
سجدہ کی ۔
سجدہ ۔ ع ۔ سر زمین پر
رکھنا ۔ سامنے خدا کے سر
جھکانا ۔ اور نام ایک سورہ قرآن کا
سجع ۔ ع ۔ خوش آواز پرند
کی مثلاً بلبل یا قمری کی آواز
اور لفظ آخر فقرہ کا جو مطابق
دوسرے فقرہ اخیر کے
ہو لغوی معنی سجع کے آواز
قمری کے ہیں ۔
سجف ۔ ع ۔ پردہ اور
پردہ ڈالنا ۔
سجل ۔ ع ۔ قبالہ چک
حکم نامہ قاضی کا ۔
سجن ۔ ع ۔ قید خانہ ۔
جیل خانہ ۔
سجنجل ۔ ع ۔ آئینہ یہ لفظ
رومی ہے ۔

سجود ۔ ع ۔ سجدہ کرنا ۔
سجیہ ۔ ع ۔ خصلت خو
عادت سبھاؤ ۔
سحاب ۔ ع ۔ ابر ۔ بادل
سحج ۔ ع ۔ بیماری شکم کی
جسے خو خراش روده سے
پیدا ہوتی ہے ۔
سحر ۔ ع ۔ وقت آخر شب
کا صبح کے پہلے کا وقت
سحر حلال ۔ ع ۔ شعر و سخن
فصیح جو بجائے جادو کے ہو
اور نام ایک مثنوی کا ہے
مثنوی کا ہے ۔
سحرگاہ ۔ ف ۔ وقت صبح کا
سحر ۔ ع ۔ جادو ۔ افسون ۔
سخاوت ۔ ع ۔ سخی ہونا
داناپن بخشش کرنا ۔
سخت ۔ ف ۔ کڑا جو نرم نہو
سختی ۔ ف ۔ برخلاف
نرمی کے کڑا پن ۔
سخرہ ۔ ف ۔ ہنسی ٹھٹھا ۔
خوش طبعی تمسخر ۔ بیگار ۔
سخن ۔ ف ۔ بات شعر
عبارت ۔ لفظ ۔
سخی ۔ ع ۔ دانا ۔ دینے والا
خدا کے نام پر ۔
سخیف ۔ ع ۔ کم سمجھ تنگ
ظرف ۔ بیہودہ ۔
سد ۔ ع ۔ دیوار روک

حائل دو چیز مین ۔
سداد ۔ ع ۔ مطبوطی راستی
گفتار اور کردار کی ۔
سدس ۔ ع ۔ چھٹا حصہ ایک
سدہ ۔ ع ۔ گرہ جو انتڑیوں
یا رگوں مین مواد غلیظ
کی ہو جاوے ۔
سدید ۔ ع ۔ محکم استوار ۔ راست
درست ۔
سر ۔ ف ۔ سر خیال ارادہ
شروع ۔
سر ۔ ع ۔ بھید ۔ راز ۔
سرا ۔ ف ۔ مکان خانہ
گھر مسافر خانہ ۔
سراب ۔ دھوکا جو دور
سے ریت دکھلائی دے
کہ پانی ہے اور وہان جا
کر جب دیکھین تو ریت ہو
پانی نہ نکلے ایسے مقام
کو سرا کہتے ہیں ۔
سراپردہ ۔ ف ۔ بارگاہ
شاہی بڑا پردہ جو بطور دیوار
کے خیمہ کے آگے کھینچتے
ہیں ۔ گھر کا پردہ ۔
سرابستان ۔ ف ۔ وہ
باغ جو گھر میں ہو ۔
سراج ۔ ع ۔ چراغ ۔ دیوار
سراچہ ۔ ف ۔ چھوٹا ۔
خیمہ چھوٹا مکان ۔

سرادق ۔ ع ۔ سراپردہ خیمہ
سرادقات ۔ ع ۔ سراپردہ
اور خیمے ۔
سراری ۔ ع ۔ لونڈیاں ۔
مدخولہ حرمین جمع سریہ کی
سرازیر ۔ ف ۔ ڈھلاؤ
سلامی کی جگہ ۔
سراسر ۔ ف ۔ سر بسر اس
سرے سے اُس سرے تک
سراسیمہ ۔ ف ۔ حیران ۔
پریشان ۔
سراغ ۔ ف ۔ کھوج تلاش
سرافراز ۔ ف ۔ سر بلند
سرافگندن ۔ ف ۔ سر نیچا
کرنا گردن نیچے ڈالنا ۔
سرافگندہ ۔ ف ۔ شرمندہ
سر نیچے ڈالے ہوئے
سرآمد ۔ ف ۔ سردار برگزیدہ
سرآمدن ۔ ف ۔ پورا ہونا
سران ۔ ف ۔ سردار لوگ
سرانجام ۔ ف ۔ آخر کار
سامان کام کا ۔
سراویل ۔ ع ۔ پائجامہ ستھن
سرائیدن ۔ گانا ۔ الاپنا ۔
سرائے ۔ ع ۔ مکان
گھر مسافر خانہ ۔
سرایت ۔ ع ۔ گھس جانا
اس طرح پر جیسے تنکا
سرایت کرنا پانی میں ۔

سرائر - ع - جمع سریر کی
پوشیدہ بھید اور تخت -
سراچہ - ف - چھوٹی سرائے
چھوٹا مکان -
سرب - ع - جست سیسہ
جس کی گولیاں ڈھلتی
ہیں - -
سرباختن - ف - لڑائی
کرنا لڑنا -
سربار - ف - سر کا بوجھ
سرباز - ف - بہادر جنگ
میں بے خوف لڑنے والا
سربازی - ف - لڑائی -
بیخوف - کام بہادری کا کرنا
سربالا - ف - سربلند -
سربراہ کردن - ف - راہ
پر لانا - پورا کرنا - انتظام
سربراہ - ف - منتظم - مہتمم
سربراہی - ف - اہتمام
انتظام -
سربرداشتن - ف - سر
بلند کرنا سر اٹھانا حاکم
سے پھر جانا - باغی ہونا -
سربرزدن - ف - ایک بات
کا واقع ہونا - ہو جانا -
سرپرست - ف - خانہ
زاد گھر کا نوکر -
سربست - ف - آزاد
بے قید

سربستن - ف - بندھنا -
سربستہ - ف - بندھا ہوا
پوشیدہ راز -
سربسر - ف - تمام بالکل
سربلند - ف - اونچا -
سرپنجی - ف - زور شدت
سرپنجہ - ف - ہاتھ کا پنجہ
اور مجازاً طاقت ور
زبردست آدمی -
سرپوش - ف - ہنڈیا کا
ڈھکنا - طباق کا ڈھکنا
جو اوپر ڈھکا رہتا ہے
سرپیچ - ف - جوہر ہوتا
ہے جو عمامہ یا پگڑی
پر لگایا جاتا ہے -
سرپیچیدن - ف - سرکشی
اور نافرمانی کرنا -
سرتابی - ف - حکم نہ
ماننا - بغاوت کرنا -
سرتاسر - ف - تمام بالکل
سب کا سب -
سرج - ع - زین -
گھوڑے کا -
سرجوش - ف - شوربا
جو ادل جوش کھا چکا ہو
مجازاً خلاصہ زبدہ -
سرچشمہ - ف - چشمہ
سوتا پانی کا -
سرحد - ف - حد -

سرحلقہ - ف - سردار
حاکم کسی حلقہ کا -
سرخ - ف - لال -
سرخاریدن - ف - ناامید
ہونا تسلی کرنا راغب ہونا
سرخرو - ف - خوش جس کا
دعویٰ ثابت ہو جاوے
سرخط - ف - کرایہ نامہ
مکان کا نوکری نامہ کاغذ
سرخوش - ف - مست
شراب سے اور خوش
حال آدمی -
سرخود - ف - جو کسی
کے تابع نہ ہو -
سرخی - ف - لالی -
سرخیل - ف - سردار امیر
سرد - ف - ٹھنڈا -
سرداب - ف - بھنورا جو
زمین میں بناتے ہیں
تہ خانہ جو زمین میں
بناتے ہیں -
سردادن - ف - کھول
دینا موقوف کرنا -
سردار - ف - امیر -
سردردی - ف - محنت
کلفت - درد سر -
سردرکشیدن - ف -
تابع نہ ہونا خود سر
ہونا لینی ہونا -

سردست - ف - فی الحال ابھی
سردسیر - ف - وہ زمین
جہاں پانی زراعت کے
لئے خود بخود جاری ہو - سرد ملک
سردفتر - ف - افسر دفتر کا
سردی - ف - ٹھنڈک -
سرراہ - ف - راہ کے
سرے پر -
سررشتہ - ف - مجازاً وجہ
مقصود معاملہ -
سرزدن - ف - گردن
مارنا طلوع اچانک کسی
مجلس میں کسی شخص کا آنا -
سرزنش - ف - ملامت
برا بھلا کہنا -
سرزمین - ف - زمین ملک
سرسام - ع - ایک بیماری
ہے دماغ کی جس میں آدمی
بیہوش ہو جاتا ہے دماغ
میں آماس ہونے کے
سبب ہوتی ہے -
سرسال - ف - شروع سال
سرسبز - ف - لہلہاتا ہوا
ہرا بھرا -
سرسری - ف - کمینہ
بدون تامل - کاہلی سے
کوئی کام کرنا -
سرشار - ف - لبریز لبالب
سرشت - ف - پیدائش

طبیعت، خو، آدمی کی ۔
سرشتن ۔ ف ۔ گوندھنا، ملانا
سرشدان ۔ ف ۔ بھونا، پیدا ہونا، چھوٹنا توپ وغیرہ کا ۔
سرشف ۔ ف ۔ سرسوں غلہ مشہور ہے ۔
سرشک ۔ ف ۔ آنسو، آنکھ کا چنگاری ۔
سرطان ۔ ع ۔ کیکڑا ۔
سرعت ۔ ع ۔ شتابی، جلدی ۔
سرغنہ ۔ ف ۔ بڑا، بے مانند عظیم ۔
سرف ۔ ع ۔ بیہودہ خرچ کرنا ضروری خرچ سے زیادہ ۔
سرفرازی ۔ ف ۔ سربلندی، عزت
سرفرود آوردن ۔ ف ۔ سر نیچے کرنا، ماننا ۔
سرفرو بردن ۔ ف ۔ شرمندہ ہونا ۔
سرفہ ۔ ف ۔ کھانسی ۔
سرقہ ۔ ع ۔ چوری ۔
سرکار ۔ ف ۔ بادشاہی کچہری مجازاً حاکم ۔
سرگذشت ۔ ف ۔ واقعہ حادثہ ماجرا ۔
سرگران ۔ ف ۔ خفا، غصہ ور متکبر ۔
سرگردان ۔ ف ۔ پریشان
سرگردگی ۔ ف ۔ سرداری و افسری ۔
سرگرم ۔ ف ۔ چالاک محنتی، گرمجوش ۔
سرگروہ ۔ ف ۔ ایک گروہ کا سردار ۔
سرکش ۔ ف ۔ مغرور، باغی بپھرا ہوا ۔
سرگشتہ ۔ ف ۔ حیران، بھٹکا ہوا
سرکشی ۔ ف ۔ بغاوت، خود پھرنا حاکم سے ۔
سرکشیدن ۔ ف ۔ نافرمانی حکم نہ ماننا ۔
سرکوب ۔ ف ۔ افسر، مالک انتقام کرنے والا ۔
سرگین ۔ ف ۔ گوبر، بیٹ جانور کا پیخانہ ۔
سرما ۔ ف ۔ جاڑا ۔
سرمایہ ۔ ف ۔ پونجی ۔
سرمد ۔ ع ۔ جسکی ابتدا اور انتہا نہ ہو یعنے خدائے تعالےٰ لغوی معنی ہمیشہ اور ہمیشہ ۔
سرمدی ۔ ع ۔ وہ شے جو منسوب ہو طرف ہمیشگی کے ۔
سرمست ۔ ف ۔ متوالا ۔ نشانی ۔ جو شخص مدہوش نشے میں ہو ۔
سرنا ۔ ف ۔ نفیری مشہور باجا ہے ۔
سرنامہ ۔ ف ۔ خط کے لفافہ پر جو پتہ اور نشان مکتوب الیہ کا لکھتے ہیں ۔
سرنگون ۔ ف ۔ سر کے بل افسردہ اوندھے منہ ۔
سرنو ۔ ف ۔ نئے سر سے ۔
سرنوشت ۔ ف ۔ تقدیر نصیب حکم ازلی ۔
سروال ۔ ف ۔ پیجامہ سوتھن شلوار ۔
سردین ۔ ف ۔ تمام پورا
سروپا ۔ ف ۔ تمام پورا ۔
سروج ۔ ع ۔ جمع سراج کی چراغ ۔
سرود ۔ ف ۔ نغمہ، راگ سخن، گیت ۔
سرودن ۔ ف ۔ گانا ۔
سرور ۔ ف ۔ خوشی ۔
سرور ۔ ف ۔ سردار ۔
سروری ۔ ف ۔ سرداری صاحبی ۔
سرو ۔ ف ۔ نام ایک درخت کا جو سیدھا اگا ہوا باغوں میں ہوتا ہے ۔
سروسامان ۔ ف ۔ اسباب سامان ۔
سروش ۔ ف ۔ فرشتہ ۔ جبریلؑ ۔ فرشتہ ۔
سروکار ۔ ف ۔ علاقہ، لگاؤ ۔
سرہ ۔ ف ۔ رواجی نقد زر رائج کھرا جو کھوٹا نہ ہو ۔
سرہنگ ۔ ع ۔ سردار جو شخص پیشرو لشکر و سپاہ کا ہو کیونکہ ہنگ کے معنی سپاہ کے ہیں سرہنگ دار سپاہ کا ۔
سری ۔ ف ۔ سرداری سپہ سالاری ۔
سریر ۔ ع ۔ تخت ۔
سریرت ۔ ع ۔ خو، عادت خصلت ۔
سریش ۔ ف ۔ ایک قسم کا چیپ ہے جو چمڑے کو پکا کر نکالتے ہیں پھر اس سے اور چیزیں جوڑتے ہیں ۔
سریع ۔ ع ۔ جلدی کرنے والا، تیزی دار ۔
سرین ۔ ف ۔ چوتڑ، نشست گاہ آدمی کی ۔
سریہ ۔ ع ۔ لشکر پانچ سو سے زیادہ چار سو تک
سریہ ۔ ع ۔ وہ کنیزک یا باندی جو جماع اور صحبت کے واسطے مقرر کی گئی ہو ۔
سزا ۔ ف ۔ بدلا، لائق، موافق
سزاوار ۔ ف ۔ لائق مناسب
سزاول ۔ ف ۔ حاصل کرنیوالا
سزیدن ۔ ف ۔ لائق ہونا مناسب ہونا ۔

سُست ۔ ف ۔ ڈھیلا جو
چالاک نہو ۔ اپدی ۔
سطبر ۔ ع ۔ موٹا گندا بھدا
سطح ۔ ع ۔ وہ ہے جس
میں فقط طول و عرض
ہو چھت ۔
سطر ۔ لکیر پنکتی لکھنا ۔
سطوت ۔ ع ۔ دبدبہ
قہر سختی رعب ۔
سطوح ۔ ع ۔ جمع ہے سطح کی
سطور ۔ ع ۔ جمع ہے سطر کی
سطوع ۔ ع ۔ بلند کرنا ۔
سعادت ۔ ع ۔ نیکی برخلاف
نحوست کے نیکبخت ہونا
سُعال ۔ ع ۔ کھانسی ۔
سعایت ۔ ع ۔ چغلی کرنا
غمازی بدگوئی ۔
سعت ۔ ع ۔ وسعت ۔
فراخی ۔ گنجایش ۔
سعترہ ۔ ع ۔ ایک گھاس
ہے جسکو معشوقوں کی زلف سے
تشبیہہ دیتے ہیں ۔
سعد ۔ ع ۔ نیکبختی ۔
سعدین ۔ ع ۔ زہرہ اور
مشتری اور دونوں کو
ملا کر کہتے ہیں ۔
سعود ۔ ع ۔ مبارک ہونا
نیک ہونا ۔
سعفہ ۔ ع ۔ گنج کی بیماری
جو سر پر ہو جاتی ہے ۔
سعوط ۔ ع ۔ ناک میں
دوا ڈالنا ۔
سعی ۔ ع ۔ دوڑنا کوشش
کرنا ۔ جلدی کرنا ۔
سعید ۔ ع ۔ نیک مبارک
نیک بخت ۔
سفارت ۔ ع ۔ ایلچی گری
کرنا ۔ صلح کرنا ۔
سفارش ۔ ف ۔ سہایتا کسی
کیواسطے بھلائی کا کلمہ کہنا
سفاک ۔ ع ۔ خونریز ۔ قتل
کرنے والا ۔
سفال ۔ ع ۔ ٹھیکری ۔ ٹھیکرا
سفال گر ۔ ع ۔ کمہار برتن
بنانے والا ۔
سفاہت ۔ ع ۔ احمق پن
بیوقوفی ۔
سفائن ۔ ع ۔ جمع ہے
سفینہ کی کشتیاں ۔
سفتن ۔ ف ۔ بیدھنا ۔
سفت ۔ ف ۔ گاڑھا غفص
سفتہ ۔ ف ۔ پرویا
ہوا ۔ گاڑھا کیا ہوا ۔
سفر ۔ ع ۔ مسافرت ۔ شہر
سے باہر جانا ۔
سفرجل ۔ ع ۔ بہی مشہور
میوہ ہے ۔
سفرہ ۔ ع ۔ دسترخوان ۔
سفل ۔ ع ۔ پستی ۔ نیچائی ۔
سفلہ ۔ کمینہ ۔ نالائق ۔
سفوف ۔ ع ۔ پھنکی ۔
آٹا پسا ہوا ۔
سفہا ۔ ع ۔ جمع سفیہ کی
کمینے لوگ ۔ نیچ ۔
سفید ۔ ف ۔ چٹا ۔ بگا ۔
سفیر ۔ ع ۔ ایلچی ۔ میانجی
سفینہ ۔ ع ۔ کشتی ناؤ ۔
سفیہ ۔ ع ۔ کمینہ
ناکس ۔ نیچ ۔
سقا ۔ ع ۔ بہشتی ۔ پانی دینے
کا جو ہمیشہ کرتا ہے ۔
سقام ۔ ع ۔ جمع ہے
سقم کی بیماریاں ۔
سقایت ۔ ع ۔ پانی دینا
سیراب کرنا ۔
سقر ۔ ع ۔ دوزخ ۔
سقط ۔ ع ۔ بیہودہ ۔ کم قدر
بچہ ناتمام جو ماں کے
پیٹ سے گر پڑے ۔
سقط شدن ۔ ف ۔ حمل گرنا
کم قدر ہونا بیہودہ ہونا ۔
سقف ۔ ع ۔ مکان کی
چھت ۔
سقم ۔ ع ۔ بیماری ۔
دکھ ۔ برائی ۔
سقمونیا ۔ ع ۔ ایک قسم
کا گوند ہے کسی درخت
کا مائل بسبزی و زردی
تلخ مزہ اسکو محمودہ کہتے ہیں
سقنقور ۔ ع ۔ ایک قسم کی مچھلی
ہے خشکی کی ریت
پائی جاتی ہے سفید
رنگ کی ہوتی ہے ۔
سقوط ۔ ع ۔ گر پڑنا ۔ خطا کرنا
سقوف ۔ ع ۔ جمع ہے
سقف کی ۔
سقیم ۔ ع ۔ بیمار ۔ عیب دار
سگ ۔ ف ۔ کتا ۔
سکہ ۔ ع ۔ کوچہ ۔ گلی ۔ جمع
اسکی سکک آتی ہے ۔
سکاکین ۔ ع ۔ چاقو چھریاں
جمع ہے سکین کی ۔
سگال ۔ ف ۔ اندیشہ ۔ فکر
مانگنے والا ۔ گوبندہ ۔ امر بھی
سگالیدن سے
آتا ہے ۔
سگالیدن ۔ ف ۔ اندیشہ کرنا
سکان ۔ ع ۔ جمع ہے ساکن
کی ۔ رہنے والا ۔
سکتہ ۔ ع ۔ ایک بیماری
جس میں حس و حرکت آدمی
کی زائل ہو جاتی ہے اور
بیمار مانند مردہ کے
دکھلائی دیتا ہے
اصطلاح ۔ شعرا میں وزن
کا پورا نہ ہونا ۔

سکر - ع - نشہ - بیہوشی -
سکر - ع - شکر - مشہور مٹھائی
سکرات - ع - جمع ہے سکرہ کی شدت اور سختی موت کی
سکن - ع - جس سے آرام حاصل ہو - مثلاً بیوی - بیٹا - دوست -
سکنجیدن - ف - کھانسنا - زہ اشتہا کاٹنا دانتوں سے گلے میں آواز کرنا -
سکنہ - ع - جمع ہے ساکن کی باشندے رہنے والے
سکوت - ع - چپکا رہنا خاموش رہنا - سکوت کرنا
سکون - ع - ٹھہرنا آرام کرنا
سکونت - ع - رہنا - آرام
سکہ - ع - ڈھلا ہوا زر اشرفی روپیہ - پیسہ وغیرہ -
سکیزیدن - ف - کودنا جست مارنا -
سکیں - ع - چاقو چھری -
سکینہ - ع - آسائش آرام آہستگی نام دختر حضرت امام حسینؑ علیہ السلام کا -
سل - ع - نام ایک مرض کا جس میں خون منہ سے آتا ہے اور تپ ہوتی ہے
سلاح - ف - ہتھیار لڑائی کا

سلاح شو / سلاحشور } ف - ہتھیار باندھنے والا شخص جو ہتھیار رکھے سپاہی
سلاست - ع - روانی ہمواری -
سلاسل - ع - جمع ہے سلسلہ کی زنجیریں -
سلاطین - ع - جمع ہے سلطان کی - بادشاہ -
سلام - ع - اشیرباد - دعا نام خدا کا -
سلامت - ع - جیتے رہنا
سلالہ - ع - نطفہ - بچہ - باہر نکلتا ہوا کا کسی چیز سے -
سلب - ع - نفی - نفی کرنا
سلخ - ع - پوست اُتارنا کھال اُتارنی وہ روز جس دن نیا چاند دیکھا جاوے -
سلسال - ع - آب شیریں خوش مزہ پانی جو صاف ہو
سلس البول - ع - ایک بیماری ہے جسمیں پیشاب قطرہ قطرہ ہو کر نکلتا ہے - بسبب پتھری کے یہ بیماری ہوتی ہے -
سلسبیل - ع - نام ایک چشمہ کا ہے جو بہشت میں ہے - اور شراب -

سلسلہ - ع - زنجیر -
سلطان - ع - بادشاہ -
سلطنت - ع - بادشاہت حکومت -
سلف - ع - گذشتہ - گذرنا
سلق - ع - چقندر اور شہد ترکاری ہے -
سلک - ع - لڑی - رشتہ - مروارید وغیرہ ایک چیز کو دوسری کے ساتھ پرونا -
سلم - ع - کسی چیز کی قیمت پہلے ہی سے دینا - جب کہ وہ تیار ہو جیسا اکثر زمینداروں کو غلہ کی قیمت دے دیتے ہیں -
سلم - ع - سیڑھی -
سلوت - ع - بے غمی - بے فکر ہونا -
سلوک - ع - راہ چلنا - نیک روی کرنا -
سلیب - ع - لوٹا ہوا - اسباب چھینا گیا -
سلیس - ع - روان - ہموار
سلیقہ - ع - شعور طبیعت - سرشت -
سم - ع - زہر -
سم - ف - کھر چوپایہ کا -
سما - ع - آسمان -

سمات - ع - جمع ہے سمت کی - اطراف جہات اچھی روش - نیک صورتیں -
سماجت - ع - منت خوشامد -
سماحت - ع - جوانمردی بہادری -
سماخ - ع - کان کا سوراخ
سماع - ع - سننا - راگ رقص وسرود -
سماعت - ع - سننا -
سماعی - ع - سنا ہوا
سم الفار - ع - سنکھیا -
سمان - ع - ستائیسواں دن ہر مہینے کا نام ایک دن کا ہے -
سمانی - ع - ایک پرند ہے جسکو بٹیر کہتے ہیں کہتے ہیں اور اُس کا گوشت کھاتے ہیں -
سمادات - ع - جمع ہے سما کی آسمان -
سماوی - ع - آسمانی آسمان کا -
سمت - ع - ہر طرف جہت صورت - راہ راست
سمت الراس - ع - جانب سر
سمر - ع - کہانی - مجازاً

معنے سخن کے بھی آیا ہے۔
سمسام۔ ع۔ تلوار خنجر۔
سمسم۔ ع۔ تل کنجد۔
مشہور غلہ ہے۔
سمط۔ ع۔ دھاگا مروارید کا
سمع۔ ع۔ سننا کان کا۔
سمع۔ ع۔ گرگ کا بچہ۔
بھیڑیئے کا بچہ۔
سمک۔ ع۔ مچھلی۔
سمن۔ ع۔ روغن زرد
گھی۔ موٹا پا۔
سمندر۔ ف۔ دریا ایک
جانور بہ شکل موش کے
ہوتا ہے۔ جو آتشکدہ
میں پیدا ہو جاتا ہے اگر آگ
سے باہر نکلے تو فوراً مر جاتا ہے۔
سمو۔ ع۔ بلند ہونا اونچا ہونا
سموت۔ ع۔ جمع ہے
سمت کی راہیں۔ نشان
یا اور راستہ۔
سمور۔ ع۔ نام ہے ایک
جانور کا قسم لومڑی کی ہے جس
کی کھال کی پوستین بناتے ہیں
سموک۔ ع۔ جمع ہے سمک
کی۔ مچھلیاں۔
سمین۔ ع۔ فربہ۔ موٹا چربی
سن۔ ع۔ سال برس
اور سِن۔ دانت۔
سنا۔ ع۔ روشنی۔

سنابل۔ ع۔ بالا۔ نیزہ۔
سنانیر۔ ع۔ جمع ہے سنور
کی۔ بلیاں۔
سنبل۔ ع۔ ایک گھاس ہے
خوشبو جسکو بالچھڑ کہتے ہیں۔
سنبلہ۔ ع۔ خوشہ گندم۔
گیہوں کی بالی۔
سنبوسہ۔ ف۔ جو شکل مثلث
ہو اُس کو سنبوسہ کہتے ہیں
نیز کونے نام ایک قسم کی
خوراک کا ہے۔
سنبیدن۔ ف۔ سوراخ کرنا
چھیدنا۔ پانوں کے نیچے لانا۔
سنجاب۔ ف۔ نام ایک جانور
کا ہے چوہے سے بڑا ہوتا
ہے اس کی کھال کی
پوستین بناتے ہیں۔
سنجیدگی۔ ف۔ وزن دار
ہونا اور بھاری بھر کم ہونا
سنجیدن۔ ف۔ تولنا۔ وزن کرنا
سند۔ ع۔ وثیقہ۔ سارٹیفکٹ
سفارش نامہ۔
سندان۔ ف۔ اہرن جس
پر لوہا کوٹتے ہیں۔
سنگ پشت۔ ف۔ کچھوا
سنگ۔ ف۔ پتھر۔
سنگین۔ ف۔ پتھر کا بھاری
سنگدان۔ ف۔ جس میں پرند
غذا کو رکھتا ہے۔ پوٹا

سنگدل۔ ف۔ بے رحم سخت دل
سنگستان۔ ف۔ پہاڑ جہاں
پر پتھر ہوں۔
سنن۔ ع۔ جمع ہے سنت
کی طریقے۔
سنوات۔ ع۔ جمع ہے سنت
کی مراد برسہا و سالہا۔
سنور۔ ع۔ بلی۔
سنون۔ ع۔ وہ دوا ہے
جس کو دانتوں پر ملتے ہیں
یعنی منجن۔
سنہ۔ ع۔ برس، سال، زمانہ
سنی۔ ع۔ وے لوگ جو طریقہ
رسول پر قائم ہیں جو
رافضی نہیں ہیں۔
سنین۔ ع۔ جمع ہے سن
کی برس سال۔
سوء۔ ع۔ بدی۔ برائی۔
سو۔ ف۔ طرف۔ جہت
سوا۔ ع۔ برابر۔ علاوہ۔
سوابق۔ ع۔ جمع ہے سابق
کی اگلے۔
سواحل۔ ع۔ کنارے دریا کے
سواد۔ ع۔ سیاہی رنگ کی
اطراف شہر کے نواحی۔
سوار۔ ع۔ کنگن ایک قسم
کا زیور جو ہاتھ میں پہنتے ہیں
سوال۔ ع۔ پوچھنا
دریافت کرنا۔

سوالف۔ ع۔ گذرے ہوئے
جمع ہے سالفہ کی۔
سوانح۔ ع۔ جمع ہے سانحہ
کی پیش آنیوالی واردات
متوحش اور ناپسند۔
سوائے۔ ف۔ سوا اس
کے الگ۔
سوختہ۔ ف۔ جلا ہوا۔
سوختن۔ ف۔ جلانا اور جلنا
سوختگی۔ ف۔ جلن۔
سود۔ ف۔ فائدہ نفع بیاج
سودا۔ ف۔ سیاہ پت۔
پاگل پن۔ سیاہ۔
سوداگری۔ ف۔ تجارت
بنج۔ بیوپار۔
سودائی۔ ف۔ پاگل احمق
سودن۔ ف۔ گھسنا۔ رگڑنا
سور۔ ع۔ جھوٹا پس ماندہ طعام
یا پانی۔ فصیل شہر کی۔
سوراخ۔ ف۔ چھید۔
سورت۔ ع۔ تیزی تندی
ظلم۔ غصہ۔
سورہ۔ ع۔ ٹکڑا قرآن کا
سوز۔ ف۔ سوزش۔ جلن
سوزاں۔ ف۔ جلتا ہوا۔
سوزانیدن۔ ف۔ جلانا
جھلسنا۔
سوزش۔ ف۔ جلن
سوزن۔ ف۔ سوئی۔

سوزنی ۔ ف ۔ وہ کپڑا جس پر
سوئی سے کام کیا ہوا ہو
مشہور بچھونا ہے ۔
سوزیدن ۔ ف ۔ جلنا ۔
سوسن ۔ ف ۔ نام ایک
قسم کے پھول ۔
سوسمار ۔ ف ۔ جانور ہے جس
کو گوہ کہتے ہیں ۔
سوط ۔ ع ۔ کوڑا ۔ تازیانہ
چابک ۔
سوغات ۔ ت ۔ تحفہ
ہدیہ ۔ بخشش ۔
سوفار ۔ ف ۔ تیر کا منھ
سوفسطا ۔ ع ۔ نام اس
حکمت کا ہے ۔ جس کی
بنیاد وہم پر ہے ۔
سوفسطائی ۔ ع ۔ ایک قوم
ہے ۔ حکما کی جنکی بنیاد وہم
پر ہے اور حقایق کو
نہیں مانتے ہیں ۔
سوق ۔ ع ۔ بازار ۔
سوگ ۔ ف ۔ مصیبت
ماتم ۔ غم ۔
سوگند ۔ ف ۔ قسم ۔ سوگند
سوگوار ۔ ف ۔ مصیبت
زدہ ماتم والا ۔
سوہان ۔ ف ۔ ریتی وہ
اوزار لوہے کا جس سے
لوہا گھستے ہیں ۔

سوے ۔ ع ۔ برابر ۔ ہموار ۔
سویت ۔ ع ۔ برابری ۔
اعتدال ۔
سویدا ۔ ع ۔ ایک نقطہ
سیاہ ہے جو دل پر ہوتا ہے
سویق ۔ ع ۔ ستو ۔
سہ ۔ ف ۔ تین (۳) ہے ،
سہا ۔ ع ۔ نام ایک ستارہ
باریک کا ہے جو ۔
بنات النعش میں ہے ۔
سہام ۔ ع ۔ جمع ہے سہم
کی تیر یا اور حصے ۔
سہر ۔ ع ۔ بیداری ۔ جاگنا
سہران ۔ ع ۔ وہ شخص جو
بیمار رہا ہو جاگنے والا ۔
سہ شنبہ ۔ ف ۔ منگل
کا دن ۔
سہل ۔ ع ۔ آسان ۔ اور
زمین نرم و ہموار ۔
سہم ۔ ع ۔ ف ۔ تیر ۔ حصہ
فارسی میں خوف ڈر ۔
سہمگین ۔ ف ۔ خوفناک
ڈرپوک ۔
سہمیدن ۔ ف ۔ ڈر جانا ۔
خوف کرنا ۔
سہو ۔ ع ۔ بھول چوک
فراموشی ۔ بھول جانا
سہواً ۔ ع ۔ بھول کر ۔
سہولت ۔ ع ۔ آسانی ۔

سہی ۔ ف ۔ راست ۔ سیدھا
سہیل ۔ ع ۔ نام ستارہ کا ہے
سہیم ۔ ع ۔ شریک ۔ حصہ دار
سی ۔ ف ۔ تیس (۳۰)
سیٔ ۔ ع ۔ بدی ۔ برائی ۔ گناہ
سیات ۔ ع ۔ گناہ
برائیاں ۔
سیاح ۔ ع ۔ بہت سیر کرنے
والا ۔ مسافر پھرنیوالا ۔
سیاحت ۔ ع ۔ سیر کرنا ۔ سفر کرنا
سیار ۔ ع ۔ سیر کرنے والا
تیز چلنے والا ۔
سیارہ ۔ ف ۔ وہ ستارہ جو
حرکت کیا کرتا ہو ۔
سیاست ۔ ع ۔ حکومت کرنا
رعیت پر تنبیہ کرنا اور ۔
روکنا لوگونکو گناہ کرنیسے ۔
بوسیلہ خوف سزا اور مار کے ۔
سیاف ۔ ع ۔ تلوار مارنیوالا
قاتل جلاد خون ریز ۔
سیاق ۔ ع ۔ روان کرنا
چلانا ۔ علم حساب ۔
سیال ۔ ع ۔ بہنے دار بہتی
ہوئی چیز جاری پتلا ۔
سیادت ۔ ع ۔ بزرگی سرداری
سیاہ ۔ ف ۔ کالا ۔ سیاہ
رنگ حبشی ۔
سیاہہ ۔ ف ۔ حساب سرکاری
سیاہ گوش ۔ ف ۔ نام ایک

درندہ کا ہے ۔ جو گینڈے سے
چھوٹا بلی سے بڑا گلابی
رنگ کا لب سیاہی بعض تیر جاتا
سیب ۔ ع ۔ بخشش ۔ عطا
و در سیب مشہور میوہ ہے
سیپارہ ۔ ف ۔ تیسواں
حصہ قرآن کا حصہ ۔
سیخ ۔ ف ۔ لوہے کی سلاخ
جس پر پرند وغیرہ کو کباب
کرتے ہیں ۔
سید ۔ ع ۔ سردار رئیس
بزرگ ۔
سیر ۔ ف ۔ پیٹ ۔ چھکا ہوا
سیر ۔ ع ۔ عادت ۔ خصلت
خو ۔ علم تواریخ جس میں
ایک شخص کی زندگی کا
حال لکھا جاوے ۔
سیراب ۔ ف ۔ جو پانی
سے سیر ہو جو تشنہ نہو
سیرت ۔ ع ۔ خصلت
خو ۔ عادت ۔
سیری ۔ ف ۔ سیر ہونا
شکم پر ہونا ۔
سیزدہ ۔ ف ۔ تیرہ (۱۳)
(۱۳)
سیف ۔ ع ۔ تلوار ۔ شمشیر ۔
سیلاب ۔ ف ۔ پانی ۔
کا رو ۔ سیل ۔ نہر ۔
سیلان ۔ ع ۔ روانی ۔ بہنا

نام ہے جزیرہ لنکا کا۔
سیل۔ پانی کی لہر۔
سیلے ف۔ طمانچہ تھپڑ مکا
سیم۔ ف۔ چاندی۔
سی ام ف۔ تیسواں حصہ
سیما۔ ع۔ ماتھا پیشانی
نشان۔
سیماب۔ ف۔ پارہ۔
سیمرغ۔ ف۔ نام ایک
جانور کا ہے۔
سیمیا۔ ع۔ علم طلسم جسکے
سبب انتقال کرنا روح
کا۔ دوسرے بدن میں ہوسکے
اور اشیاے موہوم جن کا
حقیقت میں وجود نہ ہو لوگوں
کو دکھلا سکیں۔
سینہ۔ ف۔ چھاتی۔
سینا۔ ع۔ نام ہے بوعلی حکیم
کے دادا کا۔ اور نام ہے۔
ایک پہاڑ کا جس کو طور
سینا کہتے ہیں
سیور غال۔ ف۔ انعام
مدد۔ معاش۔
سیوف۔ ع۔ جمع سیف کی
سوم ف۔ تیسرا
سومین حصہ رہا،
سیاہ۔ ف۔ کالا سیاہ
سیاہ کار۔ ف۔ بدکار
گنہگار۔ فاسق۔

سیہ چردہ۔ ف۔ سیاہ رنگ
سیہک۔ ف۔ تیز ہوا جھکڑ
ہوا کا جو بہت تیز ہو۔

# باب الشین

شباب۔ ع۔ جوان۔ گبرد
شاباش۔ ف۔ آفریں۔
کلمہ تحسین کا ہے۔
شاۃ۔ ع۔ بکری۔
شاخ۔ ف۔ ٹہنی۔ ڈالی
سینگ ٹکڑا پیالہ شراب کا
شاخچہ۔ ف۔ چھوٹی شاخ
شاخچہ بندی تہمت لگانا
بہتان لینا۔
شاغدار۔ ف۔ خودبین،
مغرور۔ دیوث۔
شاخسار۔ ف۔ جہاں
بہت درخت ہوں
اس کو شاخسار کہتے ہیں
شاد۔ ف۔ خوش۔ خرم۔
شاداب۔ ف۔ سیراب
تروتازہ پرآب۔
شادان۔ ف۔ خوشحال
شادباس۔ ف۔ خوش ہو
کلمہ دعا کا ہے چھبیسواں ۲۶
دن فارسی مہینے کا۔
شادکام۔ ف۔ خوش اور
نام ہے برادر فریدوں کا۔

شادگونہ۔ ف۔ توشک۔
بچھونا جس پر سوتے ہیں۔
شادمان۔ ف۔ خوش و خرم
آدمی خوشحال۔
شادن۔ ع۔ ہرن کا بچہ
شادی۔ ف۔ خوشی۔
شاذ۔ ع۔ کم نادر۔ جو خلاف
قاعدہ ہو۔
شارب۔ ع۔ پینے والا۔
شارح۔ ع۔ شرح کرنیوالا
کھولکر۔ بیان کرنے والا
شارع۔ ع۔ عالم حکم شرع
دینے والا۔ راہ راست۔
شروع کرنے والا۔
شارق۔ ع۔ روشن
تاباں چمکنے والا۔
شارک۔ ف۔ ایک جانور
سیاہ مانند طوطے کے ہے بعضے
مینا بعضے ہزار داستان کہتے ہیں
شاریدن۔ ف۔ پانی ڈالنا
یا شراب ڈالنا۔ ابر کا ٹپکنا
شاشدان۔ ف۔ پیشاب
کرنے کا برتن۔
شاشیدن۔ ف۔ پیشاب کرنا
شاطر۔ ع۔ چالاک۔ اور
قاصد و سطرنج باز شوخ
شاعر۔ ع۔ جاننے والا شعور
مند۔ شعر بنانیوالا۔
شاغل۔ ع۔ مشغول ہونیوالا

کسی کام میں مصروف۔
شافع۔ ع۔ شفاعت کرنے
والا بچوا دینے والا۔
شافعی۔ ع۔ نام ہے ایک
امام اہل سنت کا منسوب
شافع سے جو اسکا دادا تھا۔
شافی۔ ع۔ شفا دینے والا
تسکین دینے والا۔
شامخ۔ ع۔ بلند۔ اونچا
شاہق۔ ف۔ بلند۔
شاق۔ ع۔ اونچا مکان
دشوار مشکل کام۔
شالیتمن ع۔ لایق ہونا
شائستگی۔ ف۔ لیاقت۔
شائستہ ہونا۔ لایق ہونا۔
شایع۔ ع۔ عام۔
شایق۔ ع۔ مشتاق شوقین
شائگان۔ ف۔ سزاوار کشادن
لائق خوب اصل اسکی شاہگاں
ہے یعنی لائق بادشاہ کے
خسرو پرویز کے خزانہ کا نام
بھی گنج شائگان ہے۔
شب۔ ف۔ رات۔
شب۔ ع۔ پھٹکری
شباب۔ ف۔ جوانی گبرو پن
شبان۔ ف۔ چرواہاپن
گڈریاپن۔
شب چراغ۔ ف۔ ایک
گوہر ہے جو رات کو مانند

شقائق ۔ ع ۔ لالہ کے پھول اسکا مفرد اور جمع یہی ہے ۔ فرش گل زرد ۔
شق ۔ ع ۔ شگاف ۔ اور چیرنا
شقیق ۔ ع ۔ برادر ۔ بھائی
شکوے ۔ ع ۔ گلہ اور شکوہ کرنا
شکیبا ۔ ف ۔ صبر کرنے والا
شکر لب ۔ ف ۔ معشوق
شکستن ۔ ف ۔ توڑنا ۔ ٹوٹنا
شکیبیدن ۔ ف ۔ صبر کرنا
شکوخیدن ۔ ف ۔ ٹھوکر کھانا
شکیب ۔ ف ۔ صبر و آرام
شگفت ۔ ف ۔ تعجب عجیب و غریب ۔
شکایت ۔ ف ۔ گلہ کرنا ۔
شکنجہ ۔ پیچ تاب ۔ شکن
شگفتن ۔ ف ۔ کھلنا کلیوں کا
شکل ۔ ع ۔ صورت ۔
شکیل ۔ ع ۔ وضعدار شکل دار ۔
شکوہیدن ۔ ف ۔ غرور کرنا اپنی بڑائی کا اظہار کرنا ۔ بڑائی کا ظاہر کرنا ۔
شکولیدن ۔ ف ۔ پراگندہ کرنا ۔
شکوہ ۔ ف ۔ بزرگی شان و شوکت ۔
شکنجہ ۔ ف ۔ عذاب اور ایک قسم کا اوزار ہے جسمیں مجرم کو عذاب اور دکھ دیتے ہیں
شکم بندہ ۔ ف ۔ حریص لالچی
شکر تری ۔ ف ۔ کھانڈ سفید ۔ بورہ سفید ۔
شگرف ۔ ف ۔ بڑھیا ۔ نیک عجیب بزرگ ۔
شغال ۔ ف ۔ گیدڑ مشہور جانور صحرائی ہے ۔
شگون ۔ ف ۔ سگون ساعت ۔ فال ۔
شلاق ۔ ف ۔ ہنٹر کوڑا کے مارنا ۔ لکڑی سے مارنا ۔ ٹھونسنا مجازاً شوخ و فتنہ انگیز ۔
شلنگ ۔ ف ۔ کسی جگہ سے کودنا ۔ پھلانگ مارنا ۔
شلک ۔ ف ۔ چند بندوق کی آواز کا ایکبارگی سر ہونا
شل ۔ ع ۔ جس کے ہاتھ پاؤں دونوں حرکت نہ کر سکیں ۔ سست
شلہ ۔ ف ۔ ایک قسم کا کھانا ہے چاول کو شوربہ میں پکا کر ہریسہ کے بہت گلا کر یکساں کرتے ہیں ۔ اور ناواقف لوگ اسکو شولہ کہتے ہیں ۔
شلتہ ۔ ع ۔ فرج ۔ کیسہ ۔ دستہ تھیلی کا ۔
شماتت ۔ ع ۔ بڑائی پر خوش ہونا ۔
شمشاد ۔ ع ۔ نام ایک درخت کا ہے ۔ جسکی لکڑی نہایت محکم اور خوشنما ہوتی ہے ۔
شمشیر ۔ ف ۔ تلوار ۔ لغوی معنی ۔ ناخن شیر کے ہیں ۔ چونکہ تلوار مشابہ ہے شیر کے ناخن سے اسلیئے شمشیر نام ہوا
شمس ۔ ع ۔ سورج ۔
شموس ۔ ع ۔ سرکش بدخو شموس جمع ہے شمس کی ۔
شماس ۔ ع ۔ سورج کا پوجاری آفتاب پرست اور نام اس شخص کا ہے جسنے آتش پرستی کا طریقہ ایجاد کیا تھا ۔
شمع ۔ ع ۔ موم ۔
شموع ۔ ع ۔ جمع ہے شمع کی ۔
شمول ۔ ع ۔ شامل ہونا محیط ہونا کسی چیز کا ۔
شمال ۔ ع ۔ وہ ہوا جو قطب شمالی سے چلتی ہے ۔
شمال ۔ ع ۔ بایاں ہاتھ دست چپ عادت قطب شمالی کی سمت ہے کہ عرب لوگ کعبہ کو ایک شخص فرض کر کے یہ تصور کرتے ہیں کہ منہ اسکا جانب مشرق ہے اور پشت اسکی مغرب کی طرف ہے تو اسی سبب سے چونکہ قطب شمالی ہمیشہ بائیں ہاتھ پر واقع ہوا اور شمال کے معنی بائیں ہاتھ کے ہیں اسلیئے اسکا نام شمال کہا اور اس ہوا کو کہنے لگے جو اسکی طرف سے آتی ہے
شمایل ۔ ع ۔ خصلتیں عادتیں ۔ خوبیاں ۔
شمیم ۔ ع ۔ خوشبودار ہوا ۔ سونگھنا ۔
شمائم ۔ ع ۔ خوشبوئیں جو سونگھی جاویں ۔
شماشیان ۔ ف ۔ آتش پرست لوگ ۔
شمیدن ۔ ف ۔ سونگھنا بو سونگھنا ۔
شمیدہ ۔ ف ۔ بیہوش پریشان
شمر ۔ ع ۔ تھوڑا ۔
شمردن ۔ ف ۔ گننا ۔ شمار کرنا ۔
شنو ۔ ع ۔ سننے والا اور دشمن ۔
شنا ۔ ف ۔ تیرنا ۔ ورزش کرنا ۔ ڈنڈ پیلنا ۔
شناعت ۔ ع ۔ بدی طعنہ ۔ برائی ۔
شنیع ۔ ع ۔ بد ۔ زبون ۔
شنائع ۔ ع ۔ بدیاں برائیاں ۔
شنیدن ۔ ف ۔ سننا ۔ سونگھنا

شناختن - ف - پہچاننا۔
شنفتن } ف - سننا۔
شنیدن }
شوا - ع - بھنا ہوا بریان گوشت۔
شوریٰ - ع - مشورہ۔ مشورت صلاح کمیٹی۔
شوائب - ع - جمع شائبہ کی ریزش آلودگی۔
شوربخت - ف - بدبخت بد نصیب۔
شوکت - ع - قوت۔ تیزی۔ شدت۔
شوامخ - ع - بلندیاں جمع ہے شامخہ کی۔
شواہد - ف - جمع ہے شاہد کی۔ گواہ۔
شور - ف - فتنہ۔ غل۔ شہرت۔ آواز۔
شونیز - ف - کلونجی۔ مشہور دوا ہے۔
شوارع - ع - راستہا۔ راستے بڑے راستے۔
شواہق - ع - بلندیاں بلند پہاڑ جمع ہے شاہقہ کی
شہوق - ع - بلند ہونا اونچا ہونا۔ ابھرنا۔
شوارق - ع - روشن چیزیں۔ روشنیہا۔

شوال - ع - دسواں مہینا مسلمانوں کا۔
شورنخال - ف - روزینہ مدد معاش انعام۔
شوم - ف - منحوس بدفال۔ بد۔
شورچشم - ف - جس کی نظر سے ضرر پہونچے اور آدمی بیمار ہو جاوے۔
شومی - ف - نحوست
شہر خدا - ف - ماہ رجب ساتواں مہینا قمری مسلمانوں کا
شہلا - ع - وہ عورت جس کی آنکھیں بھیڑیے کے مانند ہوں۔ میش چشم عورت اور ایک قسم نرگس کے پھول کی ہے جسکا پھول دعا سے زرد ہونیکے سیاہ ہوتا ہے اُس سے تشبیہ انسان کی آنکھ کو دیتے ہیں الشہلا سیاہ چشم جو مائل بشتری ہو
شہاب - ع - رنگ سُرخ ستارہ روشن جو آسمان سے بطور آتشبازی کے چھوٹتا ہوا ہوتا ہے اور شعلہ آگ کا جو بلند ہو۔
شہوت - ع - خواہش آرزو شوق۔ لذت۔ نفع بھوک خواہش۔ جماع۔
شہامت - ع - بزرگی بڑائی۔ توانائی۔ چُستی۔ دلیری۔

شہادت - ع - گواہی۔ خدا کے نام پر کشتہ ہونا۔
شہربند - ف - فصیل۔ حصار قلعہ۔ قید خانہ۔
شہید - ع - گواہ کشتہ شدہ مارا ہوا خدا کی راہ پر۔
شہود - ع - حاضر ہونا اور جمع شاہد کی بھی ہے۔
شہر - ع - مہینا۔ ماہ۔
شہریور - ماہ کنوار۔ کنوار کا مہینا یعنے جب آفتاب برج سنبلہ میں ہو۔
شہریار - ف - بادشاہ۔
شہور - ع - جمع ہے شہر کی مہینے۔
شہیر - ع - مشہور۔
شہرتاش - ف - ایک شہر کا باشندہ ہم شہر ہمسایا
شہیق - ع - گدھے کی آواز اور روتے وقت گلے کی آواز کا بند ہو کر نکلنا
شہ - ف - بادشاہ۔
شہنشاہ - ف - بڑا بادشاہ یہ مخفف ہے شاہان شاہ کا
شہنائی - ف - نام ایک ساز کا ہے۔
شہی - ف - بادشاہی۔
شہوی - ع - منسوب بشہوت

شہوانی - ع - منسوب بشہوت حکم شہوی
شیدا - ف - دیوانہ۔ آشفتہ
شیخوخت - ع - بڑھاپا۔ پیری پچاس برس سے آخر عمر تک شیخوخت کہلاتا ہے۔
شیب } ع - بڑھاپا۔ پیری
شیبت }
شیث - ع - نام بیٹے آدم کا۔
شیخ - ع - بڑھا صاحب بڑا عالم۔
شید - ع - مکر۔ فریب
شیخ نجدی - ع - لقب ہے شیطان کا۔
شیرزہ - ف - قوت۔ قدرت۔ طاقت۔
شیر ژیان - ف - شیر درندہ
شیرہ - ف - چیپ لیس شیرینی پتلی۔
شیریں - ف - میٹھا۔ اور نام معشوقہ فرہاد کا
شیشہ - ف - کانچ۔
شیطان - ع - دشمن خدا کا
شیعہ - ع - قوم گروہ۔ مشہور پیرو علی کے جو صحابہ کو نہیں مانتے۔
شیفتن - ف - عاشق ہونا۔ بیہوش ہونا۔
شیفتہ - ف - عاشق بیہوش
شیمہ - ع - طبیعت خو عادت

شیوخ - ع - جمع شیخ کی۔
شیوع - ع - ظاہر ہونا، آشکار ہونا، رواج پانا، عام ہونا
شیون - ع - جمع ہے شان کی، طرز، طور، شانیں۔
شیوہ - ف - طریق، طور، دستور۔
شئے - ع - چیز۔

# باب الصاد

صابر - ع - صبر کرنے والا، سنتوکھا۔
صابون - ع - صابن جس سے کپڑے دھوتے ہیں۔
صاحب - ع - مالک، یار، خداوند
صاحب قران - ع - وہ شخص جس کی ولادت کے وقت زحل اور مشتری کو قران ہوا ہو۔ یعنے یہ دونوں ستارے ایک برج میں ہوں یہ بات بہت دنوں میں ہوتی ہے۔
صاحبہ - ع - سہیلی، جورو، عورت جو ہم صحبت ہو۔
صادر - ع - نکلنے والا، ایک جگہ سے باہر نکلنے والا۔
صادق - ع - سچا، راست
آجانا معنے کا کسی شے پر۔
صارخ - ع - چیخنے والا، چلانے والا۔
صاع - ع - ایک وزن ہے دو سو ستر ۲۷۰ تولے کا۔
صاعقہ - ع - بجلی جو ابر سے زمین پر گرے۔
صاف - ع - بے غش، سیدھا سادا۔
صافن - ع - ایک رگ کا نام ہے جو پنڈلی میں ہوتی ہے
صافی - ع - صاف، بے غش، بے کھوٹ، کپڑا چھاننے کا
صالح - ع - نیک جو گنہگار نہ ہو۔
صامت - ع - خاموش، چپکا، مراد چاندی سونے سے ہے
صانع - ع - کاریگر، بنانے والا۔
صائب - ع - رسا، پہونچنے والا، درست اور رسا جو ہو۔
صائم الدہر - ع - وہ شخص جو ہمیشہ روزہ رکھے
صائم - ع - روزہ دار، روزہ رکھنے والا۔
صب - ع - ڈالا کرنا، عاشق۔
صبا - ع - وہ ہوا جو مشرق سے چلتی ہے، پروائی ہوا
صباح - ع - صبح، نیک، خوب۔
صباح - ع - حسین، خوبصورت۔
صباحت - ع - خوبروئی، سفید رنگ ہونا۔
صباغ - ع - رنگریز، رنگنے والا۔
صبح - ع - فجر، تڑکا۔
صید - ع - شکار، شکار کرنا
صبر - ع - ایلوا، مشہور تلخ گوند ہے۔
صبغ - ع - رنگنا، رنگ کرنا
صبور - ع - وہ شخص جو صبر کرے۔
صبی - ع - لڑکا جو دودھ نہ پیتا ہو۔
صبوری - ع - شتابی نہ کرنا
صبیان - ع - جمع ہے صبی کی، لڑکے۔
صبیح - ع - خوبصورت، سفید رنگ۔
صبیہ - ع - لڑکی، دختر۔
صحاب - ع - جمع ہے صاحب کی، یار لوگ۔
صحابت - ع - یار ہونا، یاری کرنا، صحبت میں رہنا
صحاری - ع - جمع ہے صحرا کی
صحاف - ع - بڑے بڑے پیالے، برتن۔
صحاف - ف - کتاب کی جلد بنانے والا۔
صحائف - ع - جمع ہے صحیفہ کی، کتابیں، رسالے
صحب - ع - جمع صاحب کی، یار۔
صحبت - ع - یاری، پاس رہنا
صحت - ع - تندرستی۔
صحرا - ع - وہ جنگل جس میں درخت نہ ہو، بیابان، ریگستان
صحن - ع - بڑے تھال، طباق، کلان گھر کا آنگن۔
صحو - ع - ہوشیاری، ہوشیار ہونا مستی سے، آسمان کا ابر غبار سے صاف ہونا
صحیح - ع - تندرست، چنگا، پاک عیب سے۔
صحیفہ - ع - کتاب، رسالہ
صخرہ - ع - پتھر، سنگ۔ بڑا نام اس پتھر کا ہے جو بیت المقدس میں ہے اور نام ایک دیو کا ہے جو سلیمان علیہ السلام کی انگوٹھی لے گیا تھا۔
صد - ف - سو، ایک سو، اصل اس کی سد ہے
صدا - ع - آواز، اور گونج۔

ضرورت - ع - جس کے بدون
کام نہ چلے - حاجت -
ضعف - ع - ناتوانی -
ناطاقتی -
ضعفا - ع - جمع ہے
ضعیف کی -
ضعیف - ع - ناتواں -
ناطاقت - بڈھا -
ضغطہ - ع - بھینچنا -
ضفادع - ع - جمع ضفدع
کی مینڈک -
ضفدع - ع - مینڈک -
ضل - ع - گمراہ - نا
معلوم شخص -
ضلالت - ع - گمراہی -
ضلع - ع - پسلی کی ہڈی
سلطنت کی ایک شاخ
ضلوع - ع - جمع ہے
ضلع کی -
ضلیل - ع - گمراہ - راہ
بھولا ہوا - بھٹکا ہوا -
ضماد - ع - لیپ دوا کو
پانی وغیرہ میں ملا کر جو لیپ کریں
ضمائر - ع - جمع ہے ضمیر کی
ضمن - ع - اندرون - اندر
ضمہ - ع - پیش جیسے عُود
کے عین پر ہے -
ضمیر - ع - دل - وہ اسم
جو قائم مقام اسم ظاہر کے
ہوا اسم غیر مظہر -
ضمیم - ع - ملا ہوا - شامل
کیا گیا -
ضمیمہ - ع - وہ شے جسکو
اور شے پر بڑھا کر لگا دیں -
ضمین - ع - ضامن -
ضوابط - ع - جمع ہے ضابطہ
کی - قواعد -
ضواحک - ع - چار دانت
ہیں جو درمیان جو درمیان
کچلیوں اور ڈاڑھوں
کے واقع ہیں -
ضیا - ع - روشنی آفتاب کی
ضیافت - ع - مہمانی کھانا
کھلانا -
ضیف - ع - مہمان - اور
مہمانوں جمع اور مفرد بھی ہے
ضیق - ع - تنگی -
ضیق النفس - ع - تنگی
سانس کی مشہور مرض
ہے ہندی میں اُس کو
دمہ کہتے ہیں -
ضیغم - ع - شیر درندہ
پھاڑنے والا - شیر -
ضیمران - ع - ایک قسم کی
گھاس خوشبودار کا نام ہے

## باب الطاء

طاب - ع - بو ہے خوشبو دار
فعل ماضی ہے طیب کا
طاجن - ع - کڑاہی - توا جس
پر کچھ چیز بریان کریں -
طارم - ع - خانہ چوبین لا
خانہ - معرب ہے تارم کا -
طاری - ع - ظاہر ہونیوالا
ناگاہ - عارض ہونے
والا - نیچے اترنے والا
کسی جگہ سے -
طاس - ع - معرب
تاس کا ہے طشت بڑا -
طاعات - ع - جمع طاعت کی
طاعت - ع - بندگی
عبادت -
طاعن - ع - نیزہ مارنے
والا - طعنہ دینے والا -
طاعون - ع - وبا مشہور ہے
ایک پھوڑا خصیہ یا پستان یا
بغل کے نیچے نکلا کرتا ہے -
طاغی - ع - بڑھا ہوا -
باغی - مفسد -
طائف - ع - گشت کرنے
والا - طواف کرنے والا -
طاق - ع - محراب دیوار میں
جگہ خمدار بنائی ہوئی - دوئی کا
جفت - تنہا - مفرد -
طاقت - ع - قوت
زور - توانائی -
طاقچہ - ع - چھوٹا طاق
طال - ع - دراز ہوا - بڑھ گیا
طالب - ع - طلب کرنے والا
ڈھونڈنے والا -
طالح - ع - بدفعل آدمی
بد آدمی -
طالع - ع - نصیب - طلوع
کرنے والا -
طالعہ - ع - طلوع
کنندہ روشنی -
طامع - ع - طمع کرنے
والا - لالچی -
طاؤس - ع - مور مشہور
پرندہ ہے -
طاہر - ع - پاک -
جو ناپاک نہ ہو -
طائر - ع - اڑنے
والا پرندہ -
طائف - ع - طواف کرنے
والا - خیال جو سپنے میں دکھائی
دے - سپنا - نام ایک ناحیہ
کا ہے قریب مکہ معظمہ کے
طائفہ - ع - گروہ آدمیوں
کا جماعت کا ٹکڑا -
طب - ع - علم بیدک یعنی بیماریوں
کے علاج کرنے کا علم -
طباخ
طباخچہ } ع - باورچی پکانے والا
طبائع - ع - جمع ہے
طبیعت کی -
طبیخ - ع - کسی چیز کا پانی

جوش کیا ہوا مطبوخ پکایا ہوا
طبرزد - ع - مصری - نبات
طبع - ع - سرشت آدمی
کی - خو پیدائشی چھاپنا نقش
کرنا خارج از ذہن موجودات
طبعی - ع - منسوب بہ طبع -
طبق - ع - موافق - برابر تھال
ایک بیماری گھوڑے کا -
طبقات - ع - جمع ہے طبقہ کی
طبقہ - ع - درجہ جماعت
آدمیوں کے رتبے -
طبل - ع - ڈھول -
طبلہ - ع - چھوٹا ڈھول
مشہور باجا ہے -
طبی - ع - طب کی وہ شے
ہے جو منسوب ہے طب سے
طبیب - ع - علاج کرنے
والا بید -
طپیدن - ف - بیقرار ہونا
طبیعت - ع - مزاج خو
عادت - پیدائشی -
طبعی - ع - منسوب بطبیعت
طحال - ع - تلی مشہور ٹکڑا
بدن کا ہے -
طرار - ع - تیز زبان چور
گرہ کاٹنے والا -
طراز - ع نقش ونگار ہر
چیز کا چھینٹ -
طرازیدن - ف - نقش کرنا

طراوت - ع - تازگی -
طرب - خوشی -
طرح - ع - وضع - ڈھنگ
طور - طریقہ -
طرز - ع - طرح - ڈھنگ
طرف - ع - سمت - جہت
طرفا - ع - جھاؤ کا درخت -
طرفۃ العین - ع - آنکھ کا
جھپکنا - ایک دفعہ -
طرفہ - ع - عجیب تحفہ -
طرفین - ع - دونوں طرف
دونوں جانب -
طرق - ع - جمع ہے طریق کی
رستے راہیں -
طرہ - ع - زلف - پیشانی کے
بال - چوٹی کلاہ کا -
طری - ع - تازہ - نیا -
طریفہ - ع - نادر - نوزاد
عجیب -
طریقت - ع - راہ صفائی
باطن -
طریقہ - ع - راہ - طور
رستہ - ڈھنگ -
طسوج - معرب - کنارہ
کونا - چوتھائی دانگ یعنے
دو جیسے کے برابر معرب ہے تسو کا
اور چوبیسواں حصہ ہر چیز کا
طشت - معرب ہے
طشت کا مشہور تھال ہے

طعام - ع - خورش کھانا -
طعم - ع - مزہ - لذت -
طعمہ - ع - طعام - خورش
طعمہ - ع - خورش خوردنی
کھانا -
طعن - ع - نیزہ مارنا عیب
گیری کرنا -
طغرا - ع - خط پیچیدہ جسمیں
القاب اور نام بادشاہوں
کا فرمان پر لکھا جاتا ہے -
طغیان - ع - حد سے گذر
جانا - مجازاً زیادتی کثرت
طفل - ع - لڑکا بچہ -
طفولیت - ع - لڑکپن -
طفیل - ع - نام ایک شاعر
کوفی کا ہے جو بدون بلائے
شراب کی مجلس میں ہر ایک شخص
کے گھر جایا کرتا تھا - اب اسکو
کہتے ہیں جو کسی کے سبب دعوت
میں چلا جاوے متاخرین ایک
یا اسپر زائد لگا کر طفیلی کہتے ہیں
مجازاً معنے اُس کے سبب
اُسکے ساتھ ہیں -
طل - ع - شبنم -
طلا - ع - زر خالص - سونا
بعضے کہتے ہیں - کہ طلا معرب
تلا ہندی لفظ کا ہے جس کے
معنی سونے کے ہیں -
طلاق - ع - چھوٹ جانا

عورت کا نکاح سے کشادگی
آزادگی -
طلاقت - ع - کشادہ روئی
تیزی زبان - تیز زبان -
طلاوت - ع - تروتازگی -
خوبصورتی رونق -
طلائی - ع - سونے کا منسوب
طلا سے -
طلایہ - ع - سپاہ شہر اور لشکر
کی محافظت کرتی ہے -
طلب - ع - مانگنا خواہش
کرنا - خواہش تنخواہ -
طلبا - ع - جمع طالب کی
ہے - جمع کرنے والی -
طلبہ - ع - یہ جمع بھی
طالب کی ہے -
طلبی - ع - بلاوا - بلوانا
طلاب - ع - جمع ہے
طالب کی -
طلبیدن - بلانا - چاہنا
طلسم - ع - تماشا جو شکل
عجیب نظر میں آوے
یہ لفظ یونانی ہے
دکٹری نہیں ہے -
طلسمات - ع - جمع ہے
طلسم کی -
طلعت - ع - دیدار - منہ
دیکھنا - رخ -
طلق - ع - دردزہ - جلنے

کا درد ابرک یا برق ۔
طلوع ۔ ع ۔ آفتاب کا نکلنا
ہر ایک ستارہ کا ظاہر ہونا
۔ باہر آنا ۔
طلیعہ ۔ ع ۔ وہ لشکر جو فوج
سے آگے آگے واسطے دریافت
جگہ اترنے اور پانے دشمن
کے جایا کرتا ہے اور سپاہ
محافظ شہر اور لشکر کی ۔
طمطراق ۔ ع ۔ کروفر شان تجمل
طمانیت ۔ اطمینان تسلی ۔
طمع ۔ ع ۔ لالچ ۔ حرص ۔
طمغات ۔ ع ۔ ف ۔ یہ لفظ
ترکی ہے ۔ دیکھو تمغا ۔
طناب ۔ ع ۔ رسی خیمہ
کی ڈوری ۔
طنبور ۔ ع ۔ طنبورہ مشہور
باجہ ہے ۔
طنز ۔ ع ۔ تانا ۔ تشنیع ۔ رمز
کی بات کہنا ۔ طعنہ ۔
طنطنہ ۔ ع ۔ آواز طنبورہ
اور باجہ وغیرہ ۔ کروفر ۔ آواز
نقارہ کی جو زبر ہوتی ہے
اسکو طنطنہ کہتے ہیں اور آواز
بم کو دبدبہ بولتے ہیں ۔
طنین ۔ ع ۔ آواز مکھی پشہ
وغیرہ چھوٹی مکھیوں کی
طواف ۔ ع ۔ گرداگرد پھرنا
خانہ کعبہ کی گردش کرنا ۔

طوالت ۔ ع ۔ درازگی ۔
طوالع ۔ ع ۔ جمع ہے طالع کی
اور نام ایک کتاب کا
ہے ۔ منطق میں ۔
طوائف ۔ ع ۔ جمع ہے طائفہ
طائفہ کی ۔
طوبیٰ ۔ ع ۔ مؤنث ہے
اطیب کی بمعنے خوشبودار تر
پاک تر بشارت اور خوشخبری
اور نام درخت بہشتی کا ہے
طور ۔ ع ۔ نام ایک پہاڑ کا
ہے شام میں حضرت موسیٰ
کو جسپر تجلی ہوئی تھی ۔
طور ۔ ع ۔ وضع ۔ ڈھنگ ۔
طوطی ۔ ع ۔ طوطا ۔ توتا ۔
طوع ۔ ع ۔ رغبت اور اطاعت
طوعاً ۔ ع ۔ از روے اطاعت
اور فرمانبرداری کے
طوعاً و کرہاً ۔ ع ۔ فرمان
برداری دہینگا دہینگی سے
طوفان ۔ وہ پانی کی جو ڈبا
دیوے یا د تند ۔ آندھی
جو بہت تیز ہو ۔
طوق ۔ ع ۔ طاقت توانائی
گردن بند گول ۔ پٹہ ۔
طول ۔ ع ۔ بخشش ۔ عطا ۔
طول ۔ ع ۔ درازی ۔ لمبائی ۔
طویت ۔ ع ۔ پیچیدگی ۔ نیت
اندیشہ ۔ عزت ۔

طویل ۔ ع ۔ لمبا ۔ دراز ۔
طویلہ ۔ ع ۔ لمبی رسی جو گھوڑوں کی
کے پیر میں باندھتے ہیں کبھی
مجازاً وہ مکان جسمیں گھوڑے
باندھتے ہیں ۔
طہارت ۔ ع ۔ پاکی ۔ پاکیزگی
طے ۔ ع ۔ لپیٹنا ۔ بھوک ۔
طیار ۔ ع ۔ اڑنیوالا پرندہ جو
خوب اڑ سکے ۔ مجازاً تیار
طیاش ۔ ع ۔ سبک عقل جسکی
عقل جاتی رہی ہو ۔ ہلکا ۔
بیہودہ آدمی ۔
طیب ۔ ع ۔ خوشبو ۔
طیب ۔ ع ۔ تحفہ ۔ اچھا
خوش مزاج ۔
طیر ۔ ع ۔ پرندہ اڑنے
والا جانور ۔
طیران ۔ ع ۔ اڑنا ۔
طیش ۔ ع ۔ خفگی ۔ غصہ ۔
جوش ۔ سبکی عقل کا
خطا کرنا ۔ عقل کا جانا ۔
طے کردن ۔ ع ۔ لپیٹنا ۔
فیصل کرنا ۔
طین ۔ ع ۔ مٹی ۔ خاک ۔ نمناک
طینت ۔ ع ۔ سرشت ۔
پیدائش ۔ اصلی خو ۔
طینی ۔ ع ۔ گلی ۔ مٹی کی چیز
طیور ۔ ع ۔ جمع ہے طیر کی
طیوری ۔ ع ۔ پرندوں کی

منسوب طیور سے ۔
طیہوج ۔ ع ۔ ایک مشہور پرند
ہے تیتر کی قسم سے ہوتا ہے

## باب الظاء

ظافر ۔ ع ۔ فتح کرنے والا
فتحمند ۔
ظالم ۔ ع ۔ ظلم کرنے
والا ۔ ایذائی ۔
ظامی ۔ ع ۔ پیاسہ ۔ تشنہ
ظاہر ۔ ع ۔ کھلا ہوا ۔
ظاہری ۔ ع ۔ باہر والا
کھلا ہوا ۔
ظبی ۔ ع ۔ ہرن ۔
ظرافت ۔ ع ۔ خوش طبعی
عقلمندی ۔ زیرکی ۔
ظرف ۔ ع ۔ برتن ۔ آوند ۔
ظروف ۔ ع ۔ جمع ہے ظرف کی
ظریف ۔ ع ۔ خوش طبع آدمی
وہ شخص جو زیرک ہو ۔
ظفر ۔ ع ۔ فتح ۔
ظفرہ ۔ ع ۔ ناخونہ جو آنکھ
میں پڑ جاتا ہے ۔ بیماری
آنکھ کی ۔
ظل ۔ ع ۔ سایہ ۔ چھاؤں
ظلم ۔ ع ۔ بے انصافی ۔
ظلمات ۔ ع ۔ جمع ہے
ظلمت کی ۔ تاریکیاں ۔

ظلمانی - ع - وہ شے جو شفاف نہ ہو - تاریک -
ظلمانیت - ع - تیرہ ہونا تیرگی پیدا ہونا -
ظلمت - ع - اندھیری - تیرگی
ظن - ع - گمان - وہم - تہمت -
ظنون - ع - جمع ظن کی -
ظنیہ - ع - جو بات کہ منسوب ظن سے ہو وہ مقدمہ جو قریب یقین کے ہو -
ظنی - ع - اغلبی - قریب العقل کے -
ظئر - ع - دایہ دائی - دودھ پلانے والی -
ظواہر - ع - جمع ہے ظاہر کی
ظہر - ع - کمر پشت -
ظہور - ع - ظاہر ہونا کھلنا
ظہیر - ع - مددگار -

## باب العین

عابد - ع - عبادت کرنے والا - پوجاری -
عابر - ع - راہ پر گذر رہنے والا - پل پر سے اترنے والا - پار لگنے والا -
عاج - ہاتھی دانت -
عاجز - ع - ناچار جس سے کچھ نہ ہو سکے -
عاجل - ع - جلد باز جلدی کرنے والا -
عادات - ع - جمع ہے عادت کی
عادت - ع - خو - سبھاؤ
عادل - ع - منصف - انصاف کرنے والا -
عادی - ع - خو یافتہ جس کو عادت پڑی ہوئی ہو -
عار - ع - شرم - عیب -
عارض - ع - بخشی فوج کا ملنے والا لاحق ہونے والا -
عارضی - ع - لاحقی - جو اصلی نہ ہو -
عارف - ع - پہچاننے والا - جاننے والا - ولی خدا -
عاری - ع - ننگا - خالی -
عاریت - ع - مانگنا - مانگ کر کوئی چیز لینی -
عازم - ع - قصد کرنے والا - قاصد -
عاشر - ع - دسواں حصہ لینے والا
عاشق - ع - عشق رکھنے والا - چاہنے والا -
عاشورا - ع - دسویں تاریخ ماہ محرم کی -
عاصم - ع - باز رکھنے والا نگاہ رکھنے والا نام ایک فارسی کا ہے
عاصی - ع - گنہگار - مجرم - خطا کار -
عاطر - ع - خوشبودار
عاطف - ع - مڑنے والا مہربانی کرنے والا -
عاطفت - ع - مہربانی شفقت -
عاف - ع - معاف کرنے والا - خطا بخشنے والا -
عافیت - ع - آرام -
عافین - ع - معاف کرنے والا - جمع ہے عاف کی -
عاقبت - ع - آخر - انجام
عاقل - ع - عقلمند - زیرک
عاکف - ع - گوشہ نشین مسجد میں ایک گوشے کے اندر واسطے عبادت کے بیٹھنا -
عاکفاں - ع - جمع ہے عاکف کی -
عالم - ع - جو چیز سوائے خدائے تعالےٰ کے ہے وہ عالم ہے
عالم - ع - علم والا - پڑھا ہوا - جاننے والا -
عالم اسباب - ع - دنیا -
عالم لاہوت - ع - عالم ذات خدا کا یعنی خدا -
عالم ملکوت - ع - مرتبہ اسماء الٰہی کا -
عالم معقول - ع - عالم عقلی - ذہنی عالم -
عالم معنی - ع - وہ عالم جو محسوس نہ ہو سکے -
عالم جبروت - ع - مرتبہ صفات خدا کا -
عالم ناسوت - ع - دنیا فانی
عالم ہیولانی - ع - عالم اجسام کا -
عالمی - ع - دنیاوی عالم کا رہنے والا -
عالمیاں - ف - جمع ہے عالمی کی -
عالیجناب - ع - بلند درگاہ بلند مرتبہ -
عالیحضرت - ع - بلند مرتبہ کا آدمی -
عام - ع - پھیلا ہوا مشہور
عامر - ع - آباد و آباد کرنے والا -
عامل - ع - حاکم عمل کرنے والا - کاریگر -
عامہ - ع - مشہور عام -
عاند - ع - دشمن - حسد رکھنے والا -
عائد - ع - لوٹ کر آنے والا عود کرنے والا -
عائق - ع - روکنے والا حائل - مانع -

عباد - ع - جمع عابد کی -
عبادت - ع - پوجا - بندگی
عبارت - ع - بیان -
بات بیان کرنا -
عباس - ع - شیر درندہ
نام ہے پیغمبر خدا کے چچا کا
عبث - ع - بیفائدہ - بیہودہ
عبد - ع - بندہ - غلام -
عبرت - ع - اندیشہ
نصیحت پکڑنا -
عبودیت - ع - بندگی - غلامی
عبور - ع - اور گذرنا پل کے
پار جانا - دریا کو اترجانا -
عبوس - ع - ترش رو -
عبید - ع - بہت سے غلام
یہ اسم جمع ہے اور عبد
کی جمع نہیں ہے -
عبیر - ع - نام ایک خوشبو
کا ہے جو صندل و گلاب اور
مشک سے ملاکر بناتے ہیں -
عتاب - ع - خفگی - غصہ
عتبہ - ع - دہلیز - آستانہ
عتق - ع - آزادگی اور
آزاد ہونا -
عتیق - ع - پرانا - بزرگ
برگزیدہ آزاد -
عجائب - ع - جمع ہے
عجیب کی -
عجائز - ع - جمع ہے عجوز
کی - بڑھیا عورتیں -
عجب - ع - تعجب - انوکھاپن
عجب - ع - غرور -
عجز - ع - ناچاری - عاجزی
عجزہ - جمع ہے عاجز
کی ناچار آدمی -
عجل - ع - بچھڑا گائے کا بچہ نام
ایک قبیلے کا ہے عرب میں -
عجم - ع - وہ ملک جو عرب میں
نہیں ہے خصوصاً ملک
ایران و توران -
عجمی - ع - جو شخص باشندہ
عرب کا نہ ہو اکثر وہ ایرانی
و فارسی سے ہوتی ہے
عجوز - ع - بڑھیا - بوڑھی
عورت -
عجیب - ع - انوکھا وہ شے
جس سے تعجب پیدا ہو -
عد - ع - شمار کرنا -
گنتا - شمار -
عدالت - ع - کچہری انصاف
کی برابری -
عداوت - ع - دشمنی - بیر
عدد - ع - گنتی - شمار
ہندسہ -
عدس - ع - مسور - مسور
کی دال - مشہور غلط ہے
عدل - ع - برابر کرنا - انصاف
عدم - ع - نہیں - نفی -
نہ ہونا -
عدو - ع - دشمن - بیری -
عدوا - ع - تجاوز
کرنا حد سے -
عدول - ع - پھرجانا - راہ
سے روگردانی -
عدیل - ع - برابر رتبہ اور
قدر میں - مساوی -
عدیم - ع - ناپیدا - گم
نایاب -
عذاب - ع - دکھ -
عذار - ع - رخسارہ - چہرہ
عذب - ع - شیریں - میٹھا
خوش مزہ - خوشگوار -
عذر - ع - بہانہ اور سبب
کسی بات کا -
عرابہ - ع - گاڑی چھکڑا
عراق - ع - نام ملک کا ہے
لغت میں عراق کے معنی کنارے
کے ہیں اور عراق دو ہیں ایک
عراق عجم دوسرا عراق عرب عراق
عجم میں خراسان و اصفہان
داخل ہے اور عراق عرب بھی
وہ ملک جو آن رود ست دریا
دجلہ کے واقع ہیں بغداد بھی اس
میں شامل ہے یہ دونوں ملک
چونکہ کنارہ دریا پر واقع ہیں کہ
واسطے انکو عراق کہتے ہیں چنانچہ
عراق عجم دریائے جیحون
کے کنارے پر ہے -
اور عراق عرب
کنارہ دجلہ فرات پر
ہے اور عراق نام
ایک مقام کا موسیقی
میں سے بھی ہے - جس
کو وقت چاشت
گاتے ہیں -
عرائس - ع - جمع ہے
عروس کی عورت یا وہ جنکی
ابھی شادی ہوئی ہو اکثر
طلاق اسکا عورت پر کرتے ہیں
عرب - ع - ملک مشہور ہے
عربان - ف - جمع فارسی
عرب کی ہے -
عربدہ - ع - لڑائی جنگ
بدخوئی - جنگ جوئی -
عربی - ع - منسوب عرب
سے یعنے عرب کا -
عربستان - ع - عرب کا ملک
عرس - ع - خاوند والی
عورت زن باشوہر
عرس - ع - کھانا شادی یا
نکاح کا مجازاً مجلس طعام
اور فاتحہ کسی بزرگ کی جو اس
کی روز کہ فوت ہوا تھا -
عرش - ع - تخت - چھت
عرصہ - ع - وقفہ میدان
فاصلہ -

عرض - ع - ظاہر کرنا کسی
چیز کا کسی شخص پر جیسے ان متاع
اسباب گھر کا اور جو قائم ہو
جیسا کہ رنگ ہے -
عرضی - ع - جو اصلی نہ ہو
جو عارض ہوا ہو -
عرفت - ع - مشہور نام ہوا
پہچان - نیکوئی احسان -
عرفان - ع - شناخت -
پہچان - پہچاننا خدا کا -
عرفی - ع - نام شاعر مشہور
کا ہے اور مشہور اصطلاحی -
عرق - ع - درخت کی جڑ
رگ - نس -
عَرَق - ع - پسینا - اور وہ
پانی جسکو دواؤں کا بخار دیکر
کر بناتے ہیں -
عروج - ع - چڑھنا
بلند ہونا -
عروس - ع - دولھا
دولھن -
عروض - ع - ظہور عارض
ہونا نام علم شعر کا -
عروق - ع - جمع عرق کی
پانی چوایا ہوا رس اور جمع
عرق کی بھی ہے بمعنے رگیں
نسیں جڑیں نباتات کی
عریان - ع - ننگا - برہنہ
عریض - ع - چوڑا عرض دار

عریضہ - ع - عریضہ معنی
عرض - عرضی -
عز - عزیز ہوا - معزز
ہو گیا -
عزا - ع - مصیبت - صبر
کرنا - نسبت کرنا کسی
کسی چیز سے مجازاً ماتم پرسی
عزازیل - ع - شیطان -
عزبت - ع - مجرد آدمی وہ
آدمی جسکی جورو نہ ہو -
عزت - ع - حرمت بزرگی
عزرائیل - ع - نام ایک
فرشتے کا جو روح
قبض کرتا ہے -
عزل - ع - بیکاری -
اور بیکار کرنا -
عزلت - ع - گوشہ نشینی
زن و فرزند سے جدا ہو بیٹھنا
واسطے عبادت کے
عزم - ع - ارادہ - قصد -
عزیز - ع - ارجمند - کمیاب
پیارا اب لقب بادشاہ
مصر کا ہے اور زمانہ قدیم
میں یہ لقب وزیروں کو ملا کرتا تھا
عزیمت - ع - قصد دلی
منتر - افسون -
عساکر - ع - جمع ہے عسکر
کی لشکرہا -
عسرت - ع - تنگی مفلسی

دشواری - مشکل -
عسس - ع - کوتوال
محافظ شہر -
عسکر - ع - لشکر - فوج -
عسل - ع - شہد -
عسر - ع - دشواری اور
دشوار ہونا کام کا -
عسیر - ع - دشوار - مشکل
عُش - ع - آشیانہ - گھونسلا
عشا - ع - رات کا کھانا -
بیالو - طعام شب -
عشا - ع - شب کوری تو ندھا
رات کو نہ دکھائی دینا -
عشاق - ع - جمع ہے عاشق
کی اور نام ہے ایک مقام
راگ کا جو دو گھڑی دن
رہے گاتے ہیں -
عشائر - ع - جمع ہے عشیر
کی - کنبے - قبیلے -
عُشر - ع - دسواں حصہ (۱/۱۰)
عشر - ع - دس (۱۰)
عِشرت - ع - خوشدلی عیش
زندگانی -
عشرہ - ع - دسواں دن
مہینے کا -
عشرین - ع - بیس (۲۰) -
عِشق - ع - بہت محبت کرنا
کسی شے سے ایک قسم

کا جنون -
عشقباز - ف - عاشق
چاہنے والا -
عشوہ - ف - نازو ادا کی
حرکت و ناز معشوق کا جو
عاشق کو فریفتہ کرے -
عشی - ع - اول شام -
شروع شب کا شام کا وقت
عشر عشیر - ع - دسواں
حصہ (۱/۱۰) -
عشیر - ع - کنبے کا آدمی
ہمسایہ کسی کے ساتھ رہنے والا
عشیرہ - ع - دسواں حصہ
کنبہ قبیلہ -
عصا - ع - لاٹھی چوب دستی
عصار - ع - روغن گر -
عصارہ - ع - شیرہ - رس -
نچوڑا ہوا پانی -
عصافیر - ع - جمع ہے عصفور
کی گنجشک - چڑیاں -
عصب - ع - پٹھے و پے
عصر - ع - زمانہ - روزگار -
عصفر - ع - کسنبہ -
سرخ جامہ -
عصفور - ع - چڑیا گنجشک
عصمت - ع - گناہ سے
باز رہنا -
عصیب - ع - طرفدار استوار
خویشاوند - رشتہ دار -

عضد - ع - بازو - شانہ
عضلہ - ع - اولاد -
عضو - ع - ٹکڑا بدن کا -
عضوب - ع - جمع غضب
کی تلوار (ین) -
عطا - ع - بخشش دینا -
عطار - ع - عطر بیچنے
والا گندھی -
عطارد - ع - بدھ ستارہ
عطاس - ع - وہ مرض جس سے
چھینک پیدا ہو - چھینک -
عطایا - ع - جمع عطیہ کی
بخششیں -
عطب - ع - ہلاکت - ہلاکی
عِطر - ع - خوشبو - اور
خوشبو ہونا -
عِطریات - ع - جمع ہے
عطر کی یعنے وہ اشیا
جو خوشبو دیویں -
عطش - ع - چھینکنا چھینک
عطف - ع - پھر جانا لپیٹنا
عطل - ع - عورت - بدون
زیبائش کے بے زیور بے نقطہ حرف
عطش - ع - پیاس - تشنگی
عطوفت - ع - مہربانی -
عطیات - ع - جمع ہے عطیہ کی
عطوف - ع - مہربان شفیق
عطیہ - ع - بخشش - انعام
دی ہوئی چیز -

عظام - ع - بزرگان - بزرگ
لوگ - اس صورت میں جمع ہے
عظیم کی اور ہڈیاں استخوان یا
اسی جمع ہے عظم کی -
عظم - ع - ہڈی - استخوان
عظم - بزرگی - بڑائی -
عظما - ع - جمع ہے عظیم
کی - بزرگ لوگ -
عظمیٰ - ع - بزرگ عورت
بڑا مقدمہ -
عظمت - ع - بزرگی - قدر
عظیم - ع - بزرگ - بڑا -
عفت - ع - پرہیزگاری
پارسائی -
عفریت - ع - دیو بھوت
عفص - ع - مازو - ماجو
دوا مشہور ہے -
عفص - ع - کسیلا - بمزہ -
تلخی اور ترشی اور گرفتگی زبان
کی جس میں مزہ نہ ہو -
عفو - ع - معاف کرنا خطا
بخشنا -
عفوصت - ع - بے مزگی
کسیلا پن -
عفونت - ع - سڑ جانا
بدبو سڑاندھ -
عفیف - ع - پارسا -
پرہیزگار - جو شخص
حرامکاری نہ کرتا ہو -

عقاب - ع - گدھ ایک
پرند چیل کی قسم مشہور ہے
عِقاب - ع - عذاب
دکھ -
عُقاب - ع - عذاب دکھ -
عقارب - ع - جمع ہے
عقرب کی بچھو -
عقائد - ع - جمع ہے
عقیدے کی -
عقب - ع - ایڑی پیر کی
عقبیٰ - ع - آخرت دوسرا
جہان -
عقد - ع - گرہ لگانا عہد
بیع - نکاح -
عقدہ - ع - گرہ مشکل بات
عقر - ع - بانجھ ہونا -
عقیم ہونا - پیر باندھنا ستور کا
عقرب - ع - بچھو -
عقل - ع - خرد - دانائی -
عقلا - ع - جمع ہے
عقیل کی -
عقلی - ع - جو بات صرف
ذہن میں آوے خارج میں نہ ہو
عقوبت - ع - عذاب
دکھ سزا -
عقود - ع - جمع ہے عقد کی
عقول - ع - جمع ہے عقل کی
دانائیاں - فرشتے -
عقیدہ - ع - بھروسا دل

کا - مذاہب کے اصول -
عقیدت - ع - جن پر یقین کر
کے اس مذہب میں شامل ہوسکے
عقیق - ع - نام ایک سرخ
پتھر کا ہے -
عقیم - ع - بانجھ عورت
جس کے بچہ نہ ہو -
عکس - ع - الٹنا - اولٹنا
عُلا - ع - سربلندی - بزرگی
علی - ع - اوپر -
علاج - ع - چارہ - تدبیر
علی الخصوص - ع - خاص
کر کے خصوصاً -
علی الدوام - ع - ہمیشہ
علی الصباح - ع - صبح کے
وقت -
علی الاطلاق - ع - بے قید
علاقہ - ع - لگاؤ تعلق -
آمیزش -
علامات - ع - جمع ہے
علامت کی -
علامت - ع - نشانی پتہ
علامہ - ع - عورت بہت
جاننے والی - مرد عالم -
علامی - ع - بہت جاننے والا
علانیہ - ع - ظاہر کھلم کھلا
علاوہ - ع - سوائے ماسوا
اسکے سوا -
علائق - ع - جمع علاقہ کی ہے

علات - ع - سندان اہرن
جس پر لوہا کوٹا جاوے
علت - ع - سبب
بیماری - وجہ -
علت فاعلی - ع - جس
نے کوئی شئے بنائی ہو -
علت مادی - ع - مادہ
جس سے وہ شئے بنی ہو
علت صوری - ع - صورت
جو بعد بننے اُس چیز کے
ہوگئی ہو -
علت غائی - ع - فائدہ
اُس شئے کا -
علیحدہ } ف - اپنی حد پر -
علٰحدہ } جدا الگ -
علف - ع - گھاس -
علق - ع - جونک مشہور
کیڑا ہے -
علم - ع - نیزہ - نام خاص
پہاڑ - جھنڈا -
علما - ع - جمع ہے عالم کی
علو - ع - بلندی - اونچائی
علوفہ - ع - خورش -
خوراک - خوردنی -
علوم - ع - جمع ہے علم کی
علوی - ع - وہ سیّد جو
اولاد علیؓ سے ہو -
علوی - ع - آسمانی جیسے
فرشتے ستارے وغیرہ -

علیا - ع - بہت بلند -
علیم - ع - جاننے والا
دانندہ - علم والا -
علیہ - ع - جمع ہے علی کی
بلند مرتبہ اور
شریف چیزیں -
علیین - ع - نام بہشت
کا اور کتاب اعمال -
بندگان صالح کی -
عم - ع - چچا باپ
کا بھائی -
عماد - ع - ستون کھمبا
عمارت - ع - مکان -
آبادی - آباد کرنا -
عمال - ع - جمع ہے عامل
کی حاکم کارگزار سرکار کا -
عمامہ - ع - دستار پگڑی
عمد - ع - قصد - ارادہ -
عمداً - ع - قصداً - ارادہ سے
عمدہ - ع - نفیس - تحفہ -
عمر - ع - زندگی -
عمق - ع - گہراؤ - دل -
عمل - ع - کام - کار -
عملی - ع - جو منسوب
عمل سے ہو -
عمو - ع - چچا - باپ کا بھائی
عمود - ع - سیدھا خط جو
سیدھے خط پر واقع ہو
اور زاویہ قائمہ پیدا کرے

عموم - ع - عام ہونا سب
جگہ ہونا بے قید ہونا
عموی - ع - چچا - کاکا -
عمہ - ع - پھوپھی - باپ
کی بہن -
عمی - ع - اندھاپن -
عمیق - ع - گہرا ڈونگھا
عمیم - ع - عام - شامل -
عن - ع - سے -
عنا - ع - تکلیف - دُکھ
رنج - مشقت -
عناد - ع - دشمنی - بیر -
عنادل - ع - بلبلیں جمع
ہے عندلیب کی -
عناصر - ع - جمع ہے عنصر
کی اصلی جزو -
عناق - ع - بکری کا
بچہ جو مادہ ہو -
عنایت - ع - مہربانی -
عنب - ع - انگور مشہور
میوہ ہے -
عنبر - ع - نام ایک خوشبو
کا ہے -
عنبریں - ف - عنبر کی
خوشبو دینے والی شئے
عند - ع - نزدیک -
عندلیب - ع - بلبل
ہزار داستان -
عنصر - ع - اصلی - جزو

عنصری - ع - منسوب بہ
عنصر اصلی جزو کا تخلص
ایک شاعر کا -
عنف - ع - سختی - یا
درشتی کرنا - تندی
عنفوان - ع - اول ہر شئے
کا آغاز جوانی کا -
عنق - ع - گردن -
عنقا - ع - ایک جانور فرضی
ہے شاعر لوگوں نے
فرض کیا ہے -
عنقریب - ع - نزدیک ابھی
عنکبوت - ع - مکڑی -
عنوان - ع - سرنامہ
سُرخی مضمون کی دیباچہ
اول ہر چیز کا -
عنید - ع - لڑاکا - سرکش
عنیف - ع - تند - سخت
خو لڑاک -
عنین - ع - نامرد - جو مرد
عورت کے کام کا نہ ہو
عوارض - ع - جمع ہے
عارضہ کی -
عواطف - ع - جمع ہے
عاطفہ کی -
عوام - عوام الناس - ع
عام لوگ رعایا کے لوگ -
عوامل - ع - جمع ہے عامل کی
عمل کرنے والے اور حاکم لوگ کارکن

عوان - ع - قسم وہ ولی
عدت میانہ سال -
عوائق - ع - جمع ہے عائق
کی - روکنے والیاں
عوج - ع - ٹیڑھا پن
کبڑا پن -
عوُد - ع - لکڑی اور سیاہ
رنگ کی لکڑی -
عَود - ع - لوٹنا پھرنا باز
گشت کرنا - بوڑھا اونٹ
عور - ع - کانا - یک چشم
عور - بد باطن -
عوز - ننگا - برہنہ -
عورت - ع - وہ بدن -
آدمی کا جسکا کہ ولنا شرجب
شرم ہے مجازاً زن -
عوض - ع - بدلا - قائم مقام
عوق - ع - باز رکھنا پھیرا
دینا - مانع آنا -
عون - ع - مدد - مدد کرنا
عہد - ع - زمانہ پیمان و سوگند
عہدہ - ع - منصب مرتبہ
سرکاری ذمہ
عہود - ع - جمع ہے کی
پیمان وعدہ - اور قسمیں
عیاذاً باللہ - ع - پناہ
خدا کی -
عیار - ع - کسوٹی لگانا -
آزمانہ چاندی یا سونے کا -

عیار - ع - تولنا یا جانچنا
عیّار - ع - مرد چالاک -
بہت آمد و رفت کرنیوالا
عیاری - ع - چالاکی -
عیاش - ع - بہت خوشی
عیال - ع - زن فرزند جو رہ
لڑکے لڑکیاں -
عیان - ع - آنکھ سے -
دیکھنا - مجازاً ظاہر -
عیب - ع - برائی - نقصان
کجی -
عید - ع - خوشی -
عیسےٰ - ع - نام حضرت
عیسیٰ پیغمبر کا -
عیش - ع - زندگانی کرنا
اچھی طرح زندگی کرنا -
عین - ع - آنکھ چشم
چشمہ پانی کا -
عین - ع - جمع ہے عیناء
کی - زنان خوش چشم -
عینین - ع - دونوں آنکھیں
عیوب - ع - جمع ہے عیب کی
عیون - ع - آنکھیں -
چشمے جمع ہے عین کی -

# باب الغین

غادر - ع - بیوفا - جو شخص
عہد کو پورا نہ کرے -

غار - ع - گڑھا -
غارت - ع - لوٹ - مال لوٹنا
غارتیدن - ف - لوٹنا
غارت کرنا -
غازہ - ع - گلگونہ ایک
قسم کی سرخی ہوتی ہے جو
عورتیں اپنے منہ پر ملتی ہیں
غازی - ع - قتل کرنیوالا
کفار کا جنگ میں -
غاشیہ - ع - زین پوش
گھوڑے کا پالان -
قیامت - بیماری اندر کی
بیہوش کرنے والی -
غاصب - ع - غیر کا حق
بجبر لینے والا -
غافل - ع - بیخبر - غفلت
والا - سست -
غاق - ع - آواز ہے
کوّے کی -
غالب - ع - زبردست
اکثر غلبہ والا -
غالی - ع - گران - مہنگا -
غالیچہ - ف - اونی بچھونا
گلکاری کیا ہوا -
غالیہ - ع - خوشبو مشہور
ہے اور عنبر کافور وغیرہ سے
مرکب کرکے بناتے ہیں -
غامض - ع - گہرا - ڈھکی
غائب - ع - جو موجود نہ ہو

غایت - ع - غرض مطلب
انتہا - آخر -
غائط - ع - بیابانہ - جا فرود
غبار - ع - مٹی ملی ہوئی
ہوا - گرد -
غباوت - ع - کند ذہنی
کم فہم -
غبرا - ع - زمین گرد آلودہ
غبطہ - ع - رشک کرنا کسی
کے مال پر بدون اسکے کہ اس
کا زوال چاہے -
غبغب - ع - گوشت لٹکا
ہوا نیچے ٹھوڑی کے - اور یہ
گوشت آدمی کی خوبصورتی
میں داخل ہے -
غبن - ع - خرید میں
نقصان اٹھانا - مکر کرنا -
غبن - ع - عقل میں
نقصان ہونا -
غبی - ع - کم عقل جسکی
عقل صائب نہ ہو -
غث - ع - لاغر - فاسد - دبلا
غد - ع - صبح -
غدا - ع - کل کا روز جو ہوگا
فردا روز -
غدار - ع - بہت غدر کرنے
والا بہت بے وفا -
غدر - ع - بے وفائی
کرنا - بیوفائی -

غدیر - ع - تالاب جس میں پانی بارش و سیل کا جمع ہو جاوے
غذا - ع - خوراک جس سے بدن کی پرورش ہو۔
غراب - ع - کوا کاگ مشہور پرندہ ہے۔
غرائب - ع - جمع ہے غریبہ کی عجیب اشیاء۔
غرامت - ع - تاوان تاوان زیادہ ہونا پشیمانی - عذاب۔
غرب - نیچے بیٹھنا چھپ جانا ڈول پانی نکالنے والا
غربا - ع - جمع غریب کی ہے
غربت - ع - مسافرت۔
غربال - ع - چھلنی - آٹا چھاننے کی چھلنی۔
غربی - غرب کا - غرب کا رہنے والا - منسوب بغرب
غرض - ع - نشانہ - مجازاً مطلب مقصود اور حاجت۔
غرغرہ - ع - کلی - پانی منھ میں لیکر تھوک دینا۔
غرفہ - ع - کھڑکی۔
غرق - ع - ڈوب جانا
غرقی - ف - پانی کی دھرتی جو زمین پانی میں ڈوب جاوے
غرقاب - ف - جو چیز پانی میں ڈوب جاوے۔
غرندہ - ف - آواز کرنیوالا
مثل کتے یا شیر وغیرہ درندہ جانور کے۔
غروب - ع - چھپنا آفتاب کا شام کے وقت۔
غرور - ع - گھمنڈ۔
غرہ - ع - سپیدی - پیشانی اسپ کی جو ایک درم سے زیادہ ہو سردار بہتر ہر چیز سے اول - دز چاند کا۔
غریب - ع - مسافر بیکس و بے مال۔
غریدن - ف - غرانا - گھبرانا۔
غریزی - ع - اصلی طبعی - خلقی۔
غریق - ع - ڈوبا ہوا۔
غریو - ف - شور فریاد آواز - غوغا۔
غزا - ع - جہاد لڑائی کفار سے
غزال - ع - ہرن کا بچہ - نوٹا آفتاب۔
غزل - ع - باتیں عشق عورتوں کی اور صحبت جوانی کی کرنا کاتنا رسی بٹنا - ریسمان
غزلیات - ع - جمع ہے غزل کی۔
غزو - ع - جہاد لڑنا مسلمانوں کا کفار سے واسطے مذہب کے۔
غسل - ع - نہانا تمام بدن کا دھونا۔
غش - ع - بیہوش ہو جانا ناطاقت ہوکر بیہوش ہو جانا
غشاوہ - ع - جھلی پردہ
غشش - ع - کھوٹا پن عیب
غشی - ع - بیہوش ہونا۔ بیہوش کرنا - خیانت کرنا
غشیان - ع - جماع کرنا اور غشیان بیہوش ہو جانا
غصب - ع - ظلم چھین لینا کسی کا حق جبر سے لینا۔
غصص - ع - جمع ہے غصہ کی۔
غصہ - ع - وہ رنج جس سے گلا گھٹ جاوے مجازاً خفگی۔
غضاریف - ع - جمع ہے غضروف کی۔
غضب - ع - غصہ خفگی - رنج۔
غضبان - ع - وہ شخص جو غصے میں ہو - خفا آدمی۔
غضروف - ع - چینی ہڈی نرم ہڈی جیسے کان کی ہوتی ہے۔
غضنفر - ع - شیر درندہ شیر ببر۔
غفار - ع - بہت بخشنے والا - صفت خدا کی ہے
غفران - ع - بخشش گناہ کا معاف کرنا۔
غفلت - ع - بھول چوک چوک جانا۔
غفور - ع - بخشنے والا گناہوں کا صفت خدا کی
غفیر - ع - بہت - بہت بڑی جماعت یا انبوہ کہ ان سے [illegible] کچھ بچے۔
غل - ع - طوق لوہے کا - تشنگی۔
غل - ع - کینہ خیانت کدورت کھوٹا پن۔
غلات - ع - جمع ہے غلہ کی - اناج۔
غلاظ - ع - جمع ہے غلیظ کی + شخص جو [illegible]
غلاف - ع - ابرا کا پردہ خول۔
غلام - ع - لڑکا - مجازاً نوکر بندہ۔
غنائم - ع - جمع ہے غنیمت کی
غنا - ع - [illegible] کہ وہاں سے درخت باہم پیوستہ [illegible] گھر۔
غلط - ع - جو صحیح نہ ہو۔
غلطاں - ف - لڑھکتا ہوا
غلطیدن - ف - لوٹنا لیٹنا

غلغلہ ۔ ع ۔ شور اور غل ۔
غلک ۔ ف ۔ غلہ ایک برتن
ٹھرا دبجیرہ کا منہ اوپر سے
چمڑے سے مڑھکر ایک ۔
سوراخ اس میں کرکے پیسے
اور روپے محصول والے
ڈالے رہتے ہیں اس
کو غلک کہتے ہیں ۔
فارسی میں ۔
غلمان ۔ ع ۔ جمع ہے
غلام کی یعنی امرد لڑکے
غلولہ ۔ ع ۔ گولی ۔
غلہ ۔ ع ۔ اناج ۔
غلیظ ۔ ع ۔ موٹا ۔ دلدار
مجازاً ناپاک ۔
غلیواز ۔ ف ۔ چیل ۔ مشہور
پرندہ ہے ۔
غم ۔ ع ۔ رنج ۔ دکھ ۔
غماز ۔ اشارہ کرنیوالا ۔
سخن چین طعنہ کرنیوالا ۔
غمخوار ۔ ف ۔ دوست جاپنا
غم کھادے ۔ دوست سیار
غم خوردن ۔ ف ۔ غم کھانا ۔
غمزہ ۔ ع ۔ آنکھ سے اشارہ کرنا
غمزدگی ۔ ف ۔ غم زدہ ہونا ۔
غم کدہ ۔ ع ۔ غم کا گھر ۔
مصیبت کا گھر ۔
غمگسار ۔ ف ۔ دکھ دور کرنے
والا یار غم کا دور کرنیوالا ۔

غموم ۔ ع ۔ جمع ہے غم کی ۔
غنا ۔ ع ۔ گانا ۔ نغمہ سرود
غنا ۔ ع ۔ توانگری ۔ دولتمندی
غنائم ۔ ع ۔ جمع ہے
غنیمت کی ۔ لوٹ کے مال ۔
غنج ۔ ف ۔ کرشمہ ۔ تازہ آنکھ
جھپکنا ۔ جھانولی ۔
غنچہ ۔ ف ۔ کلی ۔ بدون
کھلا ہوا پھول ۔
غنم ۔ ع ۔ بکری ۔
غنم ۔ ع ۔ بکری ۔
غنود ۔ ف ۔ اونگھنا ۔
غنی ۔ ع ۔ بے پرواہ
دولت مند ۔
غنیم ۔ ع ۔ لوٹنے والا
لٹیرا ۔ دشمن ۔
غنیمت ۔ ع ۔ مال لوٹ
کا ۔ لوٹ ۔
غواص ۔ ع ۔ غوطہ مارنے
والا ڈبکیا ۔
غوائث ۔ ع ۔ جمع ہے
غائث کی انتہائیں ۔
غوائث گمراہی ۔
غوث ۔ ع ۔ فریادرس
فریاد ۔
غوج ۔ ف ۔ مینڈھا ۔ میش
درشت ۔ خذر ۔
غوچہ ۔ ف ۔ مرغ کی کلغی ۔
غور ۔ ع ۔ گہراؤ ۔ عمق ۔
زمین پست نیچے ہوجانا ۔
غورہ ۔ ف ۔ انگور خام ترش
غوطہ ۔ ع ۔ ڈبکی ۔
غوغہ ۔ ع ۔ شور و غل ۔
غوک ۔ ع ۔ مینڈک ۔
غول ۔ ع ۔ دیو ۔ جن ۔
بھوت ۔
غوی ۔ ع ۔ کجرو ۔ گمراہ جس
کی سمجھ ٹیڑھی ہو ۔
غیاث ۔ ع ۔ فریاد
رسی ۔ فریاد ۔
غیب ۔ ع ۔ پوشیدگی
ناپدیدگی ۔
غیبت ۔ ع ۔ پوشیدگی
پوشیدہ ہونا ۔
غیث ۔ ع ۔ باران ۔ مینہ ۔
غیر ۔ ع ۔ سوائے ۔ جو وہی
نہ ہو علیحدہ شے ۔
غیرت ۔ ع ۔ شرم
اجنبیت ۔
غیر متناہی ۔ ع ۔ جس
کی انتہا نہ ہو ۔
غیر واقع ۔ ع ۔ جھوٹ
خلاف ۔ دستور ناشائستہ
غیوب ۔ ع ۔ جمع غیب کی
غیہب ۔ ع ۔ اندھیرا ۔ بیوقوف
گدھا ۔

## باب الفاء

فاتح ۔ ع ۔ شروع کرنے
والا ۔ کھولنے والا ۔
فاتحہ ۔ ع ۔ دیباچہ شروع نام
اول سورہ قرآن کا ۔
فاتر ۔ ع ۔ آب نیم گرم ۔ نیم
گرم ۔ پانی ۔ سست ۔
فاتک ۔ ع ۔ دلیر و شجاع
و قاتل ۔
فاتن ۔ ع ۔ مفتون کرنے
والا ۔ فریفتہ کرنے والا ۔
فاجر ۔ ع ۔ گنہگار ۔ زانی ۔
فاحش ۔ ع ۔ بدی میں حد
سے گذر نیوالا ۔ بد ۔ برا ۔
فاحشہ ۔ ف ۔ بدعورت
زن بدکار ۔
فاختہ ۔ ف ۔ قمری ۔ فاختہ
فاخر ۔ ع ۔ فخر کرنے والا ۔
تحفہ ۔ معزز ۔
فار ۔ ع ۔ چوہا ۔ موش ۔
فارس ۔ ع ۔ سوار ۔ نام
ملک فارس کا ۔
فارہ ۔ ع ۔ چوہیا ۔
فارغ ۔ ع ۔ خالی ۔ بے کام
فارغ البال ۔ ع ۔ فارغ دل
جس کو کچھ کام نہ ہو بے اندیشہ
اور بے فکر آدمی ۔
فارغخطی ۔ ف ۔ ملا وعلوی
آزادی نامہ ۔
فارق ۔ ع ۔ فرق کرنے

والا ۔ ناحاصل ۔
فاسد ۔ ع ۔ بگڑا ہوا ۔
فاسق ۔ ع ۔ گنہگار ۔ بدکار
فاش ۔ ع ۔ ظاہر ۔ آشکار
فاصل ۔ ع ۔ جدا کرنے والا
فاصلہ ۔ ع ۔ دوری ۔ فرق عرصہ ۔ میدان ۔
فاضل ۔ خوب ۔ صاحب فضل ۔ فاضل ۔
فاطر ۔ ع ۔ پیدا کرنے والا ۔ خالق ۔
فاعل ۔ ع ۔ فعل کرنے والا ۔ کام کرنے والا ۔
فاق ۔ ع ۔ صیغہ ماضی کا ہے یعنی فوقیت لے گیا ۔ فائق ہو گیا ۔
فاقہ ۔ ع ۔ بھوکا رہنا افلاس ۔ تنگدستی ۔
فاکہ ۔ ع ۔ میوہ ۔
فال ۔ ع ۔ شگون غیب کی بات ۔
فالج ۔ ع ۔ ڈھیلا پڑ جانا آدھے بدن سستی نیم بدن کی ۔
فالق ۔ ع ۔ چیر کر نکالنے والا ۔
فالودہ ۔ ف ۔ بزیج چاولوں کی جمی ہوئی ۔
فام ۔ ف ۔ رنگ ۔

فانوس ۔ ع ۔ چراغدان جس پر باریک کپڑا لگا ہوا ہوتا ہے ۔
فانی ۔ ع ۔ مرنے والا فنا ہونیوالا ۔
فانیذ ۔ ف ۔ کھانڈ مصری
فایدہ ۔ ع ۔ نفع ۔
فائز ۔ ع ۔ پہونچنے والا ۔
فائض ۔ ع ۔ فیض دینے والا ۔
فائق ۔ ع ۔ بلند ہونے والا ۔ فوقیت رکھنے والا
فبہا ۔ ع ۔ لغوی معنی پس ساتھ اس کے مجازاً بہتر ۔ بہت خوب ۔
فتادن ۔ ف ۔ گر پڑنا ۔
فتح ۔ ع ۔ کھولنا مجازاً جیتنا ملک کا ۔
فتحہ ۔ ع ۔ زبر جیسے عد کی ع پر ہے ۔
فتراک ۔ ع ۔ تسمہ جو پس و پیش زین کے لٹکاتے ہیں ۔ شکار بند ۔
فترت ۔ ع ۔ ضعف ۔ سستی وہ زمانہ جو درمیان دو پیغمبروں کے واقع ہو
فتق ۔ ع ۔ کشادگی نام اس بیماری کا ہے کہ جس سے خصیہ کلاں ہو جاتا ہے ۔

فتن ۔ ع ۔ جمع فتنہ کی ۔
فتوی ۔ ع ۔ حکم شرع کا فیصلہ ۔
فتوت ۔ ع ۔ جوانمردی ۔ مروت ۔
فتوح ۔ ع ۔ کشائشین جمع ہے فتح کی اور مصدر بھی ہے بمعنی کشائش کے
فتوحات ۔ ع ۔ جمع ہے فتوح کی ۔
فتوحی ۔ ع ۔ ایک قسم کی کرتی یا جاکٹ ہے
فتور ۔ ع ۔ سستی ۔ اور سست ہونا مجازاً خرابی
فتیلہ ۔ ع ۔ بتی لپٹی ۔ موٹی چیز ۔
فتی ۔ ع ۔ جوان ۔ گبرو ۔
فج ۔ ع ۔ خام کچا ۔ راہ کشادہ درمیان دو کوہ کے ۔
فجر ۔ ع ۔ صبح ۔ تڑکا ۔
فجل ۔ ع ۔ مولی ایک مشہور ترکاری ہے ۔
فجور ۔ ع ۔ گنہگاری ۔ گنہ کرنا
فحاوی ۔ ع ۔ جمع ہے فحوی کی ۔ سخن ہا اور مضامین ۔
فحش ۔ ع ۔ حد سے گذرنا بدی کا ۔
فحوای ۔ ع ۔ مطلب مضمون ۔

فخذ ۔ ع ۔ ران ۔ جانگھ ۔
فخر ۔ ع ۔ گھمنڈ ۔ غرور پندار ۔
فدا ۔ ع ۔ کسی کے عوض جان دینا ۔ جو چیز فدا کی جاوے ۔ خرید ۔
فدوی ۔ ع ۔ قربان ہونے والا کسی کے عوض جان دینے والا ۔
فدیہ ۔ ع ۔ وہ مال جو عوض کسی قیدی کے دے کر اسکو سرکار سے خرید لیں سربہا
فر ۔ ف ۔ شان و شوکت دبدبہ ۔ شیپ ٹاپ ۔
فراز ۔ ف ۔ آگے پہلے ۔ نزدیک ۔ دور ۔ بلند ۔
فرات ۔ ع ۔ آب شیرین نام ایک ندی عرب کا جو نزدیک کوفہ کے جاری ہے
فراخ ۔ ف ۔ وسیع ۔ کشادہ چوڑا ۔
فراشتن ۔ ف ۔ بلند کرنا اونچا لے جانا ۔
فراخوری ۔ ف ۔ شائستگی لیاقت ۔ سزاداری ۔
فراخور ۔ ف ۔ شائستہ لائق ۔ سزاوار ۔
فراخی ۔ ف ۔ کشادگی وسعت ۔

فرقدان ۔ فرقدین ۔ ع ۔ نام اُن دو ستاروں کا ہے جو قطب کے پاس ہیں اور شام سے صبح تک ظاہر رہتے ہیں۔ چھپتے نہیں۔
فرقہ ۔ ع ۔ قوم ۔ گروہ ۔ ٹولی۔
فرکندن ۔ ف ۔ زمین کا خراب ہونا ۔ رو سے سیلاب کے گڑھا ہونا زمین کا۔
فرکند ۔ ف ۔ وہ زمین جس میں بسبب پانی سیل یا رو کے گڑھے پڑ گئے ہوں اور جا بجا پانی بھرا ہوا۔
فرمان ۔ ف ۔ حکم بادشاہی ۔ حکم۔
فرمائش ۔ ف ۔ بطور حکم سفارش کرنا بطور حکم کچھ کام کروانا ۔ یا مانگنا۔
فرمودن ۔ ف ۔ فرمانا حکم دینا۔
فرنگ ۔ ف ۔ یورپ نصاریٰ کا ملک نصاریٰ
فرو ۔ ف ۔ کم نیچے کم رتبہ۔
فروتر ۔ ف ۔ بہت کم بہت نیچا۔
فروترین ۔ ف ۔ عاجز تواضع کرنے والا۔
فروتن ۔ ف ۔ بہت ہی نیچا

فروتنی ۔ ف ۔ تواضع کرنا کم رتبہ سمجھنا اپنے تئیں۔
فروخت ۔ ف ۔ بیچا ۔ بیچا
فروختن ۔ ف ۔ بیچنا۔
فرود ۔ ف ۔ نیچا ۔ نیچے ۔ نیچ
فرلایتہ ۔ فریبندہ ۔ فریب دینے والا۔
زبون ۔ ف ۔ مغرور۔
فرودست ۔ ع ۔ زیر حکم کم رتبہ ۔ ناطاقت یا تحت چند شخص جو ملک کا تے ہیں۔
فرودگاہ ۔ ف ۔ جگہ اترنے کی جہاں پر سفر میں قیام کیا جاوے۔
فروردین ۔ ف ۔ پہلا فارسی مہینا انگریزی تا مارچ
فروز ۔ ف ۔ تابش ۔ روشنی چمک آفتاب کی۔
فروش ۔ ف ۔ بیچنا بیچنے والا۔
فروشندہ ۔ ف ۔ بیچنے والا
فروغ ۔ ف ۔ روشنی شعاع ۔ تابش آفتاب اور آگ کی۔
فروگذاشت ۔ ف ۔ چھوڑنا معاف کرنا ۔ بھول جانا۔
فروگذاشتن ۔ ف ۔ چھوڑ دینا ۔ بھول جانا ۔ قصور معاف کرنا۔

فروکوفتن ۔ ف ۔ ٹھوکنا دے مار مار
فروماندگی ۔ ف ۔ عاجزی ناچاری۔
فروماندن ۔ ف ۔ ناچار ہونا عاجز ہونا۔
فرومائگان ۔ ف ۔ کمینے لوگ ۔ نالائق۔
فرومایہ ۔ ف ۔ کمینہ نالائق بداصل ۔ بے ہنر۔
فرہنگ ۔ ع ۔ عقل ۔ علم لغت کی کتاب ۔ نام ہے مادر کیکاؤس کا۔
فرہاد ۔ ف ۔ نام ہے ایک سنگتراش مشہور عاشق کا جو شیریں پر عاشق تھا ۔ اُسکا قصہ مشہور ہے
فریاد ۔ ف ۔ غل واسطے مدد مانگنے کے دہائی دینا
فریادی ۔ ف ۔ دہائی دینے والا۔
فریب ۔ ف ۔ مکر ۔ عشوہ ناز و دغا۔
فرید ۔ ع ۔ بےمثل ۔ بے مانند ۔ یگانہ۔
فریدوں ۔ ف ۔ نام ہے ایک بادشاہ فارس کا جسنے ضحاک پر فتح پائی ہے۔
فریسہ ۔ ع ۔ وہ جانور

جس کو شکار کریں۔
فریضہ ۔ ع ۔ حکم خدا کا جیسے روزہ رکھنا ۔ نماز پڑھنا۔
فریفتن ۔ ف ۔ فریب کھانا فریب دینا۔
فریق ۔ ع ۔ جُدا کرنے والا ٹولی ۔ فرقہ۔
فزا ۔ ف ۔ افزائش ۔ زیادہ کرنا ۔ انگڑائی۔
فزع ۔ ع ۔ گھبراہٹ خوف
فزودن ۔ ف ۔ زیادہ ۔ بڑھا ہوا۔
فزوں ۔ ف ۔ زیادہ بڑھا ہوا۔
فزونی ۔ ف ۔ زیادتی ۔ بڑھوتی۔
فساد ۔ ع ۔ بگاڑ ۔ بگڑنا اول صورت کا چھوڑ دینا
فسان ۔ ف ۔ ایک پتھر ہے جس پر چاقو اور چھری تیز کرتے ہیں۔
فسانہ ۔ ف ۔ کہانی قصہ
فستق ۔ معرب ۔ معرب ہے پستہ کا ۔ میوہ مشہور ہے۔
فسحت ۔ ع ۔ فراخی جگہ کی کشادگی جگہ کی۔
فسخ ۔ ع ۔ قصد کا پھیر دینا رائے کا توڑ دینا۔
فسر ۔ ع ۔ بیان کرنا ۔ مطلب کھولنا

فسردگی۔ ف۔ جم جانا منجمد ہونا۔
فسردن۔ ف۔ ٹھٹھرنا منجمد ہو جانا۔
فسق۔ ع۔ خدا کا حکم ترک کرنا۔ بدکام کرنا۔ گناہ کرنا۔
فسقہ۔ ع۔ جمع فاسق کی گنہگار لوگ آدمی۔
فسوں۔ ف۔ منتر۔ جادو۔
فسیح۔ ع۔ وسیع۔ فراخ مکان
فشان۔ ف۔ جھاڑتا ہوا۔
فشاندن۔ ف۔ جھاڑنا۔
فشردن۔ ف۔ نچوڑنا۔
فص۔ ع۔ نگینہ جو انگوٹھی وغیرہ پر جڑتے ہیں۔
فصاحت۔ ع۔ خوش گوئی خالی ہونا کلام کا الفاظ ثقیل اور ترکیب غیر مانوس از تعقید سے
فصاد۔ ع۔ فصد کھولنے والا مفصد۔
فصد۔ ع۔ خون نکالنا۔ رگ سے۔
فصل۔ ع۔ جدا کرنا جو نوع کو تمیز دے اس کے مشارکات جنس سے موسم
فصول۔ ع۔ جمع ہے فصل کی۔
فصیح۔ ع۔ خوش گو صحیح کلام کرنے والا۔
فصیل۔ ع۔ شہر پناہ۔ چار دیواری شہر کی۔ بچہ اونٹ کا جس کا دودھ پینا چھڑا دیا جاوے یعنی اُسکی ماں سے جدا کر دیا گیا ہو۔
فضا۔ ع۔ فراخی زمین کی کشادگی صحن خانہ اور میدان کھلا ہوا میدان۔
فضاحت۔ ع۔ رسوائی۔
فضائح۔ ع۔ جمع فضیحت کی۔ رسوائیاں۔
فضائل۔ ع۔ زیادتیاں اور بزرگ درجات بلند جمع فضیلت کی۔
فضل۔ ع۔ افزونی۔ بخشش
فضلا۔ ع۔ جمع ہے فاضل کی۔
فضلات۔ ع۔ جمع ہے فضلہ کی۔
فضلہ۔ ع۔ وہ پھوک ہے جو بعد غذا کے بدن سے براہ معدہ یا مثانہ یا دماغ وغیرہ کے خارج ہوتا ہے
فضول۔ ع۔ فزونی۔ زیادتی۔ بزرگی بزرگ ہونا۔
فضولی۔ ع۔ بیہودہ آدمی زیادہ گو۔
فضہ۔ ع۔ چاندی۔ نقرہ۔
فضیحت۔ ع۔ رسوائی بدنامی
فضیلت۔ ع۔ بزرگی بڑائی
فطر۔ ع۔ چیرنا۔ پیدا کرنا۔
فطر۔ ع۔ روزہ کھولنا۔
فطرت۔ ع۔ پیدائش دانائی۔
فطنت۔ ع۔ زیرکی۔ دانائی۔
فطن۔ ع۔ زیرک۔ دانا۔
فطیر۔ ع۔ تازہ گوندھا ہوا آٹا خمیر کی ضد فطیر ہے۔
فظیع۔ ع۔ بدہیچ۔
فعال۔ ع۔ بہت کام کرنے والا۔
فغان۔ ع۔ نالہ۔ فریاد
فغم۔ ع۔ خوشبو کا سونگھنا
فقد۔ گم کرنا۔ گم ہونا۔
فقدان۔ ع۔ گم ہونا۔ کھویا جانا۔
فقر۔ ع۔ افلاس۔ فقیری
فقرا۔ ع۔ جمع ہے فقیر کی۔
فقرہ۔ ع۔ جملہ۔ استخوان پیٹھ کی منکا کمر کا۔
فقط۔ ع۔ بس۔
فقہ۔ ع۔ دریافت کرنا جاننا علم معرفت احکام شریعت
فقہا۔ ع۔ جمع ہے فقیہ کی۔
فقیر۔ ع۔ مفلس۔ درویش
فقیہ۔ ع۔ عالم۔ دانا۔ علم فقہ جاننے والا۔
فک اعلیٰ۔ ع۔ اوپر کا جبڑا۔
فک اسفل۔ ع۔ نیچے کا جبڑا۔
فکاک۔ ع۔ جدا کرنا خلاص کرنا۔
فکر۔ ع۔ سوچ۔ اندیشہ۔
فگندن۔ ف۔ ڈالنا۔
فکیف۔ ع۔ پس کیونکہ استفہام کیواسطے بھی بولتے ہیں۔
فگار۔ ف۔ زخمی۔ زخم۔ اس واسطے عاشق کو دلفگار کہتے ہیں جو لوگ دلفگار کے معنے معشوق تصور کرتے ہیں بڑی غلطی کرتے ہیں۔
فلاح۔ ع۔ رستگاری۔ فیروزی۔ نیکی۔
فلاحت۔ ع۔ نیکی بھلائی کھیتی کرنا زراعت۔
فلاخن۔ ف۔ گوپھنا جس میں ڈھیلا رکھکر اور گھما کر زمیندار کھیت میں جانوروں کو مارتا ہے۔
فلاسفہ۔ ع۔ جمع فلسفی کی حکما۔ دانشمند لوگ۔
فلاکت۔ ع۔ مفلسی۔ ناداری گردش زدگی زمانہ کی۔
فلان۔ ع۔ شخص۔ فرضی۔
فلزات۔ ع۔ وہ جوہر کانی جو آگ میں پگھل سکے یہ معنی شامل ہیں چاندی سونے تانبہ

وغیرہ سب معدنیات کو۔
فلزی۔ ع۔ معدنی۔ کانی۔
فلس۔ ع۔ پیسہ۔
فلس۔ ع۔ مچھلی کا کھپرا۔
فلسفہ۔ ع۔ علم موجودات کا۔
فلفل۔ ع۔ سیاہ مرچ۔
فلک۔ ع۔ آسمان۔
فلکی۔ ع۔ آسمانی۔
فلوس۔ ع۔ جمع ہے۔ فلس کی۔
فلہ۔ ف۔ پیوسی جو بعد بچہ پیدا ہونیکے حیوان کا دودھ دو تین دن نکلتا ہے اُسکو پیوسی کہتے ہیں
فلہذا۔ ع۔ پس اسی واسطے
فم۔ ع۔ منھ۔
فم معدہ۔ ع۔ معدہ کا منھ۔ کوڑی۔
فن۔ ع۔ شاخ درخت کی، علم کی شاخ۔
فنا۔ ع۔ مرنا۔ ہلاک ہونا
فندق۔ ع۔ میوہ مشہور ولایت کا ہے سرخ رنگ بیر کے برابر ہوتا ہے اور مشابہ ہوتا ہے سرانگشتان سے اور کبھی اس سے کنایہ لب معشوق سے ہوتا ہے اور کبھی سرانگشت حنابستہ سے تشبیہ دیتے ہیں۔
فنون۔ ع۔ جمع ہے فن کی
فوہ۔ ع۔ منھ۔
فوات۔ ع۔ گور۔ نا۔ کھویا جانا۔ مرجانا۔
فواحش۔ ع۔ جمع ہے فاحشہ کی بدکار عورتیں اور بدیاں۔
فوارہ۔ ع۔ چشمہ جھرنا پانی کا بہت جوش مارنیوالا۔
فواضل۔ ع۔ بخششیں بڑی عطیات۔ نیکو جمع ہے فاضلہ کی۔
فواق۔ ع۔ ہچکی۔ وہ ہوا جو سینے سے نکلتی ہے۔
فواکہ۔ ع۔ جمع ہے فاکہہ کی میوہ جات۔
فوائح۔ ع۔ جمع ہے فائحہ کی خوشبو دینے والی چیزیں۔ خوشبوئیں۔
فوائد۔ ع۔ جمع ہے فائدہ کی۔
فوت۔ ع۔ مرنا۔ کم ہونا۔ گذرنا
فوج۔ ع۔ لشکر۔ سپاہ جنگی۔ گروہ۔
فور۔ ع۔ جوش مارنا۔ جلدی
فوز۔ ع۔ مطلب کو پہونچنا
فوطہ۔ ع۔ کمربند۔ جامہ نادوختہ۔ لنگی نہانیکی خصیہ تھیلی۔ محصول۔
فوفل۔ ع۔ سپیاری۔
فوق۔ ع۔ اوپر۔
فوقانی۔ ع۔ اوپر کا اوپر والا
فولاد۔ ع۔ لوہا جوہردار جس کی تلواریں چھری وغیرہ بناتے ہیں۔
فہام۔ ع۔ بہت سمجھنے والا
فہد۔ ع۔ چیتا پلنگ۔ درندہ جانور قسم شیر کی مشہور ہے
فہرست۔ ف۔ تفصیل اشیا کی اسکو عربی میں فہرس کہتے ہیں
فہم۔ ع۔ سمجھ۔ عقل۔ دانائی
فہمانیدن۔ ع۔ سمجھانا۔
فہوم۔ ع۔ جمع ہے فہم کی۔
فہیم۔ ع۔ سمجھنے والا۔
فی۔ ع۔ بیچ۔ درمیان۔
فیاض۔ ع۔ فیض پہونچانے والا۔ فیض کرنے والا۔
فی الجملہ۔ ع۔ حاصل کلام مختصر کلام۔
فی الحال۔ ع۔ فوراً۔ ابھی۔
فی المثل۔ ع۔ کہاوت میں
فی الواقع۔ ع۔ حقیقت میں
فیروز۔ ف۔ فتح بمعنے۔ کامیاب۔
فیروزہ۔ ف۔ نام ایک پتھر مشہور کا ہے۔
فیروزی۔ ف۔ فتحمندی
فیصل۔ ع۔ جھگڑا چکانا۔ نیاؤ کرنا۔ انفصال۔
فیصلہ۔ ع۔ جھگڑا چکایا
فیض۔ ع۔ ڈالنا۔ مجازاً فائدہ بخشش۔
فیل۔ ع۔ ہاتھی مشہور حیوان ہے۔
فیلبان۔ ف۔ ہاتھی کا ہانکنے والا۔
فیلسوف۔ ف۔ عقلمند حکیم دوستدار علم کا۔
فیلمرغ۔ ف۔ نام ایک مشہور پرند کا ہے۔
فیمابین۔ ع۔ میان بیچ میں۔
فی نفسہ۔ ع۔ اپنی اصل میں اپنی ذات میں۔ خود۔
فیوض۔ ع۔ بہت سے فیض کی
فیوضات۔ ع۔ فیوض کی جمع
فیوضات جمع الجمع ہے۔
فیہج۔ ع۔ شراب۔

## باب القاف

قاآن۔ ف۔ بادشاہ جو بہت عادل اور سخی اور عاقل ہو۔ چنگیز خان کے پسر کا نام بھی ہے اب یہ لقب بادشاہ ترکستان کا ہے مجازاً ہر ایک بادشاہ جلیل القدر کو کہتے ہیں۔
قاب۔ ف۔ صحاق بڑا برتن بطور رکابی کے تھال۔
قابض۔ ع۔ قبض کرنیوالا
قابل۔ ع۔ لائق لوگ۔

قابلہ - دائی - جنائی -
قابلیت - ع - قابل ہونا لائق ہونا - لیاقت -
قابو - ف - بونا - موقع فرصت -
قابوس - ع - معرب ہے کاوس کا نام بادشاہ کا ہے
قاتل - ع - قتل کرنے والا - خونی -
قادر - ع - قدرت والا طاقت رکھنے والا -
قادس - ع - بڑا جہاز -
قارورہ - ع - شیشی - مجازاً پیشاب کی شیشی -
قاری - ع - پڑھنے والا - خوانندہ -
قارون - ع - ایک شخص دولت مند رشتہ دار حضرت موسیٰ کا بتلاتے ہیں -
قاز - ع - راج ہنس پرند مشہور ہے -
قاسر - ع - جبر کرنیوالا زبردستی سے کسی کام پر رکھنے والا
قاسم - ع - بانٹنے والا - تقسیم کرنے والا -
قاش - ف - ابرو - پارہ پھانک -
قاشر - ع - چھلکا - اتارنے والا -

قاصد - ع - قصد کرنے والا - ارادہ کرنے والا -
قاصر - ع - کوتاہی کرنیوالا
قاصب - ع - تیز پرندہ کاٹنے والا -
قاضی - ع - جھگڑا چکانے والا -
قاطع - ع - کاٹنے والا اور قطع کرنے والا -
قاطع الطریق - ع - راہبر راہزن راہ پر لوٹنے والا
قاطن - ع - ساکن رہنے والا -
قاعدہ - ع - بیٹھنے والا
قاعدہ - ع - پیندا - نئی نیچے کی مقدار قانون دستور
قاف - ع - نام ایک پہاڑ کا ہے -
قافلہ - ع - سیدنی گروہ مسافروں کا -
قافیہ - ع - الفاظ بیت کے اخیر کے -
قاق - ف - خشک گوشت مجازاً لاغر دبلا -
قاقلہ - ع - بڑی الائچی
قاقم - ع - نام ایک جانور کا ہے اسکا پوست بہت سپید اور ملائم ہوتا ہے اس کی پوستین بناتے ہیں -

قال - ع - گفتگو - مباحثہ
قالب - ع - سانچہ - بدن
قالی - ع - بچھونا - غالیچہ
قالیچہ - ف - چھوٹا بچھونا مشہور ہے -
قامت - ع - قد -
قامعہ - ع - توڑنے والی خوار کرنے والی -
قاموس - ع - دریائے عمیق نام کتاب لغت عربی کا
قانت - ع - دعا پڑھنے والا حکم ماننے والا خدا کا - عبادت گزار ڈرنے والا خدا سے -
قانع - ع - سنتوک کرنیوالا تھوڑے پہ صبر کرنیوالا -
قانون - ع - مستر کتاب کا اصل ہر شے کا شرع - دستور قاعدہ - اندازہ -
قاہر - ع - قہر کرنے والا زور آور -
قائد - ع - کھینچنے والا حاکم
قائف - ع - علم قیافہ والا - شگونیا -
قائل - ع - کہنے والا -
قائم - ع - کھڑا ہونے والا - کھڑا ہوا -
قائمہ - ع - پورے درجے کا زاویہ -

قبا - ع - پوشاک مشہور ہے -
قباب - ع - جمع ہے قبہ کی کنگورے - کلس - برج
قباچہ - ف - چھوٹی قبا -
قباحت - ع - برائی زشتی - زبونی -
قبالہ - ع - سند مکان کی - کاغذ مکان کا -
قبائح - ع - جمع ہے قبیح کی برائیاں -
قبائل - ع - جمع ہے قبیلہ کی گروہ آدمیوں کے اقوام
قبیح - ع - بد زبون برا -
قبح - ع - برائی - بدی
قبر - ع - گور -
قبرستان - ف - وہ جگہ جہاں پر قبریں ہوں -
قبس - ع - چنگاری آگ کا انگارا -
قبس - ع - جلاتا بتی وغیرہ کا -
قبض - ع - پکڑنا گرفتگی
قبضہ - ع - مٹھی گرفت کی جگہ تلوار وغیرہ کی - دستہ - قابو -
قبل - ع - آگے سامنے
قبل - ع - انعام نہانی عورت کا -

قبلہ ۔ ع ۔ جسکی طرف منہ
کریں ۔ نماز میں ۔
قبور ۔ ع ۔ جمع ہے قبر کی
قبیل ۔ ع ۔ گروہ مردم ۔
قبول
قبولیت } ع ۔ ماننا ۔ قبول کرنا
قبلہ ۔ ع ۔ بوسہ ۔ چومنا ۔
قبہ ۔ ع ۔ گنبد وغیرہ ۔
عمارت گول ۔
قبیلہ ۔ ع ۔ گروہ جماعت جو
ایک باپ کی اولاد سے ہوں
قتال ۔ ع ۔ لڑائی ۔ جنگ ۔
قتال ۔ ع ۔ بہت قتل
کرنے والا ۔
قتل ۔ ع ۔ مار ڈالنا تلوار
وغیرہ ہتھیار سے ۔
قتیل ۔ ع ۔ مقتول ۔ کشتہ
خواہ عورت ہو یا مرد
قحبہ ۔ ع ۔ بدکار فاحشہ لغوی
معنی کھنکھار کر بلانیوالی ۔
قحط ۔ ع ۔ کال ۔ بازار مہنگا
ہو جانا غلے کا بسبب نہ
برسنے بارش کے ۔
قحف ۔ ع ۔ استخوان
سر ۔ کھوپڑی ۔
قد ۔ ع ۔ لمبائی بدن کی
قدام ۔ ع ۔ ہمیشگی ۔ کہنہ پن
قدام ۔ ع ۔ آگے ۔ سامنے ۔
قدامت ۔ ع ۔ دیرینہ ہونا

کہنہ ہونا ۔ ہمیشگی ۔
قدح ۔ ع ۔ پیالہ ۔ عیب کرنا
طعنہ دینا ۔ کسی کی ہجو کرنا
قدر ۔ ع ۔ عزت ۔ بندگی ۔
اندازہ کرنا ۔ کسی چیز کا ۔
قدر ۔ ع ۔ ہانڈی ۔ دیگ ۔
قدرت ۔ ع ۔ طاقت ۔ قوت ۔
قدردان ۔ ف ۔ قدر جاننے
والا ۔ عزت کرنیوالا ۔
قدرے ۔ ف ۔ تھوڑا
قلیل ۔ کم ۔
قدس ۔ ع ۔ پاکیزگی ۔ پاک نام
ایک پہاڑ کا عرب میں ۔
قدغن ۔ ف ۔ تاکید ۔ تقید ۔
قدم ۔ ع ۔ پیر ۔ پاے ۔ پاؤن
قدما ۔ ع ۔ جمع ہے قدیم
کی ۔ اگلے لوگ پرانے
وقت کے آدمی ۔
قدم ۔ ع ۔ دیرینگی ۔ کہنگی ۔
پرانا پن ۔ ہمیشگی ۔
قدوس ۔ ع ۔ بہت پاک
نام خدائے تعالیٰ کا ۔
قدوم ۔ ع ۔ کسی جگہ سے
آنا ۔ سفر سے آنا ۔
قدوہ ۔ ع ۔ پیشوا ۔ برگزیدہ
قدید ۔ ع ۔ سوکھا ہوا گوشت
خشک ۔
قدیر ۔ ع ۔ صاحب قدرت
طاقتور ۔ قادر ۔ پختہ ۔

قدیم ۔ ع ۔ ہمیشہ ۔ جو ہمیشہ
سے ہو ۔ پرانا ۔
قریٰ ۔ ع ۔ جمع ہے قریہ کی
دیہات ۔
قرائت ۔ ع ۔ پڑھنا ۔
قرابت ۔ ع ۔ رشتہ داری
قریب ہونا ۔
قراد ۔ ع ۔ چچڑی ۔ مشہور
جاندار ہے ۔ جو کتے کے
بدن پر ہوتی ہے ۔
قرابہ ۔ بڑا شیشہ عرق
رکھنے کا ۔
قرار ۔ ع ۔ سکون ۔ آرام
اقرار مجازاً ۔
قرارداد ۔ ف ۔ اقرار جو
بات بعد مباحثہ کے
مقرر ہو جاوے ۔
قراقر ۔ ف ۔ جمع قرقرہ کی
وہ آواز جو پیٹ کے اندر
ہوا کرتی ہے گڑگڑاہٹ پیٹ کی
قراضہ ۔ ع ۔ پارہ ۔ ٹکڑا
سونیکا ریزہ چاندی کا یا سونیکا
قران ۔ ع ۔ اجتماع ہونا دو
سیاروں کا برج میں سوائے
شمس کے ۔
قرآن ۔ ع ۔ کلام اللہ ۔ یہ
لفظ مصدر ہے بمعنی خواندن
کے مگر بمعنی مفعول کے مستعمل
ہو کر نام کتاب خدا کا ہو گیا ہے

قراول ۔ ت ۔ وہ سپاہی لوگ
جو واسطے تعین مکان جنگ کے
مقرر ہوں اور شکاری آدمی
بہیلیا ۔ جو شکار کروائے ۔
قرب ۔ ع ۔ نزدیکی ۔
قربا ۔ ع ۔ جمع قریب کی ۔
قربان ۔ ع ۔ ذبح کرنا ۔ صدقہ
قربت ۔ ع ۔ نزدیکی ایک
پاس ہونا ۔
قربہ ۔ ع ۔ مشک پانی کی
بھری ہوئی ۔
قرہ ۔ ع ۔ خنکی ۔ سردی
قرح ۔ ع ۔ زخم کرنا گھاؤ کرنا
قرحہ ۔ ع ۔ زخم جس میں پیپ
پیدا ہو گئی ہو ۔
قرد ۔ ع ۔ بوزنہ ۔ بندر مشہور
حیوان ہے ۔
قرص ۔ ع ۔ ٹکیا ۔
قرطاس ۔ ع ۔ کاغذ ۔
قرع ۔ ع ۔ کدو ۔ نبات
مشہور ہے ۔
قرعہ ۔ ع ۔ پانسہ تانبے یا پیتل
یا جست وغیرہ کا جس کو ڈال
کر رمال غیب کی بات
بتاتے ہیں ۔
قرق ۔ ت ۔ نگہبانی منع کرنا
رد کرنا ۔ بند کرنا ۔
قرمز ۔ ع ۔ لال ۔ سرخ رنگ ۔
قرمزی ۔ ع ۔ سرخ رنگ

قرن۔ ع۔ شاخ۔ حیوان کی سینگ حیوانات سو برس یا بیس برس یا تیس برس کی مدت۔

قرنفل۔ ع۔ لونگ۔

قروح۔ ع۔ جمع ہے قرح کی زخمہا۔ گھاؤ۔

قریات۔ ع۔ جمع ہے قریہ کی دیہات دگانوں۔

قریب۔ ع۔ نزدیک

قریش۔ ع۔ نام ہے ایک قبیلہ کا درمیان عرب کے پیغمبر خدا اُسی قبیلے کی اولاد سے ہیں۔

قرین۔ ع۔ پاس والا ملا ہوا۔ ہم صحبت یار۔ دوست وغیرہ۔

قرینہ۔ ع۔ مناسبت ظاہری درمیان دو چیز کے پیوستہ ہونا۔ ایک چیز کا دوسری چیز سے۔ مناسبت باطنی درمیان دو امر کے

قریہ۔ ع۔ گانوں۔ پنڈ۔ دہ۔

قز۔ ع۔ ریشم۔ کچا ریشم کیڑا ریشم کا۔

قزاق۔ ت۔ راہزن۔ لٹیرا۔

قزح۔ ع۔ زنگار رنگ جس پر لکیریں وغیرہ ہوں۔

قزلباش۔ ت۔ قزل کے معنی سرخ اور باش کے معنی سر یعنی سرخ سر والا مراد لشکری چونکہ سرخ پگڑی۔ اسمٰعیل صفوی نے لشکریوں کیواسطے ایجاد کی تھی اسواسطے یہ خطاب لشکر کے سپاہی کو دیا گیا

قساوت۔ ع۔ سخت دل ہونا۔ سخت دل ہوتا۔

قسط۔ ع۔ عدل۔ انصاف حصہ آفتابہ پانی کا۔

قسط۔ ع۔ ظلم بے انصافی حق سے پھر جانا۔

قسط بندی۔ ت۔ زمیندار لوگ جو روپیہ سرکاری حصہ ٹھہر کے دیتے ہیں اس کو قسط بندی کہتے ہیں

قسم۔ حصہ ہر ایک بجانت طرح قسم۔

قسم۔ ع۔ سوگند۔ قسم مشہور لفظ ہے۔

قسمت۔ ع۔ حصہ۔ بٹا ہوا

قسر۔ ع۔ زبردستی سے کسی کو ایک کام پر رکھنا بزور کوئی کام کروانا۔

قشر۔ ع۔ چھلکا۔ پوست۔ درخت یا میوہ کا اور پوست

قشقہ۔ ت۔ تلک۔ ٹیکا جو ہندو لوگ ماتھے پر لگاتے لگاتے ہیں۔

قص۔ ع۔ کترنا۔ کاٹنا۔ استخوان سینہ۔

قصاب۔ ع۔ کاٹنے والا مراد قصائی۔ بوچڑ۔

قصار۔ ع۔ دھوبی۔ گازر

قصاص۔ ع۔ عوض لینا زخم کا زخم سے یا قتل کا قتل سے۔

قصائد۔ ع۔ جمع ہے قصیدہ کی۔

قصائی۔ ع۔ کاٹنے والا یہ لفظ قص سے بنا ہے۔

قصب۔ ع۔ نے۔ ریزہ قلم وکپڑا کتان کا۔ اور ابریشم کا اور قصب بمعنی کاٹنے کے ہیں اسی سے قصاب کا لفظ بنا ہے جو قصائی کو کہتے ہیں۔

قصبات۔ ع۔ جمع ہے قصبے کی چھوٹے شہر نے۔ بانسلی۔

قصبہ۔ ع۔ چھوٹا شہر نے اور جو نے کے ہو جیسے قلم کا نیزہ۔

قصد۔ ع۔ ارادہ۔

قصر۔ ع۔ کوتاہی کمی کسی کا دھونا۔ مکان۔

قصص۔ ع۔ جمع قصے کی کہانیاں۔

قصوی۔ ع۔ انتہا انتہا بات یہ صیغہ مونث کا ہے۔

قصور۔ ع۔ کوتاہی یا عاجز ہونا۔ قاصر رہنا اور جمع قصر کی بمعنی محلہا۔

قِصّہ۔ ع۔ کہانی۔ بیان کسی شخص کا۔

قصیدہ۔ ع۔ مغز موٹا اور اصطلاح میں وے اشعار میں جو شامل مدح یا ذم کو ہوں۔ اور بارہ سے زیادہ ہوں۔

قصیر۔ ع۔ کوتاہ۔ کوتاہی کرنے والا نام ایک غلام کا جو مشہور با وفا تھا

قضا۔ ع۔ حکم کرنا ادا کرنا پیدا کرنا۔ تمام کرنا اور حکم خدا کا مخلوقات کے حق میں جو دفعۃً واقع ہو جاوے۔

قضات۔ ع۔ جمع قاضی کی ہے۔

قضا و قدر۔ ع۔ تقدیر قسمت۔ نصیب۔

قضایا۔ ع۔ جمع ہے قضیہ کی۔ جملہ۔ عبارت کے فقرے اور جھگڑے

قضبان۔ ع۔ درخت کی شاخیں۔ جمع ہے قضیب کی

قضیب۔ ع۔ شاخ درخت کی مجازاً ذکر آلۂ تناسل مرد کا۔

قضیہ ۔ ع ۔ جملہ ۔ فقرہ ۔ جھگڑا ۔

قط ۔ ع ۔ کاٹنا ۔ درمیان ۔ عرض کے اسی سے مشتق ہے قط کرنا قلم کا بولتے ہیں ۔

قطار ۔ ع ۔ اونٹوں کی جماعت جو برابر ہو ۔ صف ۔ پرہ ۔

قطب ۔ ع ۔ کیلی جسپر چکی پھرتی ہے سردار قوم کا افضل ہر شے کا اصطلاح میں وہ نقطہ زمین کا جو شمال اور جنوب پر ساکن ہے

قطر ۔ ع ۔ کنارہ طرف اصطلاح میں وہ خط مستقیم جو مرکز پر دائرہ کے گذر کر اُس کے دو ٹکڑے کرے

قطرات ۔ ع ۔ جمع ہے قطرہ کی بوندیں ۔

قطران ۔ ع ۔ ایک روغن بدبودار ہوتا ہے جو درخت عرعر سے نکلتا ہے اور اونٹوں ۔ خارشتیوں پر ملا جاتا ہے چیڑ کا تیل

قطرہ ۔ ع ۔ بوند پانی کی ۔

قطع ۔ ع ۔ کاٹنا ۔

قطعہ ۔ ع ۔ ٹکڑا ابیات جو دو شعر یا ان سے زیادہ ہوں اور مطلع اُن میں نہ ہو ۔

قطن ۔ ع ۔ روئی ۔ پنبہ ۔ اور قطن وہ ہڈی جو درمیان دونوں سرینوں کے ہے یعنی ریڑھ کی ہڈی ۔

قعب ۔ ع ۔ بات کی تہ تک سخن گو اپنی بات کا ۔ پیالہ بڑا جس سے ایک آدمی سیر ہو سکے

قعر ۔ ع ۔ تہ کوئیں کی ۔ عمق گہراؤ ۔ چاہ یا دریا کا ۔

قفا ۔ ع ۔ گُدی گردن کی پشت مجازاً پیچھے ۔ پس پشت ۔

قفس
قفص } ع ۔ پنجرہ پرندوں کا سین اور صاد دونوں سے صحیح ہے

قفل ۔ ع ۔ تالا ۔

قفیز ۔ ع ۔ ایک پیمانہ ہے بارہ صاع کا اور ایک صاع آٹھ رطل کا ہوتا ہے اور ایک رطل آدھ سیر کو کہتے ہیں اور زمین کی پیمائش میں قفیز ایک سو چالیس گز شرعی کو کہتے ہیں ۔

ققنس ۔ ع ۔ یہ لفظ یونانی ہے یہ نام ایک پرند کا ہے اسکی آواز سے علم موسیقی حکما نے نکالا ہے ۔ کہتے ہیں کہ عمر اسکی ہزار سال کی ہوتی ہے اور جوڑا اسکا یعنی مادہ اسکی نہیں ہوتی ہے اور توالد اسکا اس طور پر بیان کرتے ہیں کہ جبکہ وہ بوڑھا ہو جاتا ہے تو لکڑیاں جمع کر کے انکے اندر بیٹھتا ہے اور اسکی منقار میں جو بہت سوراخ ہیں ان سے آواز کرنا شروع کرتا ہے ہر سوراخ سے ایک ایک راگ علیحدہ نکلتا ہے چنانچہ دیپک راگ بھی جب نکلتا ہے تو اُن تنکوں میں آگ لگ جاتی ہے وہ جانور جلکر خاک ہو جاتا ہے پھر جب قدرت الٰہی سے مینہ برستا ہے تو اُس خاک میں سے ایک انڈا پیدا ہوتا ہے اُسمیں سے اُسی نوع کا جانور ایک اور پیدا ہو جاتا ہے اس جانور کو فارسی میں اس واسطے آتش زن بھی کہتے ہیں ۔

قل ۔ ع ۔ کہو ۔ بولو ۔

قلاب ۔ ع ۔ قلابہ ۔ حلقہ

قلاع ۔ ع ۔ جمع ہے قلعہ کی

قلب ۔ ع ۔ دل ۔ اُلٹا ہوا اور اگون اور دل کو بھی اسی واسطے کہتے ہیں کہ سینے میں اُلٹا ہوا ہے ۔

قلبہ ۔ ع ۔ ہل زمین جوتنے کا ۔

قلبہ ران ۔ ف ۔ زمیندار یا ہل جوتنے والا ۔

قلبی ۔ ع ۔ بدلا ہوا ۔ اُلٹا کیا ہوا ۔ دلی ۔

قلت ۔ ع ۔ گڑھا مغاک پہاڑ کا جس میں پانی جمع ہو ۔ قلتباش ۔

قلتبان ۔ ف ۔ دیوث جسکی عورت بدکار ہو اور وہ شخص جان بوجھکر اسکو روک ٹوک نہ کرے

قلزم ۔ ع ۔ نام ایک شہر کا ہے درمیان مصر اور مکہ کے نزدیک کوہ طور کے اُس شہر سے منسوب کر کے اُس دریا کو جس کے کنارے کنارے پر وہ واقع ہے بحر قلزم کہتے ہیں ۔

قلاش ۔ ف ۔ مفلس بے نام و ننگ لچا ۔ بدمعاش ۔

قلع ۔ ع ۔ اُکھیڑنا اور نام ہے ایک کھان کا ۔

قلعہ ۔ ع ۔ سنگین مکان محفوظ جسمیں بادشاہ وغیرہ رہتے ہوں

قلعی ۔ ع ۔ منسوب قلعہ سے جو نام ہے ایک کھان کا اسمیں سے خالص رانگا نکلتا ہے اسی واسطے ارزیز کو قلعی کہتے ہیں

قلق ۔ ع ۔ بیقراری بے آرامی ۔

قلم ۔ ع ۔ کاٹنا ۔ تراشنا ناخن کاٹنا ۔

قلم ۔ ع ۔ لکھنے کا قلم ۔ لکھنی ۔

قلمرو ۔ ف ۔ سلطنت راج دھانی ۔ ملک ۔

قلمزن ۔ ف ۔ کاتب لکھنے والا ۔ مصور ۔

قلمکار ۔ ف ۔ رنگ بھرنے والا نقاش ایک قسم کا باختہ

جس پر طرح طرح کے نقش بنے
قلم موی - ف - بال کا قلم
قلندر - مب - معرب ہے کلندر
کا ایک قسم ہے فقیروں کی
بے پرواہ - اور لغوی معنی
کندۂ ناتراشیدہ -
قلوب - ع - جمع قلب کی
قلہ - ع - چوٹی پہاڑ کی -
سر کوہ چوٹی -
قلی - ع - توے پر کسی چیز
کا بریان کر اور قلی بھی کوئی
کہتے ہیں -
قلیان - ع - نیچہ حقہ کا
مجازاً حقہ -
قلیل - تھوڑا - کم -
قلیہ - ع - گوشت بھنا
ہوا - مجازاً ہنڈیا کا پکا ہوا
مع شوربا کے -
قمار - ع - جوا بازی جس میں
زر کی شرط کی ہو -
قمار باختن - ف - جوا کھیلنا
قمار باز - ف - جواری -
قماش - ع - اسباب جامہ
ابریشمی متاع خانہ
جوہر - صفت -
قمر - ع - چاند اصطلاح
کیمیا میں چاندی -
قمری - ع - منسوب قمر
سے چاند کا -

قمع - ع - شکست کرنا خوار کرنا
قمل - جون - سپش -
قمیص - ع - کرتا - پیراہن
قنات - ع - پردہ چار طرف
تکیہ کے استخوان مہرہ
پشت کی -
قنادیل - ع - جمع ہے
قندیل کی -
قناعت - ع - راضی ہونا
تھوڑے پر سنتوک کرنا کم پر
قنب - ع - بھنگ -
قنبر - ع - نام ہے غلام
حضرت علیؓ کا -
قند - ع - مب - شکر کھانڈ
یہ لفظ معرب ہے کند کھانڈ کا
قندیل - ع - فانوس جس میں
چراغ جلاتے ہیں -
قنوط - ع - ناامیدی اور
ناامید ہونا -
قواعد - ع - جمع ہے قاعدہ کی
قوال - ع - گویا ڈوم -
کلاونت بہت بولنے والا
قوام - ع - نظام اصل کسی
چیز کی کھڑا ہونا باقی رہنا
بندس - باقی رہنا -
قوام - ع - راستی - عدل -
قوانین - ع - جمع ہے
قانون کی -
قوائم - ع - جمع قائمہ

کی ہاتھ پیر -
قوت - ع - طاقت - زور
قور - ف - سلاح ہتھیار
قورمہ - ف - بھنا ہوا بریان
گوشت بھنا ہوا -
قورخانہ - ف - سلاح
خانہ میگزین ہتھیار جہاں
پر رہتے ہیں -
قورچی - ف - ہتھیار بند
سپاہی سلاحدار لوہار
قوس - ع - کمان -
ٹکڑا دائرہ کا -
قوس قزح - ع - دھنک
شیطان کی کمان جو بعد
بارش کھلنے کے آسمان
پر نمودار ہوتی ہے -
قول - ع - گفتگو کہنا بات کا
قول نامہ - ف - اقرار نامہ
وہ کاغذ جس میں قول و قرار
لکھا جاوے -
قولنج - ع - وہ درد جو قولون
انتڑی میں پیدا ہوتا ہے -
قوم - ع - گروہ آدمیوں کا
قوی - ع - مضبوط - قوت والا -
قویم - ع - سیدھا - راست
استوار - خوش قد -
قہر - ع - زبردستی کرنا
زور کرنا -
قہار - ع - بڑا قہر کرنے

والا صفت خدا تعالیٰ کی ہے
قہقہہ - ع - کھلکھلا کر ہنسنا
خندہ بسیار نام ایک قلعے
کا ہے - ایران میں -
قہوہ - ع - ایک پھل ہے
جسکو ہندی میں بن کہتے ہیں
قی - ع - اُبکائی - کھایا
ہوا اُگل دینا -
قیاس - ع - اندازہ اور
اندازہ کرنا وہ چیز کا فکر میں
برابر کرنا اصطلاح منطق
میں ایک قوم ہے مرکب دو
جملوں سے جو مستلزم ہو نتیجہ کو
قیاسی - ع - جو موافق
قاعدے کے ہو منسوب قیاس سے
قیافہ - ع - شگون علامات
ہاتھ و پیر سے نحس اور سعد
دریافت کرنے کا علم -
قیام - ع - کھڑا ہونا
استادہ ہونا -
قیراط - ع - چار جو کی مقدار
قیامت - ع - مصدر ہے
بمعنی قائم ہونیکے وہ دن
جب مردے زندہ ہوکر
کھڑے ہو جاوینگے -
قیدی - ع - بندی - بندھوا
قیر - ع - ایک قسم کا روغن
سیاہ ہے - جو اونٹوں کے
خارشتیوں پر ملتے ہیں -

اور سیاہ چیز ہے جو کشتیون کی درازون میں لگاتے ہیں تاکہ پانی اُن میں نہ بھر آوے۔
قیس۔ ع۔ عرب میں نام ہے ایک قبیلہ کا جو قیس کی اولاد سے ہے اور لقب مجنون کا۔
قیصر۔ ع۔ رومی زبان میں قیصر اُس بچے کو کہتے ہیں جو اپنی ماں کے پیٹ میں ہو اور اُسکی ماں قبل اُسکی ولادت کے مرجاوے پھر اُس عورت کا پیٹ چیر کر اُس بچے کو نکالیں چنانچہ اغسطوس بادشاہ روم اسی طرح پیدا ہوا تھا اسی واسطے یہ خطاب اُسکو دیا گیا تھا۔
قیطون۔ ف۔ جو کہ نخ ابریشم سے تار چاندی یا سونے کے لگاکر بنتی ہے۔
قیفال۔ ع۔ نام ایک رگ کا ہے۔
قیل۔ ع۔ نام ایک شخص کا ہے وہ شخص جو دوپہر کو سوتا ہے اور بعضی بادشاہوں کو اس معنی کرکے اقیال جمع ہے۔
قیلولہ۔ ع۔ دوپہر دن چڑھتے کے وقت سونا۔
قیم۔ ع۔ جمع ہے قائم کی۔
قیمت۔ ع۔ مول۔ قدر۔
قیم۔ ع۔ جمع ہے قیمت کی اور قیم بر پا رکھنے والا قائم رکھنے والا۔
قیمتی۔ ع۔ جو شے قیمت والی ہو۔
قیماق۔ ف۔ دودھ پر کی ملائی۔ بالائی دودھ کی۔
قیود۔ ع۔ جمع ہے قید کی۔ قیدین۔
قیوم۔ ع۔ بے مانند۔ بے ہمتا نام ہے۔ خدائے تعالیٰ کا بہت قائم ہونے والا۔

## باب الکاف

کابوس۔ ع۔ ایک بیماری ہے جس میں آدمی کو حالت خواب میں یہ معلوم ہوتا ہے کہ کسی نے اُسکو دبا لیا ہے اور وہ ڈر کر آواز کرتا ہے۔
کابین۔ ف۔ مہر وہ روپیہ جو خاوند بوقت نکاح عورت کو دینا منظور کرتا ہے۔
کاتب۔ ع۔ لکھنے والا محرر۔
کاچہ۔ ف۔ ٹھوڑی۔ زنخ۔
کاخ۔ ف۔ عمارت بلند محل۔
کاذب۔ ع۔ جھوٹا۔
کار۔ ف۔ کام۔
کارد۔ ف۔ چاقو۔ چھری۔
کاردار۔ ف۔ وزیر بادشاہ کے آگے کام کرنیوالا۔
کارزار۔ ف۔ لڑائی۔ جنگ۔
کارشناس۔ ف۔ کام کا پہچاننے والا۔
کارفرما۔ ف۔ کام بتلانے والا۔ حکم کرنے والا۔
کارگزار۔ ع۔ نوکری سرکاری کام کرنے والا۔
کارکن۔ ع۔ کام کرنیوالا۔
کاردان۔ ف۔ کام جاننے والا وزیر۔
کاروان سرائے۔ ف۔ سرائے جہان پر قافلہ اُترے۔
کاریدن۔ ف۔ بیج کا بونا تخم ریزی کرنا۔
کاریز۔ ف۔ نالی پانی دینے کی کھیت میں کول پنجابی زبان میں کہتے ہیں ایک نالی جو ندی سے کھود کر کھیت میں لیجاوین تاکہ کھیت میں پانی دیا جاوے اُسکو کاریز کہتے ہیں۔
کاریگر۔ ف۔ کام کرنے والا۔ ہنرور۔
کاسب۔ ع۔ کسب کرنے والا کمانے والا۔
کاستن۔ ف۔ گھٹنا گھٹانا۔
کاسد۔ ع۔ کھوٹا جسمیں کچھ کھوٹ ملا ہوا ہو۔
کاسر۔ ع۔ توڑنے والا
کاسف۔ ع۔ گھٹنے والا یعنی جسکو گہن لگا ہو جیسے چاند یا سورج کو گہن لگا کرتا ہے
کاسہ۔ ف۔ پیالہ۔ کانسہ
کاش۔ کاشکے۔ ف۔ خدا کرے امید یون ہے یہ کلمہ تمنا اور آرزو کا ہے۔
کاشانہ۔ ف۔ جھونپڑا مگر یہ کلمہ تحقیر کا ہے چھوٹا سا گھر۔ گھونسلا پرند کا ہے
کاشتن۔ ف۔ بونا۔ بیج بونا۔
کاشف۔ ع۔ کھولنے والا۔ دور کرنے والا
کاظم۔ ع۔ غصہ مارنے والا۔ غصہ بچانے والا
کاغذ۔ ع۔ مشہور ہے
کافتن۔ ف۔ کھودنا۔
کافر۔ ع۔ منکر خدا کا جو خدا کو نہ مانے
کافل۔ ع۔ ضامن۔
کافور۔ ع۔ کپور مشہور دوا ہے۔
کافہ۔ ع۔ گروہ آدمیوں کا۔ جماعت۔
کافۂ انام۔ ع۔ سب لوگ جماعت آدمیون کی۔

گیا اور جس سے رو برو گفتگو
کی جاوے -
مخاطرہ - ع - خطرہ - اندیشہ
وہ بات جو ذہن میں آجاوے
مخافت - ع - خوف - ڈر -
ڈرنا - خوف کرنا -
مخافات - ع - جمع ہے
مخافت کی -
مخالطت - ع - ملنا جلنا
کسے در آمیختن - دوستی -
مخالف - ع - وہ شخص جو
خلاف پر ہو - دشمن -
مخالفت - ع - دشمنی
خصومت کرنا -
مخاوف - ع - جائے
خوف - خوف کی جگہ جمع
ہے مخوف کی -
مخبر - ع - خبر دینے والا
مجازاً چہرہ انسان کا -
مخبط - ع - وہم آمیختہ ملا
جلا - فاسد - تباہ -
مختار - ع - اختیار کیا گیا -
مخترَع - ع - اختراع کیا گیا
مخترِع - ع - نئی بات
نکالنے والا -
مختص - ع - خاص کیا گیا
مختصر - ع - جو طویل نہ
ہو - جو دراز نہو -
مختلف - ع - جو یکساں نہو

مختوم - ع - مہر لگا ہوا مقفل
اور بند کیا ہوا -
مختون - ع - ختنہ کیا گیا -
مخدّر - ع - سُن کرنے والی
چیز بے حس کر دینے والی چیز
بے حس کر دینے والی چیز
مخدّرہ - ع - پردہ نشین
عورت - پردہ نشین -
مخدوم - ع - خدمت کیا گیا
مخذول - ع - ذلیل خوار
ذلیل کیا گیا -
مخرج - ع - جگہ نکلنے کی
مخروط - ع - خراط کیا گیا تراشا
گیا - چھیلا گیا -
مخزن - ع - خزانہ کی جگہ
جائے جمع کرنے کی -
مخصوص - ع - خاص کیا گیا
مخطط - ع - لکیروں والا -
وہ شے جس پر لکیریں
پڑی ہوئی ہوں -
مخطور - ع - اندیشہ جو دل
میں خیال گذرے ہلاکت
کے قریب -
مخفف - ع - ہلکا کیا گیا -
مخفی - ع - پوشیدہ -
مخل - ع - خلل ڈالنے
والا - خلل انداز -
مخلص - ع - اخلاص
کرنے والا -

مخلوط - ع - گڈمڈ - ملا جلا
آمیختہ شدہ -
مخلوقات - ع - جمع ہے
مخلوق کی دنیا اور جو چیز
دنیا میں ہے -
مخلوق - ع - پیدا کیا گیا
مخلی - ع - خالی کیا گیا - رہا
کیا گیا - چھوڑا گیا -
مخمس - ع - پانچ گوشہ
پانچ کونیا جس کے پانچ
مصرع ہوں یا پانچ چیزیں
جو کسی شے میں شامل
میں شامل ہوں -
مخمل - ع - نام ایک قسم کے
نرم کپڑے کا مشہور ہے
مخمور - ع - متوالا شراب
نوشیدہ -
مخنث - ع - ہیجڑا جسکو نامرد
بنا دیا ہو - خنثی بنایا ہوا -
مخوف - ع - ڈرا ہوا -
خوفناک -
مخوّف - ڈرانے والا خوف
دینے والا -
مخیر - ع - نیکی کرنے والا -
مخیل - ع - خیال کیا گیا
مخیم - ع - جگہ خیمہ
لگانے کی جگہ خیمہ
کھڑے کرنے کی -
مد - ع - کشش کھینچنا -

جوار جو دریا میں آتا ہے
خط دراز افسروقی -
درازی نظر کرنا کسی
چیز پر -
مداح - ع - تعریف کرنیوالا
مداخل - ع - دخل دینے والا
کسی کام میں داخل
ہونے والا -
مداخلت - ع - دخل دینا
مداد - ع - سیاہی -
مدار - ع - جائے دورہ
کرنے ستارہ کی جس پر کوئی
بات ٹھہری ہوئی ہو جائے
مدارا - ع - صلح اور آشتی
کرنا اصل اس کی مدارات
ہے خاطر تواضع کرنا -
مدارت - ع - رعایت کرنا
صلح اور آشتی کرنا -
مدارات - ع - ستاروں کی
حرکت کے دائرے
جمع مدار کی -
مدارج - ع - جمع ہے
مدرج کی -
مدارس - ع - جمع مدرسہ کی
مدارست - ع - باہم درس
کرنا باہم پڑھنا اور پڑھانا
مدار المہام - ع - وہ شخص
جس سے سب کاروبار
سلطنت کے متعلق ہوں

وزیر یا فوج کا حاکم۔
مدافع۔ ع۔ دفع کرنیوالا
مدافعت۔ ع۔ ایک دوسرے
کو دفع کرنا۔ دفع کرنا۔
مدام۔ ع۔ ہمیشہ رکھا گیا
شراب ہمیشہ۔
مداومت۔ ع۔ ہمیشگی
کرنا۔ ہمیشگی۔
مداوات۔ ع۔ دوا کرنا
علاج کرنا۔ مدیون کرنا
مداوا۔ ع۔ مخفف ہے مداوات
کا دارو درمن کرنا۔
مداہن۔ ع۔ سستی کرنیوالا
مدائح۔ ع۔ جمع ہے
مدیحہ کی۔ تعریفین۔
مدائن۔ ع۔ جمع ہے
مدینہ کی شہرہا۔
مدبر۔ ع۔ پشت دیا گیا یعنی
وہ شخص جس کو اس
کے نصیب نے پشت
دی ہو برگشتہ بخت
مدت۔ ع۔ عرصہ۔ دیر۔
مدح۔ ع۔ ستائش
تعریف۔
مدخل۔ ع۔ جائے
داخل ہونیکی۔
مدخول۔ ع۔ داخل کیا گیا
مدخولہ۔ ع۔ وہ عورت
جس سے صحبت کی گئی
ہو۔ زن جماع کردہ شدہ
مدد۔ ع۔ کمک۔
مدوجزر۔ ع۔ چڑھا اتار
جو سمندر میں ہوتا ہے۔
مددگار۔ ف۔ مدد کرنیوالا
مدر۔ ع۔ ڈھیلا مٹی کا۔
مدرس۔ ع۔ پڑھانے والا
درس دینے والا۔
مدرسہ۔ ع۔ جگہ درس
دینے کی۔
مدرک۔ ع۔ سمجھا گیا۔
دریافت کیا گیا۔
مدرکہ۔ ع۔ وہ قوت جس
سے انسان اشیائی حقیقت
دریافت کرسکے۔
مدعی علیہ۔ ع۔ جس پر
دعوی کیا گیا ہو۔
مدعی۔ ع۔ دعوی
کرنے والا۔
مدغم۔ ع۔ دو حرف ایک
جنس سے ایک دوسرے
میں ادغام کیا ہوا۔
مدفون۔ ع۔ دفن کیا ہوا
گاڑا ہوا۔
مدلل۔ ع۔ جس پر دلیل
قائم کی گئی ہو۔ بدلیل
ثابت شدہ۔
مدلول۔ ع۔ معنے بتلایا ہوا
مدمن۔ ع۔ ہمیشہ کرنے
کرنیوالا کسی کام کا۔
مدور۔ ع۔ گول۔
مدن۔ ع۔ جمع ہے مدینہ
کی شہر بہت سے شہر۔
مدہوش۔ ع۔ متحیر۔ سرگشتہ
حیران۔ مجازاً۔ مست
بے ہوش۔
مدید۔ ع۔ دراز۔ لمبا۔
مدیر۔ ع۔ گول حرکت
دینے والا۔
مدینہ۔ ع۔ شہر۔
مدیون۔ ع۔ قرض دار
مذاب۔ ع۔ گداختہ شدہ
گلا ہوا۔ پگھلا ہوا۔
مذاق۔ ع۔ چکھنا۔ چکھنے
کی جگہ۔ بمعنی ذائقہ۔
مذاکرہ۔ ع۔ باہم ذکر کرنا
مذاہب۔ ع۔ جمع مذہب کی
مذبح۔ ع۔ جگہ ذبح کرنیکی
مذبذب۔ ع۔ ڈھکڑ پکڑ
کرنے والا۔ جس کا ارادہ
مصمم نہ ہو۔
مذبوح۔ ع۔ ذبح کیا ہوا
جانور جسکو ذبح کردیا ہو
مذکور۔ ع۔ ذکر کیا گیا ذکر کردہ شدہ
مذکر۔ ع۔ مرد۔ نر۔
مذلت۔ ع۔ خوار ہونا
رسوا ہونا۔ رسوائی۔
مذمت۔ ع۔ ہجو۔
برائی۔ بدی۔
مذموم۔ ع۔ بد۔ برا۔ زشت
مذنب۔ ع۔ گنہگار۔
مذہب۔ ع۔ راہ
راستہ۔ دین۔
مر۔ ع۔ تلخ۔ کڑوا۔
مر۔ ف۔ خالص۔
مرابطات۔ ع۔ جمع ہے
مرابطہ کی وہ چیزین جو
باہم رابطہ پیدا کرین۔
مرات۔ ع۔ عورت۔ زن
مرآت۔ ع۔ آئینہ۔ منھ
دیکھنے کا شیشہ۔
مراتب۔ ع۔ جمع ہے
مرتبے کی۔ درجے رتبے
مراجعت۔ ع۔ لوٹنا۔
رجوع کرنا۔ الٹا پھرنا۔
مراحل۔ ع۔ منازل منزلین
جمع ہے۔ مرحلہ کی۔
مراحم۔ ع۔ جمع ہے مرحمت
کی۔ مہربانیاں۔
مراد۔ ع۔ ارادہ کیا گیا
مطلب۔ مقصد۔
مرادفت۔ ع۔ ہمردیف
ہونا ایک دوسرے کے
پیچھے سوار ہونا۔
مرادف۔ ع۔ ہمنا۔ ایک
معنی ہونا۔
مرارہ۔ ع۔ تلخی۔ کڑواپن۔

مراسل - ع - اُس عورت
کو کہتے ہیں جسکی دونوں
پنڈلیوں پر بال بہت اور
دراز ہوں اور وہ عورت
جو بیاہ کی خواہش کرنے
والوں مردوں سے خط و
کتابت یا پیغام جاری رکھے یا
وہ عورت جسکو خاوند سے جدائی
ہوگئی ہو یا کہنہ سال عورت
مراسلات - ع - جمع ہے
مراسلہ کی -
مراسلت - ع - باہم نامہ
اور پیغام کرنا -
مراسم - ع - رسمیں، رسومات
جمع ہے - رسم کی نشان ہا
مراضعت - ع - دودھ
پلانا بچے کو دایہ کا -
مراعات - ع - رعایت
کرنا - باہم ملکر چرانا اونٹوں کا -
چرنا - نگاہ رکھنا - کن آنکھوں
دیکھنا مجازاً سلوک اور رعایت
مرافعت - ع - حاکم کے
سامنے اپنا دعوی پیش کرنا
مراقبت - ع - امید رکھنا
نگہبانی حفاظت -
مرام - ع - مطلب، مقصد
مراہم - ع - جمع ہے
مرہم کی -
مربی - ع - ترتیب کیا گیا
پرورده شده اور میوه کی
قسم قند یا شکر میں ملا ہوا
مربع - ع - چوگوشیہ اور
وہ سطح جسکے چاروں
کونے برابر ہوں اور چاروں
زاویہ قائمہ ہوں -
مربوط - ع - بندھا ہوا
ربط کیا گیا -
مربی - ع - پرورش کرنے
والا تربیت کرنے والا -
مرۃ - ع - ایک دفعہ -
مرتاض - ع - ریاضت
کرنیوالا اصطلاح تصوف
میں تابعدار کرنیوالا نفس
سرکش کو اور رنج اٹھانیوالا
الا علم اور ہنر یا عبادت میں
مرتب - ع - ترتیب کیا
گیا - انتظام کیا گیا -
مرتبط - ع - ارتباط کیا گیا
لگایا گیا -
مرتبہ - درجہ - رتبہ -
مرتد - ع - کافر وہ شخص جو
مذہب اسلام سے پھر گیا ہو
مرتفع - ع - اٹھایا گیا دفع
کیا گیا دور کیا گیا -
مرتقی - ع - بلند کیا گیا
مرتکب - ع - اختیار کرنے
والا ایک بات کا پسند
کرنے والا -
مرتہن - ع - رہن لینے والا
گرو رکھنے والا - زیور
یا کسی چیز کا -
مرثیہ - اوصاف مردہ کی
اس طرح پر بیان کرے
کہ سننے والوں کو رحم آوے
مرجان - ع - ہندی مونگا
مشہور ہے جو دریا میں
پیدا ہوتا ہے -
مرجع - ع - جائے رجوع -
مرجح - ع - غلبہ دینے والا
ترجیح دینے والا
مرجو - ع - امید کیا گیا -
مرجوع - ع - رجوع کیا
گیا - لوٹایا گیا -
مرحبا - ع - شاباش -
یہ لفظ عرب میں واسطے
تعظیم مہمان کے کہتے ہیں
مرحلہ - ع - منزل کی جگہ
کوچ کی جگہ منزل جائے
رخت واسباب کی -
مرحمت - ع - مہربانی رحم
مرحوم - ع - رحمت کردہ
شدہ مجازاً جو مر گیا ہو -
مرخص - ع - رخصت
کرنے والا -
مرخص - ع - رخصت
کردہ شدہ -
مرد - ف - منش آدمی - نر
مرد - ع - جمع ہے امرد کی
یعنے وے لوگ جنکی ابھی
ڈاڑھی نہ نکلی ہو -
مرداد - ف - پانچواں مہینا
شمسی یعنے جولائی
کا مہینا -
مردار - ف - مردہ
کی لوتھ - ناپاکی -
مردان - ف - جمع ہے
مرد کی -
مردانگی - ف - مردپن -
مردانیست -
مردک - ف - چھوٹا مرد
یہ حقارت کا کلمہ بطور
گالی کے بولتے ہیں -
مردگان - ف - مردے
مرے ہوئے لوگ -
مردم - ف - آدمی - پتلی
آنکھ کی -
مردم آزار - ف - تکلیف
دینے والا آدمیوں کا -
مردمان - ف - جمع ہے
مردم کی -
مردمک چشم - ف - آنکھ
کی پتلی -
مردمی - ف - مردانگی
مردن - ف - مرنا -
مردود - ع - رد کیا گیا نکالا
گیا کسی جگہ سے بیغیرت -

مردہ ۔ ف ۔ مرا ہوا ۔ موا ہوا
مردی ۔ ف ۔ مردانیت
مرز ۔ ف ۔ زمین ۔
مرزا ۔ ف ۔ اس کی اصل
ہی میرزا یعنے سردارزادہ ۔
مرزبان ۔ ف ۔ حاکم میر
سردار حاف ۔ طرف
مالک زمین ۔ زمیندار نگہبان
سردار بزرگ آتش پرستونکا عالم
آتش پرست جمع اسکی مرازبہ آتی
مرزوم ۔ ع ۔ جائے
پیدائش ۔ جنم بھوم ۔
مرزغان ۔ ف ۔ دوزخ
گورستان ۔ قبرستان ۔
مرسل ۔ ع ۔ نامہ بھیجنے
والا ۔ بھیجنے والا ۔
مرسل ۔ ع ۔ رسوائی
نبی ۔ پیغمبر ۔
مرسلین ۔ ع ۔ بہت
رسول پیغمبر
مرشد ۔ ع ۔ ہدایت کرنیوالا
راہ نیک بتلانے والا ۔
مرصع ۔ ع ۔ جڑاؤ کیا
گیا ۔ جڑا گیا ۔
مرصوص ۔ ع ۔ رنگ
ڈھال کر رخنوں میں
ڈال کر محکم کی ہوئی
شے استوار کیا ہوا ۔
مرض ۔ ع ۔ بیماری ۔

مرضیٰ ۔ ع ۔ جمع ہے
مریض کی بیمار لوگ ۔
مرضی ۔ ع ۔ پسندیدہ
پسندیدہ کیا ہوا ۔
مرطوب ۔ ع ۔ تر بھیگا
ہوا ۔ رطوبت دار ۔
مرعیٰ ۔ ع ۔ چراگاہ ۔ جائے
چرنے جانوروں کی ۔
مرعوب ۔ ع ۔ رعب کیا
گیا ۔ خوف کیا گیا ۔
مرعی ۔ ع ۔ رعایت کیا
گیا ۔ لحاظ کیا گیا ۔
مرغ ۔ ف ۔ ایک قسم کی
گھاس ہے جسکو جانور بڑی
خوشی سے چرتے ہیں ۔
ہندی میں اس کو
دوب کہتے ہیں ۔
مرغ ۔ ف ۔ پرند اڑنے
والا جانور ۔
مرغاب ۔ ع ۔ نام ایک
ندی خراسان کا ہے جو شہر مرو
شاہجہان کے نیچے بہتی ہے
مرغابی ۔ ف ۔ مشہور پرند ہے
جو دریا میں تیز تار رہتا ہے
مرغزار ۔ ف ۔ سبزہ زار
اور وہ زمین جہان پر
مرغ بہت اگا ہوا ہو ۔
یعنے دوب بہت ہے
مرغوب ۔ ع ۔ رغبت کیا گیا

مرغول ۔ ف ۔ پیچ و تاب ۔
زلفوں کو جو موڑتے ہیں انکی
صفت میں یہ لفظ آتا ہے
یعنے پیچدار اور گھونگروالے
بال اور عیش و نشاط کے
معنے میں آتا ہے ۔
مرفق ۔ ع ۔ کہنی ۔ آرنج ۔
مرفوع ۔ ع ۔ اٹھایا گیا
مرافعہ نالش حاکم کے
سامنے پیش کی ہوئی ۔
مرفہ ۔ ع ۔ آسودہ ۔
خوش ۔ معاش ۔
مرقد ۔ ع ۔ خوابگاہ
قبر مجازاً ۔
مرقع ۔ ع ۔ کتاب تصویرونکی
کی گدڑی فقیروں کی
جس میں رقعہ ۔ رقعہ ۔
یعنی پیوند جڑے ہوئے ہیں
مرقوم ۔ ع ۔ لکھا ہوا ۔
مرگ ۔ ف ۔ موت ۔
مرکب ۔ ع ۔ ترکیب دیا
گیا جو کئی چیز سے ملکر بنا ہو ۔
مرکز ۔ ع ۔ وہ نقطہ بیچوں
بیچ دائرے کا جس سے
جتنے خطوط محیط تک نکالیں
سب برابر ہوں ۔
مرکوز ۔ ع ۔ گڑا ہوا ۔ محکم کیا
ہوا ۔ یہ لفظ مشتق ہے
رکز سے اسکے معنی ہیں زمین میں

نیزہ گاڑنا مجازاً منظور ۔
مرمت ۔ ع ۔ کسی چیز کا خلل
درست کرنا ۔ صلاح دینا ٹوٹے
پھوٹے بگڑے کو سنوارنا ۔
مرمر ۔ ع ۔ نام ایک قسم کے
پتھر کا ہی جو سفید ہوتا ہے
اسکو سنگ مرمر کہتے ہیں ۔
مروارید ۔ ف ۔ موتی ۔
مروت ۔ ع ۔ مردانگی
مروج ۔ ع ۔ رائج کیا
گیا ۔ ترویج دیا گیا ۔
مروحہ ۔ ع ۔ بادکش پنکھا
ہوا کرنے والا ۔
مرود ۔ ع ۔ گذرنا ۔ چلا جانا
مرہم ۔ ع ۔ وہ دوا جو زخم
کے چکنا ہو جسکو لگاتے ہیں ۔
مرہون ۔ ع ۔ رہن کیا گیا
مری ۔ ع ۔ چھنی ہڈی ۔
استخوان نرم ۔
مریخ ۔ ع ۔ منگل ستارہ
مرید ۔ ع ۔ ارادہ کرنے
والا ۔ شاگرد دینی ۔
مرید ۔ ع ۔ سرکش ۔ غیر
مطیع راندہ ملعون ۔
مریض ۔ ع ۔ بیمار ۔ روگی
مزاج ۔ ع ۔ خاصیت
خو ۔ عادت ۔ سبھاؤ وہ
کیفیت جو اربعہ عناصر
کے ملنے سے پیدا ہو ۔

مزاحم ۔ ع ۔ روکنے والا
صدمہ کا ۔ روکنے والا
مزاحمت ۔ ع ۔ صدمے کے
برعکس تنگی کرنا ۔ کسی پر ۔
مزاح ۔ ع ۔ خوش طبعی کرنا
اور ہنسی کرنا خوش
طبعی ۔ مزاق ۔
مزاد ۔ ع ۔ توشہ دان وہ
چیز جسمیں زادراہ رکھیں ۔
مزار ۔ ع ۔ جگہ زیارت
کرنے کی ۔
مزارع ۔ ع ۔ کھیتی کرنے
والا ۔ کسان ۔
مزامیر ۔ ع ۔ راگ
گیت ۔ دعا جو راگ میں کی
جاتی ہے واحد اسکا مزمور
مزامیر داؤد ۔ ع ۔ کتاب
زبور حضرت داؤد کی مجازاً
سب ساز مطربوں کے ۔
مزاولت ۔ ع ۔ ہمیشگی
کسی کام پر کرنا کوشش
کرنا کسی چیز پر ۔
مزبلہ ۔ ع ۔ کوڑے دان الت
جمع ہونے کی جگہ ۔
مزبور ۔ ع ۔ لکھا ہوا ۔
مزج ۔ ع ۔ ملانا ۔ ملنا ۔
مزجات ۔ ع ۔ تھوڑا
اندک ۔ بے اختیار
مزخرف ۔ ع ۔ جھوٹی بات
جو مانند سچی بات کے آراستہ
کی ہوئی ہو ۔ زراندودہ ۔
مزد ۔ مزدوری ۔ اجرت
خواہ دنیا کی ہو خواہ دین کی
مزدور ۔ ف ۔ اجرت کرنے
والا ۔ مزدوری کرنے والا
مزدوری ۔ ف ۔ اجرت
مژدہ ۔ ف ۔ خوشخبری
مزرع ۔ ع ۔ کھیتی ۔ کھیت
مزعفر ۔ ع ۔ زعفرانی ۔ زرد
رنگ اور ایک قسم شیرینی پلاؤ
کی ہے جسمیں زعفران ۔
پڑی ہوئی ہو ۔
مزکی ۔ ع ۔ پاک کرنیوالا
زکوٰۃ دینے والا ۔
مژگان ۔ ف ۔ پلکیں ۔
آنکھوں کی ۔
مزلت ۔ ع ۔ لغزش
کرنا ۔ جگہ پھسلنے کی ۔
مزلات ۔ ع ۔ جمع ہے
مزلت کی جگہ پھسلنے کی ۔
مزلقہ ۔ ع ۔ لغزش دینا
مزمار ۔ ع ۔ نے باجا جا کی
مزور ۔ ع ۔ جھوٹا ۔
مزہ ۔ ع ۔ چسکا ۔ لذت
مزیت ۔ ع ۔ افزونی
زیادتی ۔ فضیلت
اسکی جمع مزہ آتی ہے
مزید ۔ ع ۔ زیادتی افزونی
افزونی کردہ شدہ
زیادہ کیا گیا
مزین ۔ ع ۔ زینت دیا گیا
مس ۔ ع ۔ چھونا ۔ ہاتھ
ملنا ۔ جماع کرنا ۔
مس ۔ ف ۔ تانبا ۔
مساء ۔ ع ۔ شام ۔ وقت شام کا
مسابقت ۔ ع ۔ باہم
سبقت لے جانا ۔
مساجد ۔ ع ۔ جمع ہے
مسجد کی ۔
مساح ۔ ع ۔ پیمائش
کرنے والا ۔
مساحت ۔ ع ۔ پیمائش
اور پیمائش کرنا ۔
مسارعت ۔ ع ۔ باہم
سرعت کرنا ۔ جلدی کرنا
مسارقت ۔ ع ۔ باہم سرقہ
کرنا چوری کرنا ۔
مساس ۔ ع ۔ ہاتھ ملنا
ہاتھ پھیرنا ۔ جماع کرنا ۔
مساعد ۔ ع ۔ مددگار
یاری دہندہ ۔
مساعدت ۔ ع ۔ یاری
کرنا ۔ مدد کرنا ۔
مسافات ۔ ع ۔ جمع ہے
مسافت کی دوریاں ۔
بیابانوں کی ۔
مسافت ۔ ع ۔ دوری ۔
بیابان کی دفاصلہ منزل کا
مسافر ۔ ع ۔ سفر کرنیوالا ۔
مسافرت ۔ ع ۔ سفر کرنا ۔
مساکن ۔ ع ۔ جمع ہے
مسکن کی مکانات ۔
مساکین ۔ ع ۔ جمع ہے
مسکین کی ۔ غریب ۔
محتاج ۔ مفلس ۔
مسالک ۔ ع ۔ جمع ہے
مسلک کی راہیں ۔ رستے
مسالہ ۔ ع ۔ درخواست
سوال پوچھنا ۔
مسامات ۔ ع ۔ بدن کے
سوراخ چھوٹے چھوٹے
جسمیں سے پسینا نکلا کرتا ہے
مسامحت ۔ ع ۔ چشم پوشی
کرنا جوانمردی کرنا کسی
کا عیب ظاہر نہ کرنا ۔
مسامع ۔ ع ۔ جمع مسمع
کی ۔ کان ۔
مساوات ۔ ع ۔ برابری
یکسانی ۔
مساوی ۔ ع ۔ برابر ۔
مساہلت ۔ ع ۔ سہل انگاری
کرنا ۔ تساہل کرنا ۔ سستی کرنا
مساہم ۔ ع ۔ شریک
حصہ دار ۔
مساہمت ۔ ع ۔ شرکت
ساجھا ۔

مسائل ۔ ع ۔ جمع ہے
مسئلہ کی پوچھی ہوئی باتیں
مست ۔ ف ۔ متوالا ۔
مست ۔ ف ۔ غم اندوز رنج
مستاجر ۔ ع ۔ ٹھیکہ دار
اجارہ لینے والا ۔
مستاصل ۔ ع ۔ جڑ سے اکھڑنے
والا ۔ برباد کرنے والا
مستاصل ۔ ع ۔ برباد ۔ تباہ
جڑ سے اکھڑا ہوا ۔
مستانہ ۔ ف ۔ مست کے
مانند متوالے کے موافق ۔
مستبشر ۔ ع ۔ خوشخبری
چاہنے والا خوش ہونیوالا
مستبصر ۔ ع ۔ طلب بینائی
کی کرنے والا ۔ بینا ۔
دل ہونے والا ۔
مستبعد ۔ ع ۔ بعید جاننے
والا دوری ۔ خواہندہ
دور شمرندہ ۔
مستبعد ۔ ع ۔ دوری جستہ
شدہ ۔ دوری
کیا گیا ۔ بعید دشوار ۔
مستتر ۔ ع ۔ پوشیدہ
پردہ کیا گیا ۔
مستثنٰی ۔ ع ۔ استثنا ۔
کیا گیا الگ کیا گیا ۔
مستجاب ۔ ع ۔ قبول
کیا گیا ۔ الگ کیا گیا ۔

مستجیب ۔ ع ۔ دعا
قبول کرنے والا ۔
مستجر ۔ ع ۔ کھنچا گیا
دور کے جایا گیا
مستحسن ۔ ع ۔ نیک کیا
گیا ۔ پسند کیا گیا ۔
مستحق ۔ ع ۔ حقدار جسکا
حق اس بات کا ہو ۔
مستحکم ۔ ع ۔ مضبوط ۔ استوار
مستخرج ۔ ع ۔ ایک مطلب
نکلا ہوا ۔ باہر نکلا ہوا ۔
مستخلص ۔ ع ۔ چھوڑا گیا ۔
خلاص کیا گیا ۔
مستدعی ۔ ع ۔ خواہشمند ۔
چاہنے والا ۔ کسی بات
کا درخواست کنندہ ۔
مستدل ۔ ع ۔ دلیل پکڑنے
والا طلب دلیل کی
کرنے والا ۔
مستدیر ۔ ع ۔ گول ۔ مدور
مسترد ۔ ع ۔ رد کیا گیا ۔
مستراح ۔ ع ۔ جائے
آسائش جائے راحت
اور مجازاً پخانہ کی ۔ جگہ
جائے ضرور ۔
مسترشد ۔ ع ۔ طلب
ہدایت کی کرنے والا ۔
سیدھی راہ کا خواہان مرید
مستسعد ۔ ع ۔ طلب نیکی

کی کرنیوالا ۔ سعادت ۔
جو بندہ ۔ یاری خواہندہ ۔
مستسقی ۔ ع ۔ طلب
سیرابی کی کرنیوالا پیاسہ
استقا کی بیماری والا ۔
مستشعر ۔ ع ۔ شعار پہنے
ہوئے خوف دلیں رکھنے
والا ۔ وہ شخص جو اپنی بات ٹھکم
ہی اپنی لازم ہو گیا ہو طلب شعر کی
مستطاب ۔ ع ۔ خوش بامزہ
مستظہر ۔ ع ۔ طالب ظہور
کی کرنیوالا ۔ طلب پشت
پناہ کی کرنے والا ۔
مستعار ۔ ع ۔ مانگا ہوا ۔
مستعان ۔ ع ۔ مدد
طلب کیا گیا ۔
مستعجل ۔ ع ۔ شتابی ۔
چاہنے والا ۔
مستعد ۔ ع ۔ مہیا ۔ تیار
مستعذب ۔ ع ۔ شیرین
شیرین کیا گیا ۔
مستعمل ۔ ع ۔ عمل
میں لایا ہوا ۔
مستغرق ۔ ع ۔ ڈوبا
ہوا ۔ غرق شدہ
مستغفر ۔ ع ۔ طلب
بخشش گناہوں کی کرنیوالا ۔
مستغنی ۔ ع ۔ بے پرواہ ۔ دولتمند
مستغیث ۔ ع ۔ فریادی

جو شخص داد خواہ ہو ۔
مستفاد ۔ ع ۔ حاصل فائدہ
گرفتہ شدہ جو بطور فائدے
کے حاصل ہو گیا ہو ۔
مستفید ۔ ع ۔ طلب
فائدہ کی کرنے والا ۔
مستفیض ۔ ع ۔ طلب
فیض کی کرنے والا
مستقبح ۔ ع ۔ زبوں بد
معلوم کیا گیا بد ۔
مستقبل ۔ ع ۔ سامنے
آنیوالا زمانہ آئندہ ۔
مستقر ۔ ع ۔ جائے قرار
جگہ ٹھہرنے کی ۔
مستکبر ۔ ع ۔ گردن کش
مغرور ۔ متکبر ۔
مستقل ۔ ع ۔ مضبوط ۔
مستحکم کسی کام پر تنہا جو قائم ہو
مستلزم ۔ ع ۔ طلب
بخشش کی کرنے والا ۔
مستکرہ ۔ ع ۔ مکروہ جاننے
والا ۔ برا جاننے والا ۔
مستلذاب ۔ ع ۔ لذتہا
مرغوب چیزیں جس
سے لذت حاصل ہو ۔
مستلزم ۔ ع ۔ لازم پکڑنیوالا
مستمال ۔ ع ۔ مائل ۔
رجوع کیا گیا ۔
مستمر ۔ ع ۔ استوار

روان پیوستہ ۔ دایم ۔
مستمسک ۔ ع ۔ چنگل
مارنے والا تمسک کرنیوالا
مستلمع ۔ ع ۔ نگین ۔
مستمند ۔ ف ۔ نگین مجاز
حاجتمند ۔ یہ لفظ مرکب
ہے مست بمعنی غم اور مند
بمعنے صاحب ہے ۔
مستنبط ۔ ع ۔ بیرون آمدہ
شدہ باہر نکالا گیا ۔
مستوجب ۔ ع ۔ واجب کرنیوالا
متوحش ۔ ع ۔ وحشت
ڈھونڈھنے والا ۔
مستور ۔ ع ۔ چھپا ہوا
مستورہ ۔ ع ۔ پوشیدہ شدہ
مستوفی ۔ ع ۔ پورا لینے والا
مستوفا ۔ ع ۔ تمام کیا
ہوا ۔ پورا کیا گیا ۔
مستوقد ۔ ع ۔ بھڑکانے
والا آگ کا ۔
مستولی ۔ ع ۔ غالب
زور آور ۔
مستوہب ۔ ع ۔ طلب
ہبہ کی کرنے والا ۔
بخشش چاہنے والا ۔
مستوی ۔ ع ۔ برابر ہموار
مستہام ۔ ع ۔ سرگشتہ حیران
مستہان ۔ ع ۔ ذلیل خوار
لوگوں کی نظر میں سبک ۔

مستہزی ۔ ع ۔ تمسخر کرنیوالا
ہنسی ٹھٹھہ کرنے والا ۔
مستہل ۔ ع ۔ نیا چاند دیکھنے
والا مینہ زور و شور سے
برسنے والا ۔
مستہلک ۔ ع ۔ تباہ ہونے
والا ہلاک ہونے والا ۔
مستی ۔ ف ۔ نشہ ۔ جوش
شہوت کا ۔
مستیقظ ۔ ع ۔ بیدار
نگاہبانی کرنے والا ۔
مسجد ۔ ع ۔ جائے
سجدہ اور نماز پڑھنے اور
سر جھکانے کی جگہ ۔
مسجع ۔ ع ۔ مقفی قافیہ
بندی کیا ہوا ۔
مسجل ۔ ع ۔ نامہ مہر کیا
ہوا قاضی کا ۔
مسجون ۔ ع ۔ قیدی ۔
مسح ۔ ع ۔ ہاتھ ملنا ہاتھ
پھیرنا ۔ جماع کرنا ۔
مسحوق ۔ ع ۔ گھسا ہوا
گرا ہوا ۔ پسا ہوا ۔
مسخ ۔ ع ۔ ایک صورت
سے دوسری صورت بنانا
مگر دوسری بدتر صورت اول سے
مسخر ۔ ع ۔ تابع کیا گیا ۔
تسخیر کیا گیا ۔
مسخرگی ۔ ف ۔ ٹھٹھہ ۔

بازی ۔ سخریہ ۔
مسخرہ ۔ ع ۔ وہ جس پر
ٹھٹھہ کیا جا دے ۔
مسخنات ۔ ع ۔ گرم کرنے
والیاں وے اشیاء
جن سے گرمی حاصل ہو
مسخوط ۔ ع ۔ غصہ کیا گیا
خفا کیا گیا ۔
مسدود ۔ ع ۔ بند کیا گیا ۔
مسرات ۔ ع ۔ خوشیاں سرورہا
مسرت ۔ ع ۔ خوشی ۔
مسرج ۔ ع ۔ وہ گھوڑا
جس پر کاٹھی ڈالی ہوئی ہو ۔
مسرع ۔ ع ۔ شتابی کرنیوالا
مسرف ۔ ع ۔ زیادہ اور
بیجا خرچ کرنے والا ۔
مسرور ۔ ع ۔ خوش کیا گیا ۔
مسروق ۔ ع ۔ چوری
کیا گیا ۔ چرایا گیا ۔
مسطح ۔ ع ۔ پھیلا ہوا
بچھا ہوا ۔ سطح کیا گیا
چھت دار ۔
مسطور ۔ ع ۔ لکھا گیا ۔
سطر بندی کیا گیا ۔
مسعود ۔ ع ۔ سعادت
کیا گیا ۔ نیکبخت ۔
مسگر ۔ ف ۔ ٹھٹھیرا تانبے
کے برتن بنانے والا ۔
مسکر ۔ ع ۔ نشہ پیدا کرنے

والی چیز مستی لانے والی چیز
مسکرات ۔ ع ۔ وہ چیزیں
جن سے نشہ اور مستی پیدا
ہو جیسے شراب
بھنگ وغیرہ ۔
مسکن ۔ ع ۔ جگہ رہنے
کی ۔ گھر ۔
مسکہ ۔ ع ۔ جھاگ
گھی کا مکھن ۔
مسکین ۔ ع ۔ غریب
فقیر ناتوان ۔
مسئلہ ۔ ع ۔ سوال
کوئی بات پوچھی ہوئی
مسلح ۔ ع ۔ ہتھیار بند ۔
مسلسل ۔ ع ۔ سلسلہ
بندی کیا گیا ۔ زنجیر بند ۔
مسلط ۔ ع ۔ مقرر کرنے
والا کسی آدمی کا دوسرے پر
تسلط کرنیوالا ۔ غالب زور آور
مسلک ۔ ع ۔ راہ ۔ راستہ
مسلّم ۔ ع ۔ تسلیم کیا گیا
مانا گیا ۔
مسلم ۔ ع ۔ ماننے والا
تسلیم کرنے والا ۔
مسلم ۔ ع ۔ مسلمان ۔
مسلمان ۔ ف ۔ جو شخص
مذہب اسلام میں ہو
مسلمین ۔ ع ۔ جمع
ہے مسلم کی ۔

مسلوک۔ ع۔ جاری کیا گیا۔ آمد و رفت کیا گیا راہ سلوک کیا گیا۔
مسلول۔ ع۔ برہنہ تلوار برہنہ نام مرض کا۔
مسمّی۔ ع۔ نام کیا گیا یعنے صاحب نام۔
مسمار ع میخ۔ کھونٹی۔ کیل
مسموع۔ ع۔ سنا گیا
مسموم۔ ع۔ زہر دیا گیا۔
مسند۔ ع۔ تکیہ گاہ۔ تکیہ
مسند آرا۔ ف۔ گدی نشین۔
مسواک۔ ع۔ دنتون وہ لکڑی جس سے دانت صاف کرتے ہیں مسواک
مسودہ۔ ع۔ لکھا ہوا۔ نوشتہ۔
مسہل۔ ع۔ دست آور جلاب۔
مسیح۔ ع۔ مسح کیا گیا ملا یا گیا لقب حضرت عیسیٰ کا چونکہ فرشتوں نے انکے سر پر تیل ملا تھا اس واسطے ان کو مسیح کہتے ہیں
مسیر۔ ع۔ جانا۔ سیر کرنا جگہ سیر کی۔ جائے رفتار۔
مشابہ ع۔ مانند۔ مثل۔ نظیر
مشابہت ع۔ باہم ایک دوسریکو گالیان دینا۔
مشار۔ ع۔ اشارہ کیا گیا۔
مشار الیہ۔ ع۔ جس کی طرف اشارہ کیا گیا ہو۔
مشارب۔ ع۔ جمع ہے مشرب کی پانی پینے کی بہت سی جگہ۔
مشاربت۔ ع۔ باہم ملکر پینا
مشارع۔ ع۔ جمع ہے مشرع کی راہیہا۔ رستے
مشارک۔ ع۔ شریک ہونے والا۔
مشاطہ ع۔ کنگھی کرنیوالی عورت جسکا پیشہ کنگھی کرنے کا ہو۔
مشاع ع۔ جسکی تقسیم نہ ہوئی ہو مشرک فاش کیا گیا اکثر استعمال اُس کا زمین پر آتا ہے
مشاعر۔ ع۔ جمع ہے شعر کی
مشاعرہ۔ ع۔ باہم جمع ہو کر شعر خوانی کرنا۔
مشاعل۔ ع۔ جمع ہے مشعل کی
مشاغل۔ ع۔ جمع ہے مشغل کی۔ کارہا۔ شغلہا۔
مشافہہ۔ ع۔ رو برو سخن کہنا۔ بات کہنی۔ اور سخن
مشاکل۔ ع۔ ہمشکل ہونے والا۔ نام ایک بحر کا عروض سے ہے۔
مشاکلت۔ ع۔ ہمشکل ہونا۔ مانند ہونا۔
مشام۔ ع۔ محل قوت شامہ کا۔ دماغ۔
مشاورت۔ ع۔ مشورت کرنا آپس میں مل کر مشورت کرنا۔
مشاہد۔ ع۔ دیکھنے والا
مشاہدہ۔ ع۔ دیکھنا اور کسی کے ہمراہ کہیں حاضر ہونا
مشاہرہ۔ ع۔ ماہیانہ۔ ماہ بماہ دینا۔ تنخواہ۔
مشاہیر۔ ع۔ جمع ہے مشہور کی مجازاً آمدگان و ناموران
مشائین۔ ع۔ جمع ہے مشائی کی یعنے وہ گروہ حکما کا جو حقائق اشیا کا ادراک بدون دلیل کے نہیں کر سکتے مشی کے معنے چلنے کے ہیں مراد اس جگہ دلیل چلانا۔
مشائخ۔ ع۔ جمع شیخ کی۔ عالمان۔ صوفیاں عالم دین
مشایعت۔ ع۔ پیروی کرنا تھوڑی دور کسی کو رخصت کرنیکے واسطے جانا
مشبک۔ ع۔ جالی دار وہ شے جس میں سوراخ سوراخ ہوں۔
مغبت۔ ف۔ مکار شخص۔
مشبت۔ ع۔ پراگندہ۔ پریشان
مشتاق۔ ع۔ جس کو اشتیاق ہو۔
مشتبہ۔ ع۔ مشکوک جس میں شبہ ہو۔
مشترک۔ ع۔ شریک دو میں اور وہ لفظ جو دو معنے کے واسطے بنایا گیا ہو یعنی ہر ایک کیواسطے بنایا گیا ہو یعنی ہر ایک کیواسطے علیحدہ علیحدہ موضوع ہو
مشتری۔ ع۔ خریدار مول لینے والا کسی چیز کا۔ نام ایک ستارہ کا ہے۔
مشتعل۔ ع۔ سوزان شعلہ مارنیوالا۔ بھڑکنے والا۔
مشتغل۔ ع۔ مشغول ہونے والا۔
مشتق۔ ع۔ ایک لفظ ہے جو کسی دوسرے لفظ سے بنایا گیا ہو۔
مشتمل۔ ع۔ شامل ہونیوالا محیط ہونے والا۔
مشتہر۔ ع۔ شہرت دیا گیا۔
مشتہیٰ۔ ع۔ مرغوب۔ خواہش کیا گیا۔
مشتہی۔ ع۔ خواہش کنندہ رغبت کرنیوالا

مشتہیات ع۔ اشیاے مرغوب و خواستہ و داشتہ شدہ۔
مشجر۔ ع۔ وہ کپڑا جس پر صورت درختوں کی بنی ہوئی ہو۔
مشحون۔ ع۔ بھرا ہوا۔ پُر
مشخص۔ ع۔ تشخیص کیا گیا۔ چکونا کیا گیا تجویز کیا گیا۔
مشدد۔ ع۔ باندھا گیا وہ حرف جو تشدید سے پڑھا جاوے۔
مشرب۔ ع۔ جائے پانی پینے کی چشمہ مجازاً مذہب دین۔ مشرب۔ طور۔ طریق۔
مشرط۔ ع۔ نشتر۔ پچھنہ
مشرع۔ ع۔ راستہ۔ راہ
مشرف۔ ف۔ بلند۔ بلند ہونے والا۔ خبردار۔ صدر محرر۔ میر محرر۔ قریب ہونا کسی امر کے ظاہر ہونے کا۔ خواہ بد ہو خواہ نیک۔
مشرق۔ ع۔ جائے طلوع ہونے سورج کی پورب۔
مشرک۔ ع۔ شریک کرنیوالا وہ شخص جو ایک خدا کا قائل نہ ہو بلکہ کسی اور کو بھی خدا کے ساتھ شریک کرے۔
مشروب۔ ع۔ پیا گیا۔
مشروح۔ ع۔ شرح کیا گیا۔ کھولکر بیان کیا گیا۔
مشروط۔ ع۔ شرط کیا گیا
مشروع۔ ع۔ جائز جو موافق شرع کے ہو۔
مشط۔ ع۔ کنگھا۔ کنگھی۔ شانہ
مشعر۔ ع۔ خبر دہندہ۔
مشعر۔ ع۔ وہ جگہ جہان پر درمیان حج کے قربانی کرتے ہیں مکہ میں۔ اور سر کے بال منڈوانے کی جگہ حاجیوں کی جائے عبادت۔
مشعل۔ ع۔ شمع۔
مشعلچی۔ ف۔ مشعل والا شمع رکھنے والا۔
مشعوف۔ ف۔ شیفتہ۔ عاشق۔ محب۔
مشغلہ۔ ع۔ کام شغل۔
مشغول۔ ع۔ کام میں لگا ہوا۔ مشغول۔
مشغوف۔ ع۔ جسکے دل کے پردے میں کچھ پہونچ گیا ہو
مشفق۔ ع۔ ڈرنے والا۔ مہربانی کرنے والا دوست کی
مشق۔ ع۔ روز روز کرنا۔ کسی کام کو ہر روز کرنا۔
مشقت۔ ع۔ محنت۔ تکلیف
مشک بو۔ ع۔ مشک کی سی۔ خوشبو۔
مشک۔ ع۔ کستوری مشہور۔ خوشبو ہے۔
مشکل۔ ع۔ کٹھن۔ دشوار
مشکوٰت۔ ع۔ نام حدیث کی کتاب کا۔
مشکوٰۃ۔ ع۔ چراغدان اور وہ طاق جس میں چراغ جلایا جاوے۔
مشکور۔ ع۔ پسندیدہ۔ ستودہ
مشکوک۔ ف۔ شک کیا گیا
مشکوی۔ ف۔ بتخانہ۔ مجازاً امیرون اور بادشاہوں کا محل
مشلول۔ ع۔ جسکے ہاتھ پیر بجس ہو گئے ہوں۔ شل۔ شل۔
مشمش۔ ع۔ زردآلو جسکو خوبانی بھی کہتے ہیں ایک میوہ شیرین مشہور بہت ہے۔
مشمول۔ ع۔ سب طرف سے احاطہ کیا گیا شامل کیا گیا۔ چارون طرف سے گھیرا گیا
مشموم۔ ع۔ سونگھی ہوئی شئے۔ معطر شے۔
مشمومات۔ ع۔ عطریات خوشبو کی چیزیں۔
مشوش۔ ع۔ پریشان کرنیوالا
مشوش۔ ع۔ پریشان کیا گیا
مشوق۔ ع۔ عاشق شوق کیا گیا۔
مشوب۔ ع۔ آمیختہ۔ آمیختہ شدہ۔ ملا ہوا۔ مخلوط
مشہد۔ ع۔ حاضر ہونا۔ شہادت گاہ۔ قبرستان شہیدون کا نام ایک شہر ایران کا ہے زمانہ قدیم میں اس کو طوس کہتے ہیں۔
مشہود۔ ع۔ حاضر کیا گیا موجود کیا گیا۔
مشہور۔ ع۔ شہرت کیا گیا۔
مشی۔ ع۔ پیرون سے چلنا۔
مشیت۔ ع۔ خواہش۔ مرضی خدا تعالےٰ کی۔
مشید۔ ع۔ گچ کردہ شدہ۔ محکم۔ استوار کیا گیا۔
مشید۔ ع۔ محکم کرنے والا استوار کرنے والا۔
مشیر۔ ع۔ اشارہ کرنیوالا مشورت دینے والا۔
مشیمہ۔ ع۔ بچہ دان عورت کا۔ اور بچہ کی جگہ۔
مصلّا۔ ع۔ جائے نماز عیدگاہ۔ خصوصاً عیدگاہ شیراز۔
مصاب۔ ع۔ مصیبت زدہ۔ رنج رسیدہ۔
مصابرت۔ ع۔ باہم صبر کرنا
مصاحب۔ ع۔ باہم صحبت کرنا

مصاحف ع جمع ہے مصحف کی
مصادر ع جمع ہے مصدر کی
مصاف ع میدان صف باندھنے لشکر کا۔ جنگ گاہ۔ جنگ۔
مصادقت ع دلی دوستی محبت قلبی۔
مصارعت ع کشتی کرنا ایک دوسرے کو پچھاڑنا۔
مصارف ع جمع مصرف کی ہے خرچ ہا۔ جائے خرچ ہا۔
مصاعب ع دشواریاں جا ہہائے دشوار۔
مصاعد ع جا ہائے بلند جمع ہے مصعد کی۔
مصافات ع دوستی اخلاص۔
مصابیح ع جمع ہے مصباح کی چراغ ہا۔
مصالح ع جمع ہے مصلحت کی۔ بھلائیاں۔
مصاہرت ع خسر کرنا داماد کرنا۔ یہ لفظ دونوں معنوںمیں مشترک ہے
مصائب ع جمع ہے مصیبت کی۔
مصباح ع چراغ
مصبوغ ع رنگا ہوا رنگ کردہ شدہ۔
مصحح ع صحیح کرنے والا
مصحف ع وہ کتاب جس میں رسالے اور صحیفے جمع ہوں اِس واسطے قرآن شریف کو کہتے ہیں کہ اُس میں سورتیں جمع ہیں۔
مصحوب ع ساتھ کیا گیا
مصدر ع جائے نکلنے کی جائے صدور اور وہ کلمہ جس سے افعال اور صفات بنائے جاویں۔
مصدع ع دردسر پیدا کرنے والا۔
مصداق ع اوزار صادق آنے یعنی وہ شے جس پر کوئی معنی بولے جاسکیں۔ مثلاً انسان کے معنے زید و عمر وغیرہ پر بولے جاسکتے ہیں تو انسان کے معنے کا زید مصداق ہے و عمر و مصداق ہے علی ہذ القیاس
مصدور ع صادر کیا گیا
مصدق ع صادق کیا گیا۔
مصر ع شہر اور نام شہر خاص کا ہے۔
مصرع } مصراع } ع دروازے کا ایک پٹ یعنے کواڑ شعر کا آدھا حصہ
مصرع ع جگہ پچھڑنے کی جگہ گرنے کی زمین پر۔
مصرف ع جگہ خرچ کرنے کی اور خرچ۔
مصروع ع پچھاڑا ہوا
مصروف ع صرف کیا گیا بازگردانیدہ شدہ
مصعد ع جگہ اونچی چڑھنے کی۔
مصطفٰے ع برگزیدہ۔ صاف کیا گیا بدخصلتوں سے
مصقول ع زنگ دور کیا گیا۔ صاف کیا گیا۔
مصلح ع اصلاح کرنے والا درست کرنے والا۔
مصطبہ ع میخانہ۔ شراب خانہ۔
مصلحت ع نیک صلاح نیک تجویز۔ صلاح نیک صلاح۔
مصلوب ع سولی دیا گیا۔ پھانسی دیا گیا۔
مُصَلّے ع جگہ نماز کی جائے نماز۔ عید گاہ۔
مصنع ع بنایا ہوا۔ کاریگری کیا گیا۔
مصنف ع کتاب تصنیف کرنیوالا۔ بنانیوالا کتاب کا
مصنف ع کتاب رسالہ وغیرہ۔
مصنفات ع کتابیں تصنیفات۔
مصنوع ع وہ شے جو کاریگری سے بنی ہو۔ بنائی چیز۔
مصور ع تصویر کھینچنے والا۔
مُصِیب ع کسی کام کو درست پہونچنے والا نیک رسندہ۔ صواب یابندہ۔
مصیبت ع دکھ تکلیف۔ حادثہ۔
مصیر ع جائے بازگشت اور حاصل ہونا
مضاجع ع خوابگاہیں جمع ہے مضجع کی۔ خواب گاہ۔
مضارب ع جمع ہے مضرب کی جائے زدن۔
مضارع ع مشابہ اور فعل جسمیں معنے حال استقبال دونوں مفہوم ہوں۔
مضاعف ع دوچند اور وہ کلمہ کہ جسکے آخر مین دو حرف ایک جنس کے آویں۔

مضاف ع۔ منسوب بہ متعلق
مضافات ع۔ منسوب۔ متعلقات وہ دیہات جو شہر کے متعلق ہوں۔
مضاف الیہ۔ ع۔ وہ اسم ہے جسکی طرف کسی شے کو لگاویں جیسے زید کا گھوڑا گھوڑا مضاف زید مضاف الیہ کا حرف اضافت۔
مضامین ع۔ جمع ہے مضمون کی معنے مطالب
مضائق۔ ع۔ جمع ہے مضیق کی یعنے تنگ جگہ جا ہائے تنگ۔
مضائقہ۔ ع۔ تنگی ایک دوسرے کو تنگ کرنا۔
مضبوط۔ ع۔ ضبط کیا گیا۔ مستحکم۔
مضجع۔ ع۔ خواب گاہ جگہ سونے کی۔
مضحک۔ ع۔ جگہ ہنسی کی۔
مضحک ع۔ ہنسی لانے والا ہنسانے والا
مضحکات۔ ع۔ وہ لطیفے کہ جیسے ہنسی پیدا ہو۔ ہنسانیوالی چیزیں۔
مضر۔ ع۔ ضرر پہونچانے والا
مضر۔ ع۔ نام ایک شخص کا ہے جو ایک قبیلہ عرب کا بزرگ تھا۔

مضراب۔ ع۔ وہ آلہ جس سے مارین۔ ساز بجانیکا اوزار
مضرات ع۔ ضرر دینیوالی چیزیں
مضرب ع۔ جائے ضرب۔ جگہ مارنیکی
مضرور۔ ع۔ وہ شخص جسکو ضرر پہونچا ہو۔ ضرر رسیدہ
مضطر۔ ع۔ ضرر رسیدہ۔ مجازاً بے اختیار بے چارہ۔
مضطرب۔ ع۔ بیقرار اضطراب والا۔
مضغ۔ ع۔ چبانا خائیدن
مضغہ۔ ع۔ گوشت پارہ لقمہ۔ اتنی مقدار جو ایک دفعہ چبائی جاوے
مضل ع۔ گمراہ کرنے والا
مضمار۔ ع۔ میدان آلہ دبلا کرنے کا مراد میدان۔
مضمحل۔ ع۔ ضمن ہو ہونیوالا ناچیز سست۔
مضموم۔ ع۔ پیش کیا گیا جیسے دال دُم کی۔
مضمون۔ ع۔ ضمن میں لیا ہوا۔ معنے مطلب۔
مضیق۔ ع۔ جائے تنگ
مطا۔ ع۔ پشت۔
مطابق ع۔ موافق۔ برابر
مطابقت۔ ع۔ برابری موافقت۔
مطارح۔ ع۔ جمع ہے

مطرح کی بجا ہائے انداخت جگہ ڈالنے کی۔ کبیسہ ہا۔ تھیلیاں شکاریون کا جسمیں شکار ڈالے جاتے ہیں۔
مطارحہ۔ ع۔ کسی سے بات کا کہنا مجازاً مشورہ کرنا۔ اور کبھی خوشامد سے کے معنے میں بھی آتا ہے۔
مطاع۔ ع۔ اطاعت کیا گیا۔ سردار۔ مخدوم۔
مطاعم۔ ع۔ جمع ہے مطعم کی خورشین۔ خوراکین۔ کھانے
مطاعن۔ جمع ہے طعن کی عیب اور طعنے۔
مطاف۔ ع۔ گرداگرد پھرنے کی جگہ طواف۔
مطالب۔ ع۔ جمع ہے مطلب کی مرادین۔
مطالبہ۔ ع۔ طلب کرنا بازجستن۔
مطالعہ۔ ع۔ دیکھنا کسی چیز کو اس سے واقفیت کرنے کے واسطے۔
مطاوی۔ ع۔ جمع ہے مطوی کی۔ شکنہا۔ نوردہا پیچیدگیان۔
مطائبات۔ ع۔ جمع ہے مطائبہ کی۔ خوش طبعیان ٹھٹھے ہنسیان۔

مطایا ع۔ وہ چار پائے جنکی پشت پر سوار ہوتے ہیں جیسے گھوڑے اونٹ گدہا خچر وغیرہ
مطبخ ع۔ باورچی خانہ۔ جگہ کھانا پکانے کی۔
مطبوخ ع۔ پکی ہوئی چیز پکائی گئی۔ جوشاندہ۔
مطبوع ع۔ طبع کی گئی۔ چھاپی گئی پسند کی گئی۔
مطر۔ ع۔ بارش۔ باران۔
مطر۔ ع۔ تازگی۔
مطرات۔ ع۔ جمع ہے مطر کی بارانہا۔ مینہین۔
مطرب۔ ع۔ گویا۔ گانے والا۔ ڈوم۔
مطرح۔ ع۔ جائے انداخت
مطرد۔ ع۔ ایک وطیرہ پر پر ہونے والا پے در پے ایک دوسرے کو ہونیوالا۔
مطرود۔ ع۔ نکالا گیا۔ راندہ شدہ مردود۔
مطعون۔ ع۔ نیزہ مارا گیا بھالا مارا گیا۔ مجازاً عیب کیا گیا۔ معیوب۔
مطعم۔ ع۔ کھلانے والا
مطلا۔ ع۔ طلا کیا گیا۔ زراندودہ۔
مطلب۔ ع۔ جگہ طلب کی۔ مراد معنی۔

مطلع ۔ ع ۔ خبر دینے والا
اطلاع کرنے والا ۔
مطلع ۔ ع ۔ خبر دیا گیا
اطلاع دیا گیا ۔
مطلع ۔ ع ۔ جائے
طلوع ہونے کی ۔
مطلق ۔ ع ۔ آزاد ۔ بے
قید ۔ روان کیا گیا ۔
مطلوب ۔ ع ۔ طلب کیا گیا
مطمح ۔ ع ۔ جگہ بلند رکھنے
کی جگہ ۔ نظر پڑنے کی ۔
مطموع ۔ ع ۔ لالچ دیا گیا
طمع دیا گیا ۔
مطمئن ۔ ع ۔ آرمیدہ سکون
گیرندہ اطمینان رکھنے والا
مطوی ۔ ع ۔ لپٹا ہوا لپیٹا
گیا ۔ پیچیدہ شدہ ۔
مطہر ۔ ع ۔ پاک کرنیوالا ۔
مطیب ۔ ع ۔ خوشبو دینے
والا ۔ پاک شوندہ ۔
مطیب ۔ ع ۔ خوشبو
کیا گیا ۔ پاک کیا گیا ۔
مطیع ۔ ع ۔ فرمانبردار
اطاعت کرنے والا ۔
مطیر ۔ ع ۔ برسنے والا بارش
کرنے والا مشتق مطر سے
مظالم ۔ ع ۔ جمع ہے مظلمہ
کی بے انصافیاں ۔ ستمہا
اور وہ جگہ جہاں پر ظالمونکو

سزا ملتی ہے ۔ عدالتین ۔
مظاہر ۔ ع ۔ پشتی دینے والا
مدد دینے والا ۔
مظفر ۔ ع ۔ فتحمند
فتح پایا ہوا ۔
مظلم ۔ ع ۔ تاریک ۔ اندھیارا
مظلمہ ۔ ع ۔ ظلم ستم ۔ بے
انصافی ۔ دادخواہی کرنا ۔
مظلوم ۔ ع ۔ ظلم رسیدہ جس
پر بے انصافی ہوتی ہو ۔
مظنون ۔ ع ۔ گمان کیا گیا
مظنہ ۔ ع ۔ جگہ گمان لیجانیکی
جائے گمان ۔ بدگمان ۔
مظہر ۔ ع ۔ جائے ظہور ۔
مع ۔ ع ۔ ساتھ ۔ ہمراہ ۔
معا ۔ ع ۔ اکٹھے ۔ ردوہ ۔
معاً ۔ ع ۔ فوراً ۔ اسیوقت ۔ ساتھ
معابد ۔ ع ۔ جمع ہے معبد کی
پوجنے کی جگہ ۔ پرستش گاہ ۔
معابر ۔ ع ۔ جمع ہے معبر کی
جگہ عبور کرنے دریا کی رہگذر
معاتب ۔ ع ۔ عتاب کرنیوالا
خفگی کرنے والا ۔
معاتب ۔ ع ۔ عتاب
کیا گیا ۔
معاد ۔ ع ۔ جائے باز
گشت ۔ جگہ لوٹکر جانیکی
۔ مجازاً ۔ آخرت ۔ قیامت
معادل ۔ ع ۔ برابر ۔ مساوی

معادلت ۔ ع ۔ برابری
مساوات ۔ انصاف کرنا ۔
معادن ۔ ع ۔ جمع ہے
معدن کی اور کانین ۔
معاذ ۔ جائے پناہ
اور پناہ دینا
معاذیر ۔ ع ۔ جمع ہے
معذرت کی ۔ عذر ۔ بہانے
معارج ۔ ع ۔ جمع ہے معراج
کی سیڑھیاں نردبان
معارض ۔ ع ۔ جھگڑا کرنے
والا ۔ متعرض ۔
معارضہ ۔ ع ۔ جھگڑا ۔ منافسہ
معارف ۔ ع ۔ جمع ہے
معرفہ کی شناسائی ۔ جانا ہے
شناختن و آشنا ۔ لوگ
اہل علم اور فضل نامور لوگ
معارک ۔ ع ۔ جمع ہے معرکہ
کی لڑائیوں کی جگہ لڑائی
کے میدان ۔
معارکہ ۔ ع ۔ لڑائی ۔ جنگ
معاش ۔ ع ۔ زندگانی کرنا
اور وہ شے جس سے
زندگانی کی جاوے جائے
زندگانی دینا ۔
معاشرت ۔ ع ۔ آپس میں
مل جل کر زندگانی کرنا ۔
کسی کے ہمراہ عیش کرنا ۔
معاصر ۔ ع ۔ ہمعصر اپنے

زمانے کا ہم زمانہ ۔
معاضد ۔ ع ۔ مددگار یاری
دینے والا ۔
معاضدت ۔ ع ۔ یاری دینا
بازو ایک دوسرے کے ہونا
معاطفت ۔ ع ۔ مہربانی کرنا
معاف ۔ ع ۔ بخشا گیا ۔ عفو
کیا گیا ۔
معافی ۔ ع ۔ اسم مفعول
عفو سے مشتق ۔ باب مفاعلہ
کا ہے بخشا گیا ۔ عفو کیا گیا
معافی ۔ ع ۔ صیغہ اسم فاعل
کا ہے ۔ معاف کرنے والا ۔
معاقب ۔ ع ۔ عذاب کرنیوالا
عقوبت کرنے والا ۔
معاقبت ۔ ع ۔ عذاب کرنا
مارنا ۔ باندھنا ۔
معاقد ۔ ع ۔ عقد کرنیوالا عقد
باندھنے والا نکاح کرنیوالا
معاقد ۔ ع ۔ جمع ہے معقد کی
جا ہائے گرہ بستن اور
جگہ عہد کرنے کی ۔
معاقدت ۔ ع ۔ باہم ایک
بات پر عہد کرنا نکاح کرنا
ضمان کرنا ۔
معالج ۔ ع ۔ علاج کرنیوالا حکیم
معالجہ ۔ ع ۔ علاج کرنا
دارو درمن کرنا ۔
معالم ۔ ع ۔ جمع ہے معلم کی

اور معلم اسم آلہ کا صیغہ
ہے بمعنے علامت ونشان
کے چونکہ یہ جہان دلالت
اور علامت صانع حقیقی
کا ہے اس لئے معالم کے
معنے عالم اور دُنیا اور
جہان کے ہیں۔
معوملہ۔ ع۔ باہم مل کر
کوئی کام کرنا۔
معالی۔ ع۔ جمع ہے معلا
کی جو مصدر میمی بمعنے
بلندی کے ہے
معالی کے معنی بلندیاں
معان۔ ع۔ جگہ یاری
دینے کی جگہ مدد کی۔ اور
بمعنی مطلق مدد کے بھی
معاند۔ ع۔ عناد کرنے
والا۔ دشمن۔
معاندت۔ ع۔ باہم
دشمنی۔ عناد کرنا۔
معانق۔ ع۔ گلے سے
لگنے والا گلے ملنے والا۔
معانی۔ ع۔ جمع ہے۔
معنی کی۔ مطالب۔ اور
نام ایک علم کا۔
معاود۔ ع۔ عود کرنیوالا
بازگشت کرنے والا
پھرنے والا۔
معاودت۔ ع۔ لوٹ آنا
پھر کر آنا۔
معاوضت۔ ع۔ عوض
کرنا۔ بدلا کرنا۔
معاون۔ ع۔ مددگار۔
مدد دینے والا۔
معاونت۔ ع۔ مدد کرنا
یاری کرنا۔
معاہد۔ ع۔ عہد کرنا۔
معاہدہ۔ ع۔ باہم عہد کرنیوالا
معائب۔ ع۔ جمع ہے معیب
مصدر میمی کی عیب یا عیب
معائش۔ ع۔ اسباب۔
زندگانی کا جمع معیشت کی ہے
معائنہ۔ ع۔ سامنے دیکھنا
آنکھ سے باہم دیکھنا
معبد۔ ع۔ جائے پرستش
عبادت کی جگہ۔
معبر۔ ع۔ جگہ عبور یا کی رہگذر
معبر۔ ع۔ کشتی۔ وہ شے کہ
جسکے سبب دریا سے پار اُتریں
معبود۔ ع۔ عبادت کیا
گیا۔ پوجا کیا گیا۔
معتاد۔ ع۔ عادت کیا
گیا۔ مقدار ہر روز کی
جتنی عادت ہو۔
معتبر۔ ع۔ اعتبار کیا گیا
معتدل۔ ع۔ مساوی مزاج
میں جسمیں افراط اور
تفریط نہ ہو۔
معتذر۔ ع۔ عذر کرنیوالا۔
معسر۔ ع۔ مفلس غریب محتاج
معترض۔ ع۔ اعتراض کرنیوالا
معترف۔ ع۔ مقر۔ اقرار
کرنے والا۔
معتزل۔ ع۔ گوشہ نشین
یکسو ہو کر بیٹھنے والا
معتصم۔ ع۔ چنگل مارنے والا
کسی چیز میں واسطے طلب
مدد کے پناہ لینے والا۔
معتقد۔ ع۔ اعتقاد رکھنیوالا
ولی کا بھروسا رکھنے والا۔
معتکف۔ ع۔ مسجد میں عبادت
کے واسطے جو شخص بیٹھا ہے
اور باہر نہ نکلے۔
معتمد۔ ع۔ اعتماد رکھنے والا۔
مُعجب۔ ع۔ تعجب میں
ڈالنے والا۔
معجر۔ ع۔ اوڑھنی۔ عورت
کے اوڑھنے کا دوپٹا
معجز۔ ع۔ عاجز کرنیوالا
معجزات۔ ع۔ جمع ہے معجزہ
کی۔ وہ بات جس کے کرنے
پر انسان قادر نہ ہو۔
معجل۔ ع۔ جلدی کرنیوالا
معجمہ۔ ع۔ وہ حرف کہ
جس پر نقطہ ہو۔
معجون۔ ع۔ گوندھا ہوا
کئی چیزیں پیسکر اور ملا کر
مثل آٹے کے جو گوندھی ہوئی
دوائیں ہوں اُسکو معجون کہتے ہیں
مَعدلت۔ ع۔ عدل وانصاف
معدم۔ ع۔ نیست کرنیوالا
معدن۔ ع۔ کھان۔ کان
چاندی سونے وغیرہ کی۔
معدود۔ ع۔ شمار کیا ہوا
گنا ہوا۔
معدوم۔ ع۔ عدم کیا گیا
معدہ۔ ع۔ اوجھ جس
میں کھانا ہضم ہوتا ہے
معذر۔ ع۔ عذر کرنے والا
حیلہ کرنے والا۔
معذرت۔ ع۔ عذر۔ حیلہ بہانہ
معذل۔ ع۔ وہ شخص جس
کی سخاوت وداد ودہش پر
ملامت کی گئی ہو۔
معذور۔ ع۔ عذر کیا گیا۔
بہانہ کیا گیا۔
معراج۔ ع۔ ڈنڈا۔
سیڑھی کا۔ سیڑھی۔
معرب۔ ع۔ وہ لفظ جس
کو عربی بنا لیا ہو اور اصل
میں اور زبان کا ہو۔
معرض۔ ع۔ روگردانی کرنیوالا
منہ پھیرنے والا۔
معرف۔ ع۔ تعریف
حد بتلانے والا۔
معرفت۔ ع۔ شناخت پہچان

لغوی معنی ایال گھوڑے کی
معرق ۔ ع ۔ وہ چیز ان جس
سے پسینہ آجاوے پسینہ
لانے والی سے ۔
معرکہ ۔ ع ۔ میدان ۔
جنگ مباحثہ کی جگہ ۔
معروض ۔ ع ۔ عرض کیا گیا
پیش کیا گیا ۔
معروف ۔ ع ۔ مشہور
جو معلوم ہو ۔
معز ۔ ع ۔ بکری بکرا
ایک ہو یا دو ۔
معز ۔ ع ۔ عزت کیا گیا
عزت دیا گیا ۔
معزز ۔ ع ۔ عزت کردہ
عزت دار ۔
معزول ۔ ع ۔ ملامت کیا گیا
معسکر ۔ ع ۔ جگہ لشکر اترنے
کی چھاونی ۔
معشر ۔ ع ۔ اقارب کنبہ
دار لوگ ۔
معشر ۔ ع ۔ جسکے دس گوشے
ہوں دس کونے کی شے
معشوق ۔ ع ۔ عشق کیا گیا
یعنے وہ شخص جسپر کوئی دوسرا
شخص عاشق ہو ۔
معشوقہ ۔ ع ۔ وہ عورت
جسپر کوئی مرد عاشق ہو
معصر ۔ ع ۔ اوزار

نچوڑنے کا ۔
معصرہ ۔ ع ۔ جائے کشید
شراب کی اور جگہ نچوڑنے کی
معصوم ۔ ع ۔ بیگناہ بچایا
گیا گناہ سے ۔
معصیت ۔ ع ۔ گناہ ۔ نافرمانی
معطر ۔ ع ۔ خوشبودار
خوشبو کیا گیا ۔
معطش ۔ ع ۔ پیاس
لگانے والی شے ۔
معطل ۔ ع ۔ بیکار ۔ خالی
کام سے ۔
معطوف ۔ ع ۔ لپٹا ہوا
لپٹا ہوا ۔
معظم ۔ ع ۔ بزرگ
بزرگی دیا گیا ۔
معقد ۔ ع ۔ جگہ باندھنے کی
جگہ پیوند لگانے کی ۔
معقود ۔ ع ۔ گرہ لگایا گیا
باندھا گیا ۔
معقول ۔ ع ۔ عقل میں
لایا گیا مناسب اچھا پسندیدہ
بندھا ہوا پناہ بردہ شدہ
معک ۔ ع ۔ ساتھ تیزے
معکوس ۔ ع ۔ اولٹا اوندھا
معلے ۔ ع ۔ بلند کیا گیا ۔
معلف ۔ ع ۔ جگہ گھاس
کھانے جانوروں کی ۔ کھرلی
معلق ۔ ع ۔ لٹکا ہوا ۔

معلقات ۔ ع ۔ لٹکی ہوئی
چیزیں ۔
معلق زن ۔ ف ۔ کلا کرنے
والا ۔ بازی کرنے والا
یا ناچنے والا ۔
معلم ۔ ع ۔ سکھانیوالا استاد
معلم اول ۔ ع ۔ کنایہ ارسطو
حکیم سے ہے ۔
معلم ثانی ۔ ع ۔ ابونصر فاریابی
معلم ثالث ۔ ع ۔ بوعلی سینا
معلم الملکوت ۔ ع ۔ لقب
شیطان کا ۔
معلول ۔ ع ۔ علت کیا گیا
وہ شے کہ جسکا کوئی سبب
اور باعث ہو ۔
معلوم ۔ ع ۔ علم کیا گیا ۔
جانا گیا ۔
معما ۔ ع ۔ معما ۔ چیستان ۔ پہیلی ۔
معمار ۔ ع ۔ راج ۔ مستری
عمارت بنانے والا ۔
معمور ۔ ع ۔ آباد بھرا ہوا ۔
معمورہ ۔ ع ۔ بستی ۔ شہر ۔
معموری ۔ ع ۔ آبادی ۔
معمول ۔ ع ۔ عمل کیا گیا
روزمرہ کی بات جو کیجاوے
معنبر ۔ ع ۔ وہ چیز جس میں
عنبر ملایا گیا ۔
معنوی ۔ ع ۔ منسوب ہے
معنے سے یا باطنی ۔

معنی ۔ ع ۔ مطلب ۔ مراد
مضمون ۔
معوضت ۔ ع ۔ وہ شے
جو بدلے کسی شے کے دیجاوے
معوّل ۔ ع ۔ اعتماد کیا گیا
یہ صیغہ اسم مفعول کا ہے تعویل
معول ۔ ع ۔ صیغہ اسم مفعول کا
ہے عول سے ۔
معہذا ۔ ع ۔ ساتھ اسبات کے
باوجود اس کے ۔
معہود ۔ ع ۔ عہد کیا گیا ۔
معیت ۔ ع ۔ ہمراہی
پن ۔ ساتھ پن ۔
معیشت ۔ ع ۔ زندگی
عیش کرنا ۔
معیل ۔ ع ۔ عیال دار آدمی
معین ۔ ع ۔ مدد کرنے والا ۔
معین ۔ ع ۔ مقرر کیا گیا ۔
معیوب ۔ ع ۔ عیب دار
عیب کیا گیا ۔
مغ ۔ ف ۔ گہراؤ عمق ۔
مغ ۔ ف ۔ آتش پرست
مغارہ ۔ ع ۔ وہ غار جو پہاڑ
میں ہو اور جگہ غارت کرنے
اور لوٹنے کی ۔
مغاک ۔ ع ۔ گڑھا ۔ یہ
لفظ مرکب ہے مع ۔ یعنے ۔
گہراؤ اک کلمہ نسبت کا ہے
مغالطہ ۔ ع ۔ غلطی میں ڈالنا

مغان ۔ ع ۔ جمع ہے مغ کی آتش پرست لوگ اور نام ہے ایک ملک کا آذربائیجان میں سے
مغایرہ ۔ ع ۔ باہم غیر ہونا ۔ مخالفت ۔
مغبون ۔ ع ۔ وہ شخص جس کو زیان پہونچا ہو ۔
مغرب ۔ ع ۔ جگہ چھپنے سورج کی پچھم ۔
مغرق ۔ ع ۔ جگتا چکولا
مغرور ۔ ع ۔ گھمنڈی ۔ وہ شخص جسکو غرور ہو ۔
مغرق ۔ ع ۔ ڈوبا ہوا غرق کیا گیا ۔
مغز ۔ ف ۔ گودا ۔ دماغ
مغسول ۔ ع ۔ دھلایا ہوا غسل دیا گیا ۔ نہلایا گیا ۔
مغشوش ۔ ع ۔ کھوٹ ملا ہوا خیانت کیا گیا ۔ غیر خالص
مغشی ۔ ع ۔ جس پر غشی آگئی ہو بے ہوش ۔
مغص ۔ ع ۔ مروڑا پیچش شکم کی انتڑی اور پیٹ کا درد ۔
مغضب ۔ ع ۔ غصہ دلانے والا ۔
مغضوب ۔ ع ۔ جو شخص غصہ میں خفا ہو ۔
مغفر ۔ ع ۔ خود آہنی

مغفرت ۔ ع ۔ بخشش گناہ ۔ بخشنا ۔
مغفور ۔ ع ۔ بخشا گیا مغفرت کیا گیا ۔
مغل ۔ ف ۔ نام ایک فرقہ کا ہے جو اصلی قوم ترکستان کی ہے معنے اس لفظ کے سادہ دل اور شریر کے ہیں
مغلاق ع ۔ قفل ۔ زنجیر ۔
مغلوب ۔ ع ۔ عاجز غلبہ کیا گیا ۔
مغلوق ۔ ع ۔ دروازہ بند کیا ہوا ۔
مغلول ۔ ع ۔ طوق گردن میں ڈالا ہوا ۔ عذاب کا طوق ڈالا گیا
مغموم ۔ ع ۔ غمگین ۔ رنجیدہ ۔
مغنی ۔ ع ۔ گانے والا گویا ڈوم ۔
مغنیہ ۔ ع ۔ گانے والی ڈومنی کسبی جو گانے والی ہو ۔
مغنی ۔ ع ۔ بے پرواہ کرنیوالا
مغیر ۔ ع ۔ غارت کرنیوالا لوٹنے والا شتابی کرنیوالا
مغیلان ۔ ع ۔ ببول کا درخت درخت کیکر یہ لفظ مفرد ہے اسکی اصل ام غیلان تھی یعنے ماں دیوؤں کی الف حذف کر کے مغیلان کہنے لگے ۔

مفاتیح ۔ ع ۔ جمع ہے مفتاح کی کنجیاں ۔
مفاجات ۔ ع ۔ اچانک آنا اچانک ہو جانا ۔ ناگاہ ہونا
مفاخرہ ۔ ع ۔ فخر کرنیوالی
مفارق ۔ ع ۔ فرق کرنیوالا
مفارق ۔ ع ۔ جمع ہے مفرق کی تارک سر ۔ چوٹی سر کی ۔ مانگ بالوں کی ۔
مفارہ ۔ ع ۔ چوہے کے رہنے کی جگہ ۔
مفازہ ۔ ع ۔ جنگل بیابان جگہ رہائی پانے کی جائے کامیابی ۔
مفاسد ۔ ع ۔ جمع فساد کی برائیاں ۔ خرابیاں ۔
مفاصل ۔ ع ۔ جمع ہے مفصل کی جوڑ بند ہاتھ پاؤں کے
مفاصلہ ۔ ع ۔ فرق باہم ۔
مفتاح ۔ ع ۔ کنجی ۔ کلید ۔ نام ایک کتاب کا ہے ۔
مفتح ۔ ع ۔ جگہ کھولنے کی جگہ فتح کی خزانہ ۔
مفتخر ۔ ع ۔ فخر کرنیوالا ۔ شیخی کرنے والا ۔
مفترع ۔ ع ۔ شاخ کیا گیا
مفترق ۔ ع ۔ علیحدہ فرق کرنے والا ۔

مفتری ۔ ع ۔ بہتان لگانے والا جھوٹ بات بنانیوالا ۔
مفتش ۔ ع ۔ ڈھونڈھنے والا تفتیش کرنے والا ۔
مفتقر ۔ ع ۔ محتاج ۔ فقیر
مفتل ۔ ع ۔ بٹا ہوا ۔ بل دیا ہوا خواہ رسی ہو خواہ ڈورا ۔
مفتوح ۔ ع ۔ فتح کیا گیا کھولا گیا ۔
مفتول ۔ ع ۔ بٹا ہوا پیچیدہ تار خواہ ریشم کا ہو ۔ خواہ سوت کا ۔
مفتون ۔ ع ۔ فتنہ میں ڈالا ہوا شیفتہ ۔ مبتلا ۔ عاشق
مفتی ۔ ع ۔ فتوی دینیوالا ۔
مفخر ۔ ع ۔ فخر کیا گیا بہت بزرگ ۔
مفر ۔ ع ۔ جگہ بھاگ جانے کی
مفخم ۔ ع ۔ بہت عزت کیا گیا ۔ بہت بزرگ ۔
مفرح ۔ ع ۔ جائے خوشی
مفرد ۔ ع ۔ وہ جو مرکب نہو
مفرط ۔ ع ۔ حد سے زیادہ گذرنے والا زیادتی میں بجانا ۔ کثیر ۔ بسیار ۔ زیادہ
مفروش ۔ ع ۔ بچھونا بچھایا گیا
مفروق ۔ ع ۔ فرق کیا گیا
مفسد ۔ ع ۔ فساد کرنیوالا
مفسدہ ۔ فساد ۔ دنگا ۔ بگاڑ

مقدم - ع - آگے جانے والا
دلیر - اور کونا آنکھ کا جو
طرف ناک کے ہے -
مقدم - ع - پیش کرنے
والا - اور مقدم پیش
کیا گیا - چودھری -
مقدمۃ الجیش - پیش خیمہ فوج
وہ تھوڑا سا لشکر جو فوج کے
آگے جاوے [illegible]
کی تلاش کرکے تجویز کرے
مقدمہ - ع - آگے عبارت جو
مضمون کتاب کے شروع
کرنے [illegible]
واردات کسی حال کی -
مقدور - ع - طاقت - قوت
قدرت کیا گیا -
مقراض - ع - قینچی کاٹنے
کا اوزار -
مقر - ع - جگہ قرار کی
جائے ٹھہرنے کی
مقرب - نزدیک کیا گیا
بزرگی دیا گیا جو اپنا
خاص دوست -
مقرر - ع - قرار دیا
گیا - ٹھہرایا گیا -
مقرض - ع - کاٹا ہوا
کترا ہوا -
مقروض - [illegible]
وہ شخص جس پر قرض
ہو - قرض دیا ہوا -
مقرون - ع - نزدیک کیا گیا
مقری - ع - پڑھانے
والا - کور مقری اندھے کو کہتے
ہیں جو لڑکوں کو قرآن پڑھایا
کرتا ہے - حافظ نابینا -
مقسوم - ع - بانٹا ہوا قسم کیا گیا
مقشر - ع - چھلکا اُتارا ہوا
چھیلا ہوا -
مقصد - ع - جگہ قصد کرنے
کی - مطلب مراد -
مقصر - ع - قصور کرنے
والا کم رتبہ والا -
مقصود - ع - قصد کیا
گیا - آمادہ کیا گیا -
مقصور - ع - کم کیا گیا - قصر
کیا گیا - چھوٹا کیا گیا -
مقطر - ع - ٹپکایا گیا قطرہ
قطرہ کرکے ڈالا گیا -
مقطع - ع - کاٹا ہوا - بریدہ
شدہ - زائد اطراف کاٹی ہوئی
اور چھوٹے قد کا آدمی -
مقطوع - ع - قطع کیا گیا
کاٹا گیا ٹکڑے ٹکڑے کیا گیا اور
وہ شخص جو کسی سبب سے قافلہ
کے ہمراہ چلنے سے راہ میں رہ
جاوے گویا قطع کیا ہوا -
مقعد - ع - جائے نشستگاہ -
ڈھڈی - ڈرکون -
مقعر - ع - ڈونگھا - گہرا -
کھدا ہوا گڑھا -
مقفیٰ - ع - قافیہ کیا گیا
مقلد - ع - عمل کرنیوالا کسی
قول پر بدون دلیل کے پیرو
مقلوب - ع - اُلٹا گیا
پلٹا گیا -
مقناطیس - ع - چمک
پتھر سنگ آہن رُبا -
مقنب - ع - [illegible] جلا
ہوا کھانا یا کوئی شے -
مقنب - ع - شیر کی
چنگال - توشہ دان شکاری
کا جس میں شکار رکھا جاتا
ہے اور گلہ گھوڑوں کا جو
[illegible] سو گھوڑوں [illegible]
مقنن - ع - قانون
بنانے والا -
مقود - ع - دھاگا
ریسمان رسی - پالنگ
مقوس - ع - [illegible]
مقوس - ع - وہ شے
خمدار ہو مانند کمان
کے قوس دار
مقول - ع - زبان [illegible]
مقوم - ع - قیمت کرنیوالا
راست [illegible]
مقوی - ع - قوت دینیوالا
طاقت دینے والا -
مقہور - ع - قہر کیا گیا جس پر
غصہ بادشاہ یا خدا کا پڑے
مقیاس - ع - اندازہ اور
وہ شے جس سے اندازہ کریں -
مقید - ع - قید کیا گیا -
مقیم - ع - اقامت کرنے
والا - رہنے والا -
مقی - ع - قے لانے والی چیز
مکابر - ع - وہ شخص جو اپنی
بزرگی جتلانے کے واسطے بحث
کرے غلبہ کرنے والا -
مکاتبت - ع - باہم خط و
کتابت کرنا -
مکار - ع - مکر کرنیوالا مردود فریبی
مکارم - ع - جمع ہے مکرمت کی
بزرگیاں - نوازشیں -
مکارہ - ع - مکر کرنیوالی عورت
فریب کرنے والی -
مکارہ - ع - مکروہات - رنج
اور سختیاں -
مکاری - ع - کرایہ کو دینیوالا کسی چیز کا
مکاسب - ع - جمع ہے کسب
کی - پیشے - حرفے -
مکاشفہ - ع - دشمنی ظاہر
کرنا برملا جنگ کرنا اسرار کا ظاہر
ہونا - امور غیبی کا معلوم
ہو جانا ولی اللہ کو -
مکافات - ع - بدلا - عوض
باہم - برابر ہونا -

ممتلی - ع - بھرا ہوا - پُر -
ممتنع - ع - روکا گیا -
بار رکھا گیا -
ممجد - ع - بزرگی دیا گیا - بزرگ
ممسّدو - ع - نام ایک درد
کا ہے - جس سے پٹھے
بدن کے کھنچ جاتے ہیں -
ممدوح - ع - مدح کیا گیا
تعریف کیا گیا -
ممد - ع - مدد کرنیوالا -
ممدود - ع - دراز کیا گیا
پھیلایا گیا -
ممر - ع - جگہ گذرنیکی - راہ
گذرنیکی مجازاً بمعنی سبب
ممزوج - ع - ملایا ہوا آمیختہ
شدہ - اور شراب جسمیں
پانی یا کچھ عرق ملا کر پیویں -
ممسک - ع - چنگل مارنے
والا بخیل خرچ نہ کرنے
والا - باز رکھنے والا نکلنے سے
ممسوح - ع - مسح کیا گیا سر
یا کسی عضو پر ہاتھ ملا گیا -
ممشوط - ع - کنگھی کیا گیا
ممکن - ع - جو بات ہو سکے
جو انہونت نہ ہو -
مملکت - ع - بادشاہت
سلطنت - ملک -
مملو - ع - بھرا ہوا - پُر -
ممالک - ع - ملک

غلام - بندہ -
ممنوع - ع - منع کیا گیا
روکا گیا -
ممنون - ع - احسان کیا
گیا - لعنت دیا گیا -
ممہ - ف - عورت کی
چھاتیاں یعنی پستان چوچی -
ممہد - ع - تمہید کیا گیا - پہلے
مطلب سے وہ بات کہی گئی جسپر
مطلب کا سمجھنا موقوف ہو
سو سمجھایا گیا ہو -
ممیز - ع - تمیز کرنے والا
برے کو بھلے سے اور
نیک کو بد سے -
من - ع - وہ شخص کون شخص
من - ف - میں -
من - ف - وزن نام ایک وزن کا
من - ع - سے -
من اجل - ع - واسطے سبب
مناب - ع - جگہ کھڑے
ہونے کی کسی کا قائم
مقام ہونا -
منابر - ع - جمع ہے منبر
کی وہ لکڑی کی سیڑھی لگی
ہوئی ایک جگہ بیٹھنے کی جو
مسجدوں کی ہوتی ہے -
منات - ع - نام ایک بت
کا ہے جسکو قبیلہ ہذیل اور خزاعہ
عرب میں پوجا کرتے تھے -

مناجات - ع - سرگوشی کرنا
کان میں بات کہنا - مجازاً مناجات
کرنی خدای جناب میں اسطرح
پر کہ اسکو حاضر جانکر جسطرح
باتیں کیا کرتے ہیں -
مناخ - ع - جگہ بٹھلانے
اونٹ کی اور جگہ خواب کی
جائے آسودگی -
مناخر - ع - جمع ہے منخر کی نتھنے
ناک کے ناک کے سوراخ
منادی - ع - ندا کیا گیا
پکارا گیا -
منادمت - ع - باہم
ندیم ہونا - ہم صحبت
ہونا - ہم نشینی -
منادی - ع - ندا کرنے والا -
پکارنے والا - ڈھنڈورا
منادیل - ع - جمع ہے
مندیل کی - رومال -
منارہ منار - ع - چراغدان
جائے نور - اونچا ستون خواہ
اینٹ کا ہو یا
لکڑی کا -
منازع - ع - جھگڑالو
جھگڑنے والا -
منازعت - ع - باہم
جھگڑا کرنا -
منازل - ع - جمع ہے منزل
کی جگہ اترنے کی مکان -

مناسب - ع - نسبت رکھنے
والا لگاؤ رکھنے والا -
مناسبت - ع - باہم لگاؤ
رکھنا - آپس میں
نسبت رکھنا -
مناشیر - ع - جمع منشور
کی فرمان بادشاہی -
مناص - ع - گریزگاہ
بھاگنا - باز پس ہونا -
مناصب - ع - جمع ہے
منصب کی جائے برپا ہونے
کی - مجازاً رتبہ عہدہ ٹھیک
مناصفہ - ع - باہم آدھا آدھ
آدھ کر لینا -
مناظرہ - ع - باہم بحث
کرنا - باہم نظر کرنا - ٹھیک
مطلب نکالنے کیواسطے
مناع - ع - روک دے
امر کا صیغہ ہے اور ایک
پہاڑ قبیلہ طے کا ہے
استوار اور محکم اور بلند -
مناع - ع - باز دارندہ
بہت روکنے والا - اور
نام ایک شخص کا ہے -
مناعت - ع - نام شہر
کا جو قبیلہ ہذیل کا
عرب میں ہے اور نام
ایک پہاڑ کا ہے استوار ہونا
جگہ کا محکمی - استواری

